ہومیوپیتھی، ایلوپیتھی، طبِ اسلامی، طب یونانی اور آکوپریشر کے بارہا آزمودہ

# مجرب نسخے





# حمیدی

ڈاکٹر سید امجد علی جعفری

| | | |
|---|---|---|
| کتاب | : | مجرب نسخے |
| مصنف | : | ڈاکٹر سید امجد علی جعفری |
| اہتمام | : | محمد شبیر حسین |
| ناشر | : | ادارہ تحقیقات۔ اُردو بازار لاہور۔ 03334380927 |
| کمپوزنگ | : | ای۔ لنکس، اردو بازار لاہور: 03004408454 |
| مطبع | : | نواز پریس، لاہور |
| طباعت اوّل | : | فروری 2000ء |
| طباعت ثانی | : | اپریل 2006ء |
| قیمت | : | -/120 روپے |




## انتساب

شہید پاکستان حکیم محمد سعید کے نام

# پیش لفظ

پاکستان میں چار طریقہ ہائے علاج کے مجرب نسخوں کا یہ پہلا یکجا کتابچہ ہے۔ اس میں طب نبوی (حکمت)، ہومیوپیتھی، ایلوپیتھی اور آ کوپریشر کے چیدہ چیدہ نسخوں کو یکجا پیش کیا گیا ہے۔ جن سے طب کے میدان میں نووارد افراد بہ طریق احسن فائدہ اٹھا سکیں گے۔

اس کتابچے کی ضرورت اس لئے محسوس کی گئی کہ پاکستان میں ہر جگہ عموماً اور دور افتادہ علاقوں میں خاص طور پر ہر وقت مختلف شعبہ ہائے طب کے مستند ڈگری یافتہ یا ڈپلومہ ہولڈرز میسر نہیں، لیکن اس وطن عزیز کے تقریباً تمام علاقوں میں طب کے کسی نہ کسی میدان کے سٹیفکیٹ یافتہ ایک یا چند حضرات/خواتین ضرور موجود ہیں جو اس وقت تک امراض کو پیچیدہ ہونے سے بچا سکیں گے اور بیماروں کو صحت بخشنے میں مددگار ثابت ہوتے رہیں گے جب تک پاکستان کے ہر حصے میں مستند ڈگری یافتہ یا ڈپلومہ ہولڈرز میسر نہیں آ جاتے۔ اس کتاب کی ضرورت اس لئے اور بھی زیادہ محسوس ہوئی کہ پاکستان کے معالجین میں مختلف طریقہ ہائے طب میں علم حاصل کرنے کا شوق بڑھتا جا رہا ہے۔
صرف کراچی میں ہی سات سو سے زائد ایسے ایم بی بی ایس معالجین موجود ہیں جو ایلوپیتھی کے علاوہ ہومیوپیتھی، حکمت یا آ کوپریشر کے علوم میں بھی سند یافتہ ہیں۔ ان کے لئے کوئی مستند کتاب میسر نہیں تھی جس میں مختلف طریقہ ہائے طب کے مجرب نسخے یکجا ہوں امید ہے کہ یہ کتابچہ بطور گائیڈ بھی ان ڈاکٹروں کی ضرورت کو پورا کر سکے گا۔

اس کتابچہ کو مرتب کرنے میں طب نبوی سے متعلق نسخوں کے لئے اس موضوع پر بازار میں مختلف مصنفین کی پانچ کتب اور خاص کر ڈاکٹر خالد غزنوی کی کتب اور مشکوٰۃ شریف سے استفادہ کیا گیا ہے۔ حکمت کے نسخے اپنی والدہ ماجدہ طبیبہ حمیدہ بانو مرحومہ کے نسخوں کے بیاض سے اور حکیم فیض احمد فیض صاحب فتح پوری کی کتب سے اور ہومیوپیتھی کے اپنے والد مرحوم ڈاکٹر سید فرید احمد جعفری کے بتائے ہوئے آزمودہ اور



کامیاب نسخوں کی یادداشتوں سے، ایلوپیتھی ادویات کے لئے بین الاقوامی ادارہ صحت کی ڈرگ انفرمیشن شیٹ نمبر گیارہ اور آ کوپریشر کے لئے ڈاکٹر ڈاوندرہ وہرہ اور ڈاکٹر شہاب الدین کی مختلف تحریروں سے استفادہ کیا گیا ہے۔

گھریلو کیڑے مکوڑوں کی افراط صحت کے لئے بہت نقصان دہ ہوتی ہے اس لئے ان سے نجات حاصل کرنا ضروری ہے۔ پس ان مضر صحت حشرات کو بھگانے کے لئے ادویات کے نسخے اس کتابچے میں شامل کئے گئے ہیں۔

قارئین کرام کو متنبہ کیا جا رہا ہے کہ ایلوپیتھی ادویات صرف ہنگامی حالت میں ہی استعمال کریں کیونکہ ان کے کئی مضر اثرات بھی ہو سکتے ہیں۔ اس لئے ان کے استعمال کے فوراً بعد کسی ایم بی بی ایس سے ضرور مشورہ کر لیں۔

اس کتابچے میں حروف تہجی کے اعتبار سے علامات اور ان کے علاج کا ذکر کیا گیا ہے پہلے ہومیوپیتھی پھر حکمت اور اس کے بعد کہیں کہیں ایلوپیتھی۔ کتابچے کے آخر میں آ کوپنکچر/آ کوپریشر کے آزمودہ طریقے دیئے گئے ہیں۔ ان کی وضاحت کے لئے تصاویر اور خاکے ضروری تھے اس لئے خصوصی طور پر ان کی شمولیت کا انتظام کیا گیا ہے۔

ایک ہی علامت کے کئی نسخے اس لئے دیئے گئے ہیں کیونکہ ہر موسم میں اور ہر جگہ ہر شئے دستیاب نہیں ہوتی جو جہاں آسانی سے دستیاب ہو وہ پہلے استعمال کرائیں۔
اس کتابچے کو استعمال کرنے کے ساتھ ساتھ اچھے نتائج حاصل کرنے کے لئے میٹریا میڈیکا کو بھی کنسلٹ کرنا نہ بھولیے۔

اس کتابچے کا مسودہ ۱۹۹۲ء میں مکمل کر لیا گیا تھا۔ اس پر نظر ثانی کے لئے کئی افراد نے حامی بھری مسودے کی فوٹو کاپیاں لیں لیکن واپس نہیں کیں۔ اور چند نے کئی سال مسودہ اپنے پاس رکھا وقت نہ ہونے کے باعث بغیر دیکھے واپس کر دیا۔ رب العزت کو شاید یہ کام ایک ماہر سے انجام دلوانا تھا۔ اس کتابچے کی ترتیب و تدوین کے لئے میں جناب ذہین عالم سروہا کی خدمات کا اعتراف کرتا ہوں جن کی مساعی سے یہ کام مکمل ہو سکا اور ۱۹۹۹ء میں اب آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

کتابچے کی عملی افادیت کو مدنظر رکھتے ہوئے حجم میں اس کو مختصر ترین رکھا گیا ہے۔
قارئین کرام سے درخواست ہے کہ وہ اس کتابچہ کو پڑھنے اور اس کے نسخہ جات کو استعمال کرنے کے بعد اپنی قیمتی آراء سے آگاہ کریں تاکہ اس کتابچہ کے آئندہ ایڈیشن کو بہتر بنایا جاسکے۔

لائن ڈاکٹر سید امجد علی جعفری۔ گولڈ میڈلسٹ
فیلو متبادل طب۔ پی ایچ ڈی (سری لنکا اور انڈیا)۔ ایم کام ایچ (انگلستان)
ایم بی ایچ ایس۔ ایم اے (پنجاب) ایم۔اے۔ (کراچی) بی ایس سی (پنجاب)



## نظر ثانی ایڈیشن نمبر ۲

قارئین کرام کی رائے کے احترام میں کتاب کے متن میں اضافہ کیا گیا اور ان کی ترتیب بدلی گئی ہے تاکہ مختلف طریقہ ہائے طب کے نسخے علیحدہ علیحدہ پڑھے جاسکیں۔
اس کتاب میں درج نسخوں کو مصنف کی شراکت کے بغیر تجارتی پیمانے پر تیار کرنے کی اجازت نہیں ہے۔

ہومیو پیتھک ادویات کی خوراک ان ادویات کے لئے جن کے ساتھ طریقہ استعمال نہیں دیا گیا ہے۔ اسے ۳ قطرے ہر ۸ گھنٹے بعد۔ شدید تکلیف میں ہر ۵ منٹ بعد دس خوراک تک۔

طب مشرق ادویات کی خوراک: جن ادویات کے ساتھ طریقہ استعمال نہیں دیا گیا۔ آدھا چھوٹا چمچہ دوا صبح کے ناشتے اور رات کے کھانے کے بعد۔





# آ

## ۱۔ آگ سے جلنا

کیلنڈولا مدر ٹنکچر (Calendula-Q) اور کینتھرس ۳ایکس (Canthris-3x) ملا کر فوری طور لگوائیں۔
طب مشرق: فوری طور گھیکوار کا رس متاثرہ جگہ لگوائیں اس سے آبلہ نہیں پڑتا۔ روزانہ مہندی کے پتوں کا لیپ متاثرہ جگہ پر جلن ختم ہونے تک لگائیں۔ (حمیدہ)

## ۲۔ آگ سے جھلسنا

ایپس۔۳۰ (Apis-30) اور کینتھرس۔۳۰ (Canthris-30) پیٹرولیم جیلی میں ملا کر متاثرہ جگہ لگوائیں اور باری باری ایک ایک خوراک ہر گھنٹے بعد جلن ختم ہونے تک دیں۔
طب مشرق: مہندی کے پتوں کا پانی کے ساتھ بنا گاڑھا لیپ متاثرہ جگہ لگوائیں (حمیدہ)

## ۳۔ آگزالیٹ۔ پیشاب میں زیادہ ہونا

تھائیمس (Thymus-Q) مدر ٹنکچر اور نائٹرک ایسڈ ۶ (Nit. Acid-6) بدل بدل کر ہر چھ چھ گھنٹے بعد یا صعتر (تھائیمس) ۱۲۵ ملی گرام ہر چھ گھنٹے بعد۔
طب جدید: سلفاڈیمیڈین ۵ء ملی گرام پہلے ۴ٹکیاں ایک ساتھ پھر ہر چھ گھنٹے بعد دو ٹکیاں چھ دن تک۔

## ۴۔ آنتوں میں سختی دور کرنے کے لیے

کلکیر یا کارب۔۲۰۰ (Calc. Carb. 200) ہر تیسرے روز ایک خوراک اور بیسی لینم۔۱۰۰۰ (Bacillinum-1000) پندرہ روز بعد ایک خوراک۔
طب مشرق: ایک انجیر اور ایک بادام سوتے وقت روزانہ۔ (خالد)

## ۵۔ آنتوں میں سوزش

ایلوز۔۶ (Aloes Socortina-6) اور ایپس میلی فیکا۔۶ (Apis Mellifica) بدل بدل کر ہر ۴ گھنٹے بعد۔

طب مشرق: ہر کھانے سے پہلے ۲۰۰ گرام تربوز یا

طب جدید کا نسخہ: وٹامن بی ۔۱۲ ایک ٹکیہ اور Cytamen-1000 کی ایک ٹکیہ دن میں ایک بار۔ (خالد)

## ۶۔ آنتوں میں سوزش والسر

کالی بائی کرومیکم ۔۳۰ (Kali Bichromi-30) دوپہر اور رات ایک ایک خوراک یورینیم نائٹریکم ۔۲۰۰ (Uranium Nlt-200) ہفتے میں ایک بار اور پندرہ روز بعد نائٹرک ایسڈ ۔۱۰۰۰ (Nit. Acid-1000) کی ایک خوراک۔

طب مشرق: (۱) نہار منہ جو کا دلیہ اور اس کے ساتھ دو چمچے شہد، دو کھجوریں اور بہی دانہ کا لعاب دو چمچے۔ ۱۱ بجے دن و عصر کے وقت اور سوتے وقت روغن زیتون کا ایک بڑا چمچہ۔ (خالد)۔ اگر اس سے ایک ہفتے میں فرق نہ ہو تو (۲) مہندی کے پتے اور سفید زیرہ ہم وزن آدھی آدھی چھٹانک آدھ لیٹر پانی میں جوشاندہ صبح دوپہر شام ایک ہفتے تک (فیض) اگر اس سے فائدہ نہ ہو تو (۳) کاسنی کے پھول یا پتے نو ماشہ سرکہ آدھا چمچہ اور عرق بادیان (سونف) تین چمچے کے ساتھ اگر اس سے بھی خاطر خواہ فائدہ نہ ہو تو تلسی کے بیج نصف چمچہ عرق بادیان (سونف) یا شہد تین چمچہ صبح دوپہر اور رات۔ پرہیز لیموں کا اچار نہ دیں۔ (حمیدہ)۔ اگر خون آرہا ہو تو ۲ ماشہ ریحان شربت نیلوفر کے ساتھ مزید برآں کدو کا چھلکا پسوا کر ایک چٹکی مرجان کی راکھ ایک چٹکی۔ بہی پھل کا سفوف ایک چٹکی، پیلو کے پتے ایک چٹکی، دو چمچے شہد کے ساتھ (حکیم اعظم خاں)

طب جدید کا نسخہ: ہیلمونیم ہائیڈروآکسائیڈ ۵۰۰ ملی گرام دن میں چار مرتبہ پانچ دن کے لیے۔

## ۷۔ آنکھیں دکھنے آنا

یوفریزیا ۔۳۰ (Euphrasia-30) صبح دوپہر شام کھلوائیں اور اسی دوا سے بنے آنکھ میں ڈالنے والے قطرے ہر ۸ گھنٹے بعد ۵ قطرے ڈلوائیں۔ اگر ان سے ۵ دن میں ٹھیک نہ ہوں تو ایکونائٹ ۔۳ ایکس (Aconite-3x) اور ایلومینا ۔۶ (Alumina-6) ہر آٹھ گھنٹے بعد ایک خوراک باری باری ایک دوا کی۔

طب مشرق: (۱) کھنب میں سلائی گھو کر آنکھ میں لگانے کے لیے تجویز کریں۔ یا کھنب کا



عرق آنکھوں میں ڈالنے کے لیے تجویز کریں (فیض) اگر ان سے ۵ دن میں ٹھیک نہ ہوں تو (۲) کیکر کے پتے اچھی طرح دھلوانے کے بعد پانی کے ساتھ اس کا گاڑھا پیسٹ بنوا کر آنکھوں پر لیپ کروائیں (حمیدہ)۔

## ۸۔ آنکھوں سے پانی آنا

اس کیفیت کی ۴ ادویات ہیں جو دو دن افاقہ نہ ہونے کی صورت میں یکے بعد دیگرے دی جا سکتی ہیں۔ یکے بعد دیگرے ایک دوا سے دو دن میں افاقہ نہ ہونے پر ایکونائٹ ۔۳ (Acon-3) کونیم ۔۳ (Con.-3)، مرکری کار ۔۳ (Mer.Cor)، ہیپر سلف ۔۶ (Hep.S.-6) ہر ۴ گھنٹے بعد ان سے ایک ہفتے میں افاقہ نہ ہونے کی صورت میں پلسٹلا ۔۳ (Puls.-3)، کلی میٹس ۔۳ ایکس (Clem.-3x)، ہیپر سلف ۔۶ (Hep.s.-6) اور سلیشیا ۔۶ (Sil-6) ۴،۴ گھنٹے کے وقفے سے استعمال کرائی جا سکتی ہیں۔

طب مشرق: (۱) نیم کی کونپلیں سائے میں خشک کی گئی، میدے سے زیادہ باریک پیسی گئی سلائی سے آنکھوں میں لگانے کے لیے (فیض) اگر اس سے ۲ دن میں کمی نہ ہو تو (۲) قلمی شورہ، آنبہ ہلدی، نمک و پھٹکڑی ہر ایک ایک گرام ۱۲۰ ملی لیٹر پانی میں حل کر کے ۳،۳ قطرے آنکھوں میں ٹپکوائیں (حمیدہ) پھر اگر اس سے ۲ دن میں کمی نہ ہو تو (۳) آملوں کو دھو کر مٹی کے برتن میں رات بھر باہر ململ کے کپڑے سے ڈھک کر رکھیں صبح، دوپہر اور رات اس سے آنکھیں دھلوائیں (مہتہ)۔

## ۹۔ آنکھوں میں سرخی جلن، سوزش

یکے بعد دیگرے ایک دوا سے دو دن میں افاقہ نہ ہونے پر ایکونائٹ ۔۳ (Acon.-3)، روٹا ۔۳۰ (Ruta-30)، یوفریزیا ۔۶ (Euph-6) مرکری کار ۔۳ (Mer.cor.-3)، ہیپر سلف ۔۳ (Hep.S.-3) ہر ۴ گھنٹے بعد۔

طب مشرق: آدھ کلو آم کے پتے دھو کر تانبے کے برتن میں بھگوئیں ۱۲ گھنٹے رکھنے کے بعد ابالیں۔ جب پانی آدھا رہ جائے تب ٹھنڈا ہونے پر گھوٹیں، کپڑ چھان کریں جب گاڑھا ہو جائے اتار لیں۔ ایک سی سی پانی ابال کر ٹھنڈا کیے ہوئے میں اس محلول کے ۵ قطرے ڈالیں۔ یہ مقدار صبح شام آنکھوں میں ڈلوائیں (فیض)۔

## ۱۰۔آنکھوں کے آگے اندھیرا اور چکر

اگنیشیا-۳۰ (Ignatia-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طب مشرق کا نسخہ: مغز دھنیا خشک ۳ گرام، شربت بنفشہ دو چمچے آدھ گلاس پانی کے ساتھ دن میں ۳ مرتبہ (حمیدہ)

## ۱۱۔آنکھوں کے آگے جالے کا احساس

میگنیشیا کارب-۳۰ (Mag. Carb. -30) اور جلسی میم (Gels-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طب مشرق: مولی میں سلائی گھبو کر آنکھوں میں لگوائیں (فیض)

## ۱۲۔آنکھ کے گرد حلقے

سپیا-۳۰ (Sepia-30) دن میں ۳ بار۔

طب مشرق کے نسخے: بڑے کچالو کے گولائی کے رخ کٹے ٹکڑے پہلے اور تیسرے ہفتے ۲۵ منٹ متاثرہ جگہ پر رکھوائیں دوسرے اور چوتھے ہفتے کھیرے کے گولائی کے رخ کٹے ٹکڑے اتنے ہی وقفے کے لیے رکھوائیں (حمیدہ)

## ۱۳۔آنکھوں پر ورم

کلورم-۲۰۰ (Chlorum-200) ہر چوتھے روز اور بیلاڈونا-۳ ایکس (Bell.-3x) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طب مشرق: سہاگہ بھون کر سوتے وقت آنکھوں پر لگوائیں دوپہر امرود کے پتوں کا لیپ آنکھوں پر کروائیں (حمیدہ)

## ۱۴۔آواز صاف کرنے کے لیے

آرجنٹم میٹالیکم-۶ (Arg. met.-6) اور بیلاڈونا-۳ ایکس (Bell-3x) بدل بدل کر ہر چھ گھنٹے بعد آرنیکا-۱۰۰۰ پندرہ دن میں ایک بار۔

طب مشرق: ایک چمچہ جنگلی پیاز کا سرکہ ایک پاؤ پانی میں پلائیں اور کھانے میں بھی یہ کھلائیں ایک چٹکی نمک ایک گلاس نیم گرم پانی میں ملا کر غرارے کروائیں (حمیدہ و فیض)۔



## ۱۵۔آواز بیٹھ جائے تو

آرنیکا-۶ (Arnica-6) امونیم کاسٹیکم-۶ (Am. Caus-6) اور اگنیشیا-۶ (Ig-6) ہر دو گھنٹے بعد باری باری اسٹینم-۲۰۰ (Stann.-200) ہفتے میں ایک بار۔

طب مشرق: (۱) آم کے پتوں کا گاڑھا سا جوشاندہ بنوا کر اس میں ایک چمچہ شہد اور ایک چمچہ ادرک کا رس ڈلوا کر اس مقدار میں دن میں تین بار پینے کے لیے تجویز کریں۔ (فیض) ۲ دن میں افاقہ نہ ہونے کی صورت میں پھٹکڑی ۲ گرام ست ملٹھی ۲ گرام سہاگہ ایک گرام آدھ پیالی پانی میں حل کروائیں۔ ایک چمچہ ہر ۸ گھنٹے بعد پلوائیں (حمیدہ)۔



# ا

## ۱۶۔ اپھارہ، آنتوں سے ہوا خارج نہ ہو

امبر۔۳۰ (Ambra Grisea-30) اور ارجنٹم نائٹریکم۔۶ (Arg. nit.-6) بدل بدل کر ہر چھ گھنٹے بعد۔ بے سی لینم۔۲۰۰ (Bacil.-200) ہر چوتھے روز ایک خوراک۔

طبِ مشرق: (۱) اطریفل زمانی یا جوارش کمونی کا چوتھائی بڑا چمچہ، سونف اور اجوائن کا عرق دو دو چمچے کے ساتھ صبح اور رات کے کھانے کے بعد، مزید برآں ہر کھانے کے بعد تین دانے انجیر، عصر کے وقت سونے کے بعد اٹھ کر یا آرام کے بعد ایک چمچہ شہد سوتے وقت زیتون کا تیل ایک چمچہ (۲) اگر ان سے آرام نہ آئے تو کلونجی ۵۰ گرام، قسط البحری ۱۰ گرام سویا کے پھول ۲۰ گرام پیس لیے جائیں پھر شہد میں اس کا پیسٹ بنا لیا جائے آدھا آدھا چمچہ صبح دوپہر اور شام استعمال کرایا جائے (خالد) اگر اس سے خاطر خواہ افاقہ نہ ہو تب (۳) ہینگ، سونٹھ اور جائفل کے سفوف ہم وزن یکجان کروانے کے بعد ۵۰۰ ملی گرام صبح دوپہر اور رات (حمیدہ)

## ۱۷۔ احتلام

فاسفوریک ایسڈ۔۶ (Phos. Acid-6)، بوریکس۔۶ (Borax-6)، اسٹفی سیگریا۔۳۰ (Staphy-30)، تھوجا۔۳۰ (Thuja-30) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ہر قسم شتادر، اسکندر ناگور، بدھارا، خشک دھنیہ، مصری ہر ایک ۶ گرام، طباشیر کباب چینی ۳،۳ گرام باریک ترین پسوا کر سوتے وقت ۶ ماشے گرین پاؤ دودھ کے ساتھ (حکیم جعفر علی) سپستاں، خشخاش، پوست خشخاش، کشنیز خشک، برادہ صندل سفید ہر ایک ۳ تولہ سب کو باریک پسوا کر سفوف بنوائیں۔ رات ۶ ماشے اور رات کو ایک تولہ سفوف زیرہ سفید ایک پیالی پانی میں بھگوئیں۔ صبح نہار منہ پانی نتھار کر یہ سفوف کھانے کا مشورہ دیں۔ ۲۱ روز کے اندر تکلیف کے ختم ہوتے ہی دوا کا استعمال رُکوا دیں (حمیدہ)

## ۱۸۔ الرجی

اگنیشا۔۱۲ (Ignitia-12) اور کالی بائیکروم۔۱۲ (Kali bi-12) ہر ۲ گھنٹے بعد



بدل بدل کر، اگر ایک ہفتے میں آرام نہ آئے تو مندرجہ ذیل نسخہ استعمال کریں۔

گیلی آنا (Galliana) اور پائیروسائٹ (Pyrosite) پینے کے ایمپیول بدل بدل کر ہر روز ایک۔

طبِ مشرق: ایک مٹھی تازہ پودینے کے پتوں کا ۲۵۰ ملی لیٹر پانی میں بنوایا گیا جوشاندہ پلوائیں۔ اگر تین دن میں آرام نہ آئے تو مندرجہ ذیل نسخہ استعمال کریں (فیض)

گنے کا سرکہ ایک چمچہ دو چمچے پانی میں ملوا کر دن میں تین بار پلوائیں اور جسم پر پھریری سے بھی لگوائیں۔ سوتے وقت تلسی کے پتے اور زیتون کا تیل ہم وزن ملوا کر لگوائیں۔ روغن زیتون صبح، دوپہر اور رات پلوائیں بہ مقدار ایک چمچہ پلوائیں بھی۔ (مہتہ)

طبِ جدید: اے ول ریٹارڈ (Avil Retard Tab.) بارہ گھنٹے بعد ایک گولی صرف چند دن کے لیے اس کے بعد انسی ڈال (Incidal Tab.) ایک گولی صبح اور رات۔

## ۱۹۔ اسقاط کرانے کے لیے جب طبی نقطہ نظر سے ضروری ہو تو

گوسیپیم مدر ٹنکچر (Gossypium-Q) اور اپس میلیفولیم۔۳ ایکس (Apis Mellifolica-3) ضرورت پوری ہونے تک ہر دو گھنٹے بعد بدل بدل کر ۱۰،۱۰ قطرے آدھ گھونٹ سیون اپ کے ساتھ۔

طبِ مشرق: حب الرشاد ۵۰ گرام ایک پیالی دودھ میں پکا کر پلوائیں یا کاسنی کے بیج ایک چمچہ اور پرانا گڑ دو بڑا چمچہ ملا کر کھلوائیں اور گلے میں مونگا لٹکوائیں یا بالوں پھول دو چمچہ اور پرانا گڑ ایک چھٹانک ملوا کر کھلوائیں اور کاسنی کے پھول دو چمچے دو گلاس پانی میں جوشاندہ بنا کر صبح، دوپہر اور شام پلوائیں (فیض)۔

## ۲۰۔ السر معدے میں یا نظام ہاضمہ میں کسی اور جگہ

آرسینک البم ۳۔ ایکس (Ars. Alb.-3x) اور روبنیا۔۱۲ (Robinia-12) نائٹرک ایسڈ ۳۔ ایکس (Nit. Acid-3x) ارجنٹم نائیٹرک۔۶ (Arg. Nit.-6) ہر ۸ گھنٹے بعد بدل بدل کر۔

طبِ مشرق: کلونجی ۶ گرام برگ کاسنی ۱۵ گرام، برگ مہندی ۱۰ گرام قسط شیریں ۱۰ گرام جلسا میتھی کے بیج ۵ گرام پسوا کر ایک چمچہ صبح، دوپہر اور رات (خالد)۔ غذا میں کچا ہرا کیلا کھلوائیں (ڈاکٹر منظر حسین کاظمی)

## ۲۱۔اسہال چاول کی پیچ جیسے

کیمفر مدر ٹنکچر (Camphora Monobromide-Q) اور کیوپرم میٹالیکم ۶۔(Cup. Met.-6) بدل بدل کر ہر دست کے بعد

## ۲۲۔اسہال سبز رنگ کے / درد کے ساتھ

کیموملا۔۳۰ (Chamomilla-30) ویراٹرم البم۔۶ (Veratrum Album-6) اور آرسینک البم۔۳ ایکس (Arsenicum Album-3x) بدل بدل کر ہر دست کے بعد۔

طبِ مشرق: زیرہ سفید آدھی چمچی ایک لٹر پانی میں اس کا جوشاندہ ایک چٹکی کھجور کا گابھہ اور ایک چٹکی خشک کھنب کا سفوف ہر دست کے بعد۔ مزید برآں بیر کھلائیں اور پیاس لگنے پر گوکل کا پانی پلوائیں۔ (حمیدہ) یا کنو اور چقندر کا رس پلوائیں۔ پھٹا دودھ اور انار کھلوائیں۔ ذائقہ بدلنے کے لیے مسور کی یخنی پلوائیں۔ (فیض)

## ۲۳۔اسہال ماں کے دودھ سے

میگنیشیا کارب۔۶ (Mag. Carb.-6) اور میگنیشیا میور۔۶ (Mag. Mur.-6) بدل بدل کر ہر دست کے بعد۔

طبِ مشرق: انجیر خشک دو اونس، منقا دو اونس، ملٹھی پسی ہوئی دو چمچے، جو ایک پاؤ ایک لٹر پانی میں جوشاندہ بنوائیں جب آدھا رہ جائے تو اس میں سے آدھا پیالی دن میں تین مرتبہ پلوائیں (فیض)۔ ایک گلاس ابالے گئے پانی میں دو چمچے شہد پلوائیں اور پیاس لگنے پر پلواتے رہیں۔ (حمیدہ)

## ۲۴۔اوپری دودھ کے باعث دست / اسہال

نائیٹرک ایسڈ۔۶ (Nit. Acid.-6) اور برائی اونیا۔۳ (Bry-3) بدل بدل کر ہر دست کے بعد۔

طبِ مشرق: دو چمچے جو کا دلیہ، شہد دو چمچے، منقا دو چھوٹے چمچے، ایک چمچہ کیکر کا گوند پسوا کر ایک لٹر پانی میں جوش دلوائیں۔ ٹھنڈا ہونے پر ایک ایک چمچ کر کے پلواتے رہیں۔ (حمیدہ)

## ۲۵۔اسہال (عام وجہ ٹھیک سے معلوم نہ ہو) کو روکنے کے لیے

ایکونائیٹ۔۳ ایکس (Aconite-3x) اور سلفر۔۳۰ (Sulphur-30)



بدل بدل کر ہر دست کے بعد۔

طبِ مشرق: ۲۰۰ گرام تربوز کے ساتھ ایک ایک چمچہ سفرجل اور بہی مربہ صبح اور رات اور ہر دست کے بعد تربوز کا پانی زیادہ مقدار میں پلوائیں۔ مزید برآں پسی ہوئی شکر اور پسے ہوئے تخم حب الرشاد کا آدھا آدھا چھوٹا چمچہ بھی دیں (خالد)۔ یا دو گھنٹے بہی دانہ بھگونے کے بعد اس کو خوب پھٹوائیں اس کے لعاب کی آدھی مقدار کے برابر اس میں شہد ملوائیں۔ ہر پندرہ منٹ کے بعد چوتھائی چمچہ پلوائیں۔ یا خشک پیاز کا پوڈر ۶ ماشے ایک پاؤ دہی کے ساتھ دن میں ایک بار۔ یا پیاز اور کریلے کا رس ہم وزن ۳،۴ ماشے ہر دست کے بعد۔ امرود کے پتے یا کچنار کا استعمال زیادہ (فیض) یا دریائی ناریل، طباشیر، زہر مہرہ اور املی ہر ایک کا سفوف ۲۵۰ ملی گرام تناسب سے یکجان کروانے کے بعد، ہر دست پر چائے کا ایک چمچہ ایک گھونٹ پانی کے ساتھ (حمیدہ) جامن کی گٹھلی کا مغز، آم کی گٹھلی کا مغز، ہلیلہ سیاہ (جنگ ہرڑ) ہم وزن یکجان کروانے کے بعد ہر دست پر چائے کا ایک چمچہ (مہتہ)

## ۲۶۔اسہال سبز رنگ کے

اپی کاک۔۶ (Ipecac-6) اور مرکری سال۔۶ (Mercury Sol.-6) بدل بدل کر ہر دست کے بعد۔

## ۲۷۔اسہال سبز اور جھاگ والے خاص طور دودھ پیتے بچوں کے

پوڈوفائلم۔۳۰ (Podo-30) اور کیموملا۔۳۰ (Cham.-30) بدل بدل کر ہر دست کے بعد۔

طبِ جدید: ماں کی غذا میں نشاستہ کم کروائیں۔ او آر ایس استعمال کرائیں اگر دستوں کی مقدار میں ۶ گھنٹے میں کمی نہ ہو تو لوموٹل پیکٹ پر لکھی ہدایت کے مطابق استعمال کرائیں۔

## ۲۸۔اسہال۔ دہی کی مانند پھٹے دست

ویلاری اینا مدر ٹنکچر (Valer-Q) اور گیمبوگیا۔۳ (Gambogia-3) بدل بدل کر ہر دست کے بعد ایک دوا کی ایک خوراک۔

طبِ مشرق: ایسے مریض کو بالائی والا یا گاڑھا دودھ نہ پلوائیں۔ عمر کی مناسبت سے غذا میں سیب، سیب کا جوس، کیلا یا کھچڑی کھلوائیں۔ شہد اور انار کا جوس ہم وزن گرم کروائیں جب گاڑھا

ہو جائے تو ٹھنڈا کروائیں۔ایک ایک چمچہ صبح، دوپہر اور شام اور ہر دست کے بعد بھی دلوائیں (حمیدہ)

## ۲۹۔اسہال بڑے بچوں کے

پوڈو فائیلم۔۳۰ (Podophylum.30) اور ایکونائٹ۔۳ ایکس (Aconite-3x) باری باری ہر تین گھنٹے بعد پانچ دن تک۔

طبِ مشرق: انڈے کی سفیدی خوب پھینٹ کر اسے ڈیڑھ پاؤ ابلوائے ٹھنڈے کیے گئے دودھ میں خوب ہلوائیں۔چمچہ چمچہ کر کے اسے پلوائیں (حمیدہ)

طبِ جدید: اگر بچے کو پیاس زیادہ ہو تو نمکول بھی پلوائیں۔

## ۳۰۔اسہال قے کے ساتھ

جیٹروپا۔۳ (Jatropa) ہر پانچ منٹ بعد ایک خوراک۔

طبِ مشرق: دھنیے کے پتوں کا عرق ۹ ملی لیٹر اجوائین ۴ گرام، نمک سیاہ ۵ گرام ایک گلاس پانی میں حل کروائیں۔ہر قے یا دست کے بعد پلوائیں۔(حمیدہ)

## ۳۱۔اسہال/دست مزمن/پرانے

ارجنٹم نائٹریکم۔۳۰ (Arg. Nit.-30) اور کیوپرم آرسینکم۔۳۰ (Cup. Ars.-30) باری باری ہر ۴ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ایک انڈے کی سفیدی آدھ پیالی پانی میں پھینٹوائیں۔اس میں ۱،۱ چٹکی نمک اور شکر حل کروائیں۔آٹھ گھنٹے بعد یہ پلوائیں (حمیدہ) یا سونف کو گھی میں بھنوائیں اور اس مقدار میں اس میں شکر ملوا کر پسوائیں۔ہر دست کے بعد ۱۰ گرام کھلوائیں۔اس کے ساتھ ایک گرام سفوف ریٹھہ آدھ پاؤ پانی کے ساتھ خوب پھینٹ کر جھاگ بنوانے کے بعد دن میں ایک بار پینے کے لیے دیں۔یا سفوف جلوتری ۲۵۰ ملی گرام اور دھنیا ۱۲۵ ملی گرام اس مقدار کو دن میں چھ مرتبہ چبانے کے لیے دیں اور پاؤ چھاچھ میں ایک گرام پھٹکڑی بریاں دن میں ایک مرتبہ اور کیکر کے پتے ۵ گرام ہر دست کے بعد پانی میں گھوٹ کر (فیض)۔

## ۳۲۔اضطراب

اگنیشیا۔۶ (Ignitia-6) اور ویراٹرم البم۔۶ (Veratrum Album-6) ہر چھ گھنٹے کے بعد بدل بدل کر۔



طبِ مشرق: غذا میں شلغم نمک دھنیہ اور زیرہ کے ساتھ کدو کا حلوہ کھلوائیں (خالد)

طبِ جدید: ڈائزی پام ۵ ملی گرام (Diazepam-5mg) دن میں چار مرتبہ ایک ہفتہ۔

## ۳۳۔افیون اور شراب کا نشہ اتارنے کے لیے

نکس وامیکا۔۳ ایکس (N. Vom.-3x) اور اوپیم۔۶ (Opium-6) ہر پندرہ منٹ بعد بدل بدل کر۔

طبِ مشرق: اس کے ساتھ متاثرہ فرد کو سرکہ ایک چمچہ اور پانی چوتھائی گلاس میں ملوا کر بھی پلواتے رہیں (خالد)

## ۳۴۔اندام نہانی سے بو

پہلے سات دن، ایم ایس ایچ۔۶ (Merc. S.H.-6) صبح، دوپہر، رات۔

تکلیف رفع نہ ہونے پر بیلاڈونا۔۲۰۰ (Bell.-200) ہر روز ایک خوراک سوتے وقت۔

طبِ مشرق: حب الرشادا ایک چمچہ آدھ لیٹر پانی میں جوشاندہ بنا کر اسے دن میں تین مرتبہ پلوائیں۔

طبِ جدید: ارگومیٹرن ۰٫۲ ملی گرام (Erogometrine Maleate-0.2 mg) ۲ ٹکیاں دن میں چار مرتبہ دو دن کے لیے۔

## ۳۵۔اندام نہانی میں لیکوریا کے دوران سوزش

کریوزوٹم۔۳ (Kreosotum-3) ایک خوراک ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: مہندی کا لیپ کروائیں۔روغن زیتون ایک بڑا چمچہ دن میں تین بار پلوائیں اور ایک چٹکی سفید زیرہ صبح، دوپہر اور شام کھلوائیں (خالد)

## ۳۶۔انفلوئنزا

انفلوئنزین۔۲۰۰ (Influenzine-200) دن میں ایک مرتبہ ہر تیسرے روز ایک کپ پانی میں ایک گرام نمک ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: دارچینی ۵۰۰ ملی گرام، تلسی کے بڑے بڑے پتے ۱۰ عدد، لونگ ۳ عدد، بنفشہ کے پھول ۲۰ عدد، ۷۵۰ ملی گرام پانی میں آدھا گلاس رہ جائے تو ایک بڑے بتاشے کے ساتھ دن میں ایک مرتبہ (حمیدہ) یا سفوف سونٹھ ایک چھٹانک، سفوف پپلی نصف چھٹانک کاکڑا سنگی ۳ چھٹانک، یک جان کروانے کے بعد اس سفوف سے ڈیڑھ ماشہ آدھ چمچہ شہد کے ساتھ ہر ۸ گھنٹے بعد (فیض)۔

## ۳۷۔ اکنی جلن و خارش والی

کلکیر یا سلی کاٹا۔۲۰۰ (Calcarea Silicata-200) ہر چوتھے روز سوتے وقت۔

طبِ مشرق: کنو، نارنگی، خربوزے کے چھلکے موسم کے مطابق چہرے پر رگڑوائیں۔ (خالد اور فیض)

## ۳۸۔ ایگزیمہ میں جلن یا جلد پھٹی ہوئی

پیٹرولیم۔۳ (Petroleum-3) اور گریفائٹس۔۳۰ (Graphites-30) بدل بدل کر ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: مہندی کے پتے ایک مٹھی رات کو بھگو دیں صبح اس کا رس نچوڑ کر شکر ایک چمچہ اس میں ملوائیں اور چالیس دن مریض کو پلوائیں یا اسی طرح چقندر کا عرق پلوائیں (فیض) یا قسط شیریں اور کلونجی ہم وزن پسوا کر چار گنا روغن زیتون میں ملوا کر لگوائیں (خالد)۔ یا رسونت پسوا کر ہم وزن دہی میں ملوا کر لگوائیں۔ یا دھتورا کی تازہ کونپلوں کو آگ پر بھون لیں اس کے وزن کے برابر نیلا تھوتھا اور نیم کی خشک چھال کا سفوف اس میں یک جان کروائیں۔ دن میں دو بار یہ لیپ کریں (مہتہ) یا گندھک مصفا، گیرو، کالا زیرہ، گندھک، آملہ سار۔ ہر ایک ۳ ملی گرام باریک ترین پسوا کر یک جان کروائیں، پیٹرولیم جیلی کے ساتھ گاڑھا سا لیپ بنوا کر دن میں ایک بار لیپ کروائیں (حمیدہ)۔

## ۳۹۔ انیمیا

فیرم فاس۔۶ ایکس (Ferr. Phos.-6x) اور فیرم میٹ۔۳۰ (Ferr. Met.-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد ہر کھانے کے بعد تین سفید انجیر (خالد)۔

## ۴۰۔ ایڑی کا پھٹنا

پیٹرولیم۔۳۰ (Petr.-30) اور نیٹرم کارب۔۶ (Nat. Carb.-6) دن میں ۴ بار بدل بدل کر ایک دوا۔

طبِ مشرق: شلغم ایک پاؤ + نمک ایک چٹکی + سرسوں کا تیل آدھ پاؤ یکجان کروائیں رات کو سوتے وقت لگوائیں (فیض)۔





# ب

## ۴۱۔ بال اگانے کے لیے

ایلم مدر ٹنکچر (Alumen-Q) فلورک ایسڈ۔۳ (Flouric Acid-3) اور تھلیم۔۳۰ (Thallium-30) ایک ایک دوا صبح، دوپہر اور رات ایک ایک خوراک۔

آرکٹیم لیپا مدر ٹنکچر (Arctium Lappa-Q) بیرونی استعمال کے لیے۔

طبِ مشرق: سرسوں کا تیل ۱۰ اگرام میں مہندی کے پتے ۵ گرام اس میں جلائیں چھنوا کر روزانہ سر میں لگوائیں۔ (حمیدہ) تمباکو کے تازہ پتوں کا سرسوں کے تیل میں بنا گاڑھا لیپ بنوائیں۔ اس میں ہم وزن برگد کا تیل اور اندر بیل سے بنا گاڑھا لیپ ملوائیں اور سر پر چھ گھنٹے کے لیے ہر روز ۳ ماہ تک لگوائیں۔ بیر کے پتوں کے پیسٹ سے بال دھلوائیں (فیض)۔

کلونجی + حب الرشاد + سنا مکی + مہندی کے پتے ہم وزن یک جان کروانے کے بعد ۶ گنا روغن زیتون میں ہلکی آنچ پر ابال دلوائیں۔ بعد ازاں چھنوا کر ٹھنڈا ہونے پر سر پر جھسنے کا مشورہ دیں (خالد) پیاز کا پیسٹ بنوا کر ۳ گھنٹے بالوں پر لگا رہنے دیں اس کے بعد سر دھلوائیں (مہتہ)۔

## ۴۲۔ بال لمبے کرنے کے لیے

ایک اونس روغن زیتون، ایک ڈرام آرنیکا مدر ٹنکچر (Arnica-Q) آدھا ڈرام کینتھرس مدر ٹنکچر (Canthris-Q) اور چوتھا ڈرام آیوڈین مدر ٹنکچر (Iodium-Q) ان سب کو اچھی طرح ملوائیں ہر رات سونے سے پہلے بالوں کی جڑوں میں لگوائیں۔

طبِ مشرق: خشک ریٹھہ، خشک آملہ اور خشک بیری کے پتے اور سکا کائی چاروں کو ہم وزن پسوائیں، آدھ لیٹر کھولتے ہوئے پانی میں اس کا ایک چمچہ حل کروائیں۔ نیم گرم ہونے پر اس سے سر دھلوائیں (حمیدہ)۔ آلو کے خشک ٹکڑے ایک مٹھی لوہے کے ایک برتن میں ایک دن بھیگنے دیں۔ دوسرے روز اس سے سر دھلوائیں (فیض)۔

## ۴۳۔ بال ملائم اور چمکدار کرنے کے لیے

بیڈیاگا۔۳۰ (Badiaga-30) دن میں تین مرتبہ۔

طبِ مشرق: روغن ارنڈ اور سرکہ ہم وزن ملوا کر ایک ہفتے تک بالوں میں اور سر پر لگانے کے

لیے تجویز کریں (مہتہ)۔ ہفتے میں ایک بار لیموں کا رس بالوں کو ۳۰ منٹ کے لیے لگائیں (فیض)۔

## ۴۴۔ بال سیاہ کرنے کے لیے

ویزبیڈن۔۲۰۰ (Wiesbaden-200) ہر چوتھے روز سوتے وقت ایک خوراک۔

طب مشرق: پیاز کٹوا کر پیسوا کر اس کا لیپ ہر روز سوتے وقت بالوں پر لگوائیں، اخروٹ کا سبز چھلکا سائے میں خشک کیا گیا ۶۰ گرام، روغن بنولہ ۱۲۰ گرام اور پھٹکری ۳ گرام خوب ابلوائیں اور نچڑوائیں اور سوتے وقت سر میں لگانے کے لیے مشورہ دیں (فیض)۔ سکاکائی، آملہ ۱، اپاؤ، کالی ہرڑ، جنگ ہریڑ، میتھی دانہ آدھ آدھ پاؤ، صندل سفید، مہندی ۱، ۱ چھٹانک یک جان کروانے کے بعد پانی میں اس کا گاڑھا پیسٹ بنا کر سر پر لگوائیں۔ آدھ گھنٹے بعد سر دھونے کا مشورہ دیں (حمیدہ)۔

## ۴۵۔ بانجھ پن دور کرنے لیے (کم از کم چھ ماہ ادویات کھلائی جائیں)

بیضہ دانی میں نقص کی وجہ سے بانجھ پن، اس کے مشاہدے میں آئی بہترین دوا لے سی تھن۔۴ ایکس (Lecithin-4x) ایگنس کاسٹس۔۶ (Agnus Castus-6) اور پلاٹینا۔۶ (Platina-6) ہیں۔ باری باری ایک دوا ہر آٹھ گھنٹے بعد ایک خوراک اور کونیم ۱۔ایم (Conium-1m) ہر پندرہویں دن ایک خوراک کے استعمال سے ایک سال میں مراد بر آتے دیکھی گئی ہے۔

بیضہ دانی میں نقص صدمے کی وجہ سے پیدا ہوا ہو تو مختلف مریضوں میں اوفورینم ۳، ۶، ۱۲ (Oophorinum-3, 6, 12) صبح، دوپہر اور شام اور ہر پندرہویں روز آرنیکا ۱۔ایم (Arnica-1m) کی ایک خوراک کے استعمال کو کارگر پایا ہے۔

انڈے دانی سے بچے دانی تک آنے والی ٹیوب میں نقص ہو تو آیوڈم۔۱۲ (Iodum-12) صبح، دوپہر، رات کے لیے استعمال کرائی جاسکتی ہے۔

بچے دانی میں ورم ہو تو آلسٹرس۔ مدر ٹنکچر (Ales.Q) صبح، دوپہر اور رات۔

بچے دانی کمزور ہو اور اس سے باہر آنے والی ٹیوب ''ڈھیلی'' سست ہو تو آرم میٹ۔۳ (Arum Met.-3) ہر آٹھ گھنٹے بعد ایک خوراک۔



بچے دانی کمزور ہو اور فرج میں گیلا پن محسوس ہوتا رہتا ہو تو یوپیٹوریم پر پیورا۔۱۲ ایکس (Eup. Pur.-12x) ہر آٹھ گھنٹے بعد ایک خوراک۔

بچے دانی کی اندرونی تہہ سخت ہو تو گوسپیم مدر ٹنکچر (Gossypium-Q) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

بچے دانی میں پولپ ہوں تو فاسفورس۔۳۰ (Phos.-30) صبح، دوپہر اور رات۔

کاروسیوس۔۳۰ (Merc. Sub. Cor.-30) باری باری صبح دوپہر اور رات۔

Cold Sexual Response کے لیے اوناسموڈیم۔۶ (Onasm.-6) کو میں نے موثر ترین پایا ہے۔

Dyspareunia (تکلیف دہ صحبت) کی علامات میں بیلاڈونا۔۲۰۰ (Bell.-200) اور سی میکس۔۲۰۰ (Cimex-200) کو باری باری ہر چوتھے روز استعمال کیا جاسکتا ہے۔

Vaginismus اندام نہانی کی سوزش کی صورت میں کاسٹیکم۔۲۰۰ (Caus.-200) ہر چوتھے روز اور پلمبم۔۳۰ (Plum.-30) صبح، دوپہر اور رات استعمال کے لیے تجویز کیا جاسکتا ہے۔

۲۔ مخصوص علامات کی بنیاد پر تجویز کی جانے والی چند ادویات:۔

Abies. C, Aesc, Aloes, Alston, Alum, Amm.C. Bar. M., Bell., Bellis Bor., Calc. C., Carb. Ac. Caulo. Cinch. Eupion, Ferr. Fod, Ferr. M. Frax Am; Graphites, Heliotrr Helon. Lappa. Lil. tig Mel. C.S. Murex. Nat. mur. Nat. Phos. Pall; Puls. Rhus ars. Sabal Serlata. Sec. Sence Sep. Stann. Trill. Ustill.

اس کیفیت کے علاج کے لیے چند نمایاں علامات جنہیں نظر انداز نہیں کیا جاسکتا وہ یہ ہیں۔

☆ حیض نہ آنا ☆ حیض کم یا زیادہ آنا ☆ بیضہدانی میں درد ☆ بچہ دانی میں درد ☆

بیضہدانی یا بچہ دانی کی ہیئت میں تبدیلی۔ (Eup. Pur.-2x) ہر آٹھ گھنٹے بعد ایک خوراک ☆ بیضہدانی یا بچہ دانی سے آنے والی ٹیوب میں رکاوٹ ہو ☆ بانجھ پن کے ''الزام'' کی ایک وجہ خاوند کے اسپرم کا تعداد میں کم ہونا اور ہیئت میں فعال نہ ہونا بھی ہے۔ ایک محتاط تخمینہ ہے کہ پاکستان میں کل بانجھ پن میں مبتلا جوڑوں میں سے ۴۰ فیصد میں خواتین کو نہیں بلکہ خاوند کو علاج کی ضرورت ہوتی ہے۔

طبِ مشرق: بند گوبھی (کرم کلہ) دوران علاج بطور غذا کھانے کے لیے تجویز کریں۔ کیلے کے اوپر کی بانجھ پھلیاں جو اکثر گر جاتی ہیں ۷ عدد اور شولنگی کے بیج ۷ عدد ہر ماہ حیض کے تیسرے روز سے ۵ دن تک مراد بر آنے تک کھانے کے لیے تجویز کریں (فیض)۔ برگد کی ڈاڑھی ۳۱ گرام ایک چھٹانک کھوئے (ماوے) کے شام کے وقت کھانے کے لیے تجویز کریں اس کے علاوہ معمول کا کھانا مراد پوری ہونے تک نہیں کھلانا۔ ماہواری کے دوران دوا نہ کھلائیں۔ اس کے ساتھ شولنگی کے بیج ۸ گرام ہر صبح پانی کے ساتھ (مہتہ)۔

## ۴۶۔ بچھو یا بھڑ کے کاٹنے پر

ایپس میلی فیکا مدر ٹنکچر (Apis Mellifica-Q) لگانے کے لیے اور یہی دوا ۶ پوٹینسی میں کھانے کے لیے۔

طبِ مشرق: خالص سرکہ اور قسط شیریں کا پیسٹ بنوا کر لگوائیں (خالد)۔ لیموں کاٹ کر رگڑ دیں۔ یا مولی اور لہسن ہم وزن کٹوا کر متاثرہ جگہ پر لگوائیں۔ یا مولی لہسن اور پیاز کا عرق ہم وزن یکجان کروا کر متاثرہ جگہ پر لگوائیں۔ (فیض) آم کے پھول (مول) متاثرہ جگہ ملوائیں۔ کچی پیاز ملوائیں اور کچی پیاز کھلوائیں۔ (مہتہ) نوشادر اور پیاز برابر مقدار میں یک جان کروا کر متاثرہ جگہ لگوائیں۔ (حمیدہ)

## ۴۷۔ بچھو سے بچاؤ

پانی کے ساتھ پوست ریٹھہ کا گاڑھا پیسٹ بنوائیں اور کمروں میں چھڑکوا دیں۔

## ۴۸۔ بخار

ایکونائٹ۔۳ ایکس (Aconite-3x) ہر گھنٹے بعد بخار اترنے تک زیادہ سے زیادہ پانچ دن تک یہ دوا استعمال کریں۔



طبِ مشرق: ایک لیموں چھلکے سمیت جلوائیں۔ جب چھلکا جل جائے تو کٹوا کر اس کے ٹکڑوں پر پسا ہوا کالا نمک پسی ہوئی کالی مرچ برکوائیں۔ شہد سے تر کروائیں، مساوی وقفے سے دن میں چار بار یہ چٹوائیں۔ (حمیدہ)

## ۴۹۔ بخار تیز، منہ خشک، چہرہ تمتماتا ہوا

ایکونائٹ۔۳ ایکس (Acon.-3x) اور بیلا ڈونا۔۳ ایکس (Bell.-3x) باری باری ایک دوا ہر آدھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: بخار تیز ہو تو کدو درمیان سے لمبائی کے رخ کٹوا کر جسم پر ملوائیں۔ ایک گلاس تربوز کے پانی میں ایک چمچہ خالص سرکہ ملوا کر پلوائیں۔ (خالد) منہ خشک ہونے پر آلو بخارہ اور سفید انجیر چوسنے کے لیے دیں۔ (حمیدہ)

## ۵۰۔ بخار ٹائیفائیڈ، تپ محرقہ

آرسینک البم۔۳ ایکس (Ars. Alb.-3x) اور بپٹیشیا۔۳۰ (Bapt.-30) بدل بدل کر ہر پانچ گھنٹے بعد ایک ایک خوراک، ٹائیفائیڈنیم۔۲۰۰ (Typh.-200) ہر تیسرے روز ایک خوراک سوتے وقت۔

طبِ مشرق: تربوز کھلانا اس بیماری سے پیدا ہونے والی معدے کی پیچیدگیوں سے بچاتا ہے۔ (خالد)

## ۵۱۔ بخار باری کا

نیٹرم میور۔۳۰ (Nat. Mur.-30) اور ایلسٹونیا۔۳۰ (Alstonia-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: خشخاش ۳ گرام، مرچ سیاہ ۵ عدد، ایک پیالی پانی میں جوشاندہ بنا کر صبح و شام پلائیں (حمیدہ)۔

## ۵۲۔ بدہضمی

نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux Vom.-3x) اور نیٹرم میور۔۳۰ (Nat. Mur-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: اناناس کی ایک پھانک پر کالی مرچ کا پوڈر اور کالے نمک کا پوڈر چھڑکوا کر آنچ پر

گرم کروانے کے بعد دن میں ایک بار کھانے کے لیے تجویز کریں۔ (فیض) بڑی الائچی کے بیج، سونف، زیرہ سفید، جائفل ہم وزن بھنوائیں، یکجان کروائیں ۲۵۰ گرام ہر کھانے کے بعد کھانے کے لیے تجویز کریں۔ پودینے اور لہسن کی چٹنی ہر کھانے کے بعد، سائے میں خشک کیے گئے پیپل کے پتوں کا سفوف اور گڑ ہم وزن یکجان کروائیں۔ اس دوا کا چھوٹا آدھا چمچہ گلاس عرق سونف کے ساتھ پندرہ روز تک پینے کے لیے تجویز کریں۔ (خالد) ۱۰ گرام تازہ لہسن بغیر چھلکے اور ۱۵ گرام گندھک کو عرق لیموں میں کھرل کروائیں۔ جب اس کی شکل ملائی کی سی ہو جائے تو اس میں آدھ گرام نمک اور آدھ گرام ہینگ بھی پسوا کر حل کروائیں۔ اس دوا کا ۵ گرام صبح، دوپہر اور رات کھانے کے لیے تجویز کریں۔ (حمیدہ)

## ۵۳۔ بدہضمی، پیٹ میں بے چینی، درد ہو یا نہ ہو

کیوپرم ایسیٹیٹ (Cup. Acet.-3) صبح چائنا۔۶ (China-6) دوپہر اسٹفی سگیر یا۔۱۲ (Staph.-12) رات سوتے وقت۔

طبِ مشرق: ایک گلاس تربوز کا رس ایک چٹکی خشک پسی ہوئی ادرک صبح، دوپہر اور رات کے وقت دلوائیں یا بہی کا شربت ایک گلاس میں ایک چٹکی سونٹھ صبح، دوپہر اور رات کھانے سے پہلے دلوائیں۔ یا سونف ۷ حصے، پودینہ خشک ۳ حصے، الائچی ۳ حصے، گلقند ۴ حصے اچھی طرح پسوا کر ایک چٹکی ہر آٹھ گھنٹے بعد کھلوائیں۔ (خالد) اکسیر شافی چوتھائی چمچہ ایک چمچہ شہد ایک چمچہ روغن زیتون میں دن میں تین بار۔ یا انار دانہ میں کالا نمک ڈلوا کر چسوائیں۔ (حمیدہ) کالی مرچ، دھنیہ خشک، بڑی الائچی کا مغز ہم وزن پسوا کر ۵۰۰ ملی گرام صبح، دوپہر اور رات یا ہینگ، سہاگہ، کالا نمک، اجوائن اور سونف ہم وزن پسوا کر ۵۰۰ ملی گرام بہ وقت ضرورت (فیض) جلابی ہڑ آٹے میں بھنوائیں کالے نمک کے ساتھ پتھر پر رگڑوائیں پھر اس سفوف کا رتی بھر دن میں تین مرتبہ چٹوائیں، یا دھنیہ ۵ گرام، مرچ سیاہ ۲۳ گرام نمک سیاہ ۱۶ گرام پسوا کر بمقدار تین گرام ہر کھانے کے بعد۔ (مہتہ)

طبِ جدید: سیمیکو اور ایلومینیم ہائیڈرو آکسائیڈ دونوں کی ایک ایک ٹکیہ دن میں چار مرتبہ پانچ دن کے لیے۔

## ۵۴۔ برص جیسے سفید داغ

آرسینک سلف فلاوس۔۳ ایکس (Arsenic Sulp. Flav.-3x) ہر چھ



گھنٹے بعد پہلے اور تیسرے ہفتے سلفر۔۲۰۰ (Sulphur-200) صبح نہار منہ دوسرے اور چوتھے ہفتے سلیشیا۔۲۰۰ (Silicea-200)۔

طبِ مشرق: کلونجی، بابچی، دار ہلد کی جڑ اور گندھک ایک ایک سو گرام برابر مقدار میں پسوا کر ایک کلو ناریل میں سات دن دھوپ میں رکھوائیں، روز چھنوا کر ہر روز آدھا چھوٹا چمچہ پلوائیں، آٹھویں دن داغ پر لگوائیں اگر اس سے تین ماہ میں خاص آرام نہ آئے تو سچے موتی، عرق گلاب میں کھرل کر کے داغ پر لیپ کروائیں (حمیدہ) تازہ انجیر کا دودھ نما مادہ داغوں پر لیپ کے لیے تجویز کریں یا لاہوری گلابی نمک کی ڈلی پانی میں بگھو کر دوپہر کے وقت ایک منٹ کے لیے متاثرہ جگہ پر ملنے کے لیے تجویز کریں۔ بغیر چھلکے لہسن اور نوشادر ہم وزن پسوا کر صبح اور رات روزانہ ۲ ماہ تک لگوائیں۔ (خالد)

## ۵۵۔ بغل سے پسینے کی بو

سورائینم۔۱۰۰۰ (Psorinum.1M) پندرہ روز میں ایک خوراک ہیپر سلف۔۶ (Hepar Sulph.-6) مشک۔۳ ایکس (Moschus-3x) جبرانڈی مدر ٹنکچر (Jaborandi-Q) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: تیز پات کو باریک ترین پسوا کر سرکہ کے ساتھ اس کا لیپ بنوا کر بغلوں میں لگانے کے لیے تجویز کریں۔ (حمیدہ)

## ۵۶۔ بلغم پھنستا ہو یا نکلتا نہ ہو یا پھندا لگتا ہوا محسوس ہو

کلکیر یا کارب۔۱۲ (Calc. Carb.-12) ہر چھ گھنٹے بعد کاسٹیکم۔۲۰۰ (Caus.-200) ہر چوتھے روز سوتے وقت۔

طبِ مشرق: سفید انجیر کھلوائیں اور حب الرشاد اور مہندی برابر مقدار میں ایک ایک چمچہ میں ملوا کر اس کو ایک لیٹر پانی میں جوشاندہ بنوا کر پلوائیں (خالد) اگر اس سے فائدہ نہ ہو تو اجوائن ایک چٹکی اور منقا ۵ عدد ڈیسی لیٹر پانی میں جوشاندہ دن میں تین بار۔ کھانے میں چقندر، بینگن، کریلے اور چولائی کا ساگ (حمیدہ) اگر اس سے افاقہ نہ ہو تو ۵ سفید انجیر چوتھائی لیٹر پانی میں جوشاندہ بنوا کر دن میں ایک بار پینے کے لیے تجویز کریں۔ کیلے کے خشک پتوں کی راکھ آدھ چمچہ اور ایک چٹکی نمک کے ساتھ صبح اور شام۔ (فیض)

## ۵۷۔ بلڈ پریشر

راولفیا مدر ٹنکچر (Rawolfia-Q) ۱۰ قطرے صبح اور سہ پہر گلونائن۔۳۰ (Glonine-30) دوپہر اور رات سوتے وقت ایک ہفتے میں اس سے قابو میں نہ آئے تو کیکٹس مدر ٹنکچر (Cactus-Q) اور سی آنتھس مدر ٹنکچر (Ceanothus-Q) باری باری ہر آٹھ گھنٹے بعد۔ شدید تکلیف کی صورت میں ہر پانچ منٹ بعد بدل بدل کر ایک دوا۔

طبِ مشرق: تین عدد گلاب کے بڑے پھول کی پتیاں ایک چمچہ سونف ۵ چھوٹی الائچیاں ۳ بڑی الائچیاں ایک لیٹر پانی میں اس کا جوشاندہ بنوائیں، صبح، دوپہر اور رات (خالد) آٹھ خوبانی بمع درج ادویات دن میں ایک بار ایک پاؤ اروی ابالی گئی پر سفید زیرہ اجوائن کالی مرچ انار دانہ ہم وزن اور ہر جز کا چوتھائی لونگ اور دارچینی کو ہم وزن پسوا کر اروی پر چھڑکوا کر مریض کو روزانہ کھلوائیں (حمیدہ) اور روزانہ بدل بدل کر ٹنڈے، حلوہ کدو، چولائی کا ساگ، اروی کا سالن، زیرہ سفید، ادرک اور کالی مرچ سے بنا غذا میں شامل کرنے کا مشورہ دیں۔ (فیض اور مہتہ)

## ۵۸۔ بواسیر بادی مسّے

کولن سونیا۔۳۰ (Collin-30)، کاربوویج۔۳۰ (Carbo Veg.-30) اور گریفائٹس۔۳۰ (Graph.-30) پیٹروسی لینم۔۳ (Petroselinum-3) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: پیاز اور سداب کے پتے ہم وزن کوٹ کر لیپ کروائیں یا پیلو کے پتوں کا روغن زیتون کے ساتھ پیسٹ بنوا کر لیپ کروائیں۔ یا مچھلی کا تیل اور سفید ویزلین ہم وزن ملوا کر لیپ کروائیں۔ یا تخم ریحان اور کدو کا چھلکا برابر مقدار میں پسوا کے لگوائیں۔ ایک مٹھی ریحان کا جوشاندہ ایک لیٹر پانی میں بنوا کر پلوائیں، ادرک کا مربہ اور انجیر کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) درج بالا ادویات تین خوبانی بمع گری ہر مرتبہ دن میں تین بار (فیض) پھٹکڑی ۱۲۵ گرام عرق مولی ایک لیٹر لوہے کی کڑاہی میں دھیمی آنچ پر قوام بنوائیں۔ چنے برابر کی گولیاں بنوائیں۔ چوتھائی چھٹانک مکھن میں ایک گولی رکھوا کر ایک پاؤ دودھ کے ساتھ دن میں ایک مرتبہ ۳ ہفتے کے لیے تجویز کریں (مہتہ) بینگن کا سر مسوں پر رگڑوائیں، بینگن کی راکھ شہد کے ساتھ ملوا کر مسوں پر لگوائیں، بینگن کے خشک کیئے گئے چھلکوں کی دھونی دلوائیں۔ (فیض) پہلے



ہفتے: روسونت ۶۲ ملی گرام، نبولی کا مغز ۱۸۰ ملی گرام، منقی بغیر بیج ۶۲۵ ملی گرام یکجان کرنے کے بعد سوتے وقت، دوسرے ہفتے کالا دانہ وگندھک مصفی ہر ایک ۷۵۰ ملی گرام (برڈوڈ) ناریل کے پھل کے بیرونی چھلکے کی راکھ ۶ گرام ہر بارہ گھنٹے بعد (دلبر خان) بکائین بیج کا مغز، رسونت، بازو بز، سرس کے بیج کا مغز، اسپغول مسلم یکجان کروانے کے بعد بیرونی استعمال کے لیے۔ (رضوان احمد) راکھ پوست ریٹھہ ۵۰۰ ملی گرام، کتھا سفید ۵۰۰ ملی گرام، مازو ۴ گرام، ہڑھ اور ہار سنگھار کے پھول ۶ گرام، سرس کے بیج کا مغز ۵۰۰ ملی گرام، نیم کی نبولیوں کا مغز ۵۰۰ ملی گرام سب یکجان کروائیں۔ اس کا ۲۵۰ ملی گرام ہر ۸ گھنٹے بعد (مہتہ) ۵ لیٹر نیم گرم پانی میں گل دھارا، ایک گرام، مولی کا رس ۵ گرام ملوائیں اور اس میں ۵ منٹ کے لیے روزانہ ایک ہفتے تک مریض کو بٹھائیں۔ اپھکنڈ ۲۵ گرام چاول کی پچ ایک گلاس کے ساتھ صبح اور ۵ گلاب کے بڑے پھولوں کی پتیاں کھانڈ ۴ چمچے میں مسل کر پاؤ دودھ کے ساتھ رات، گاجر کو بھبھول کر دوپہر۔ جولائی کا اگ زیادہ کھلوائیں۔ ایک لیموں کا رس کپڑ چھان کیا گیا اور ہم وزن روغن زیتون کے ساتھ ہفتے میں ایک بار مقعد میں ڈالنے کے لیے۔ سرنج کو ویزلین لگا کر سرجیکل دستانے پہن کر جراثیم سے پاک ماحول میں یہ عمل کریں اس عمل سے مسے جھڑ جاتے ہیں۔ (حکیم جعفر علی)

## ۵۹۔ بواسیر خونی

ہما میلس ۔۳۰ (Ham.-30) اور انٹی مونیم کروڈ۔۳۰ (Antim. Crude.30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: میتھی کے پتے، انجیر، انار دانہ، پیلو کی چھال ایک ایک سو گرام پسوائیں اس کا چوتھائی چمچہ سات دانے سیاہ مرچ کے ساتھ صبح، دوپہر اور رات کھلوائیں، مزید برآں نہار منہ چقندر کا رس بمقدار ایک چائے کی پیالی، زیتون کا پھل ۵ عدد دوپہر کے کھانے کے بعد۔ انجیر سفید ۶ عدد شہد میں بھگو کر رات کے کھانے کے بعد۔ (خالد) اگر ان سے افاقہ نہ ہو تو تخم حب الرشاد ۲ تولہ پسی ملٹھی ۳ تولہ ڈیڑھ لیٹر پانی میں ابلوا کر چھنوا لیں، ایک چمچہ صبح اور شام اسی مقدار میں شربت حب الرشاد اور روغن زیتون بھی دیں۔ صرف ایک بار آدھا گلاس کریلے کا عرق پلوائیں، بند گوبھی کا سلاد امرود خوبانی دن میں ۲ بار، کچنار کی کلیوں کا سالن۔ (حمیدہ)

ادویات کے ساتھ ساتھ صبح کے نفاول، سنتوں کی پہلی رکعت میں الم نشرح اور دوسری

میں سورہ فیل پڑھیں اور بعد میں بواسیر سے نجات کے لیے دعا مانگیں تو ادویات کو جلد اثر کرتے دیکھا گیا ہے۔ (فرید)

## ۶۰۔ بواسیر خونی و بادی

اسکیولس ۔۳۰ (Aescul-30) فاسفورس۔۶ (Phos-6) کولن سونیا۔۶ (Collinn.-6) باری باری ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: عرق مولی دو حصے اور سونٹ ایک حصہ دھیمی آنچ پر گاڑھا کروائیں۔ پھر ۲۔۲ گرام کی گولیاں بنوائیں ا۔ا گولی صبح اور شام۔ (حمیدہ) لیموں کے دو ٹکڑوں پر پھول کھا لگا اوس میں رکھ دیں اور نہار چٹوائیں (فیض)

## ۶۱۔ بچہ بولتا نہ ہو مگر کہنے پر بات دہراتا ہو

کالی برومائڈ۔۳ ایکس (Kali Bromide-3x) ہر چھ گھنٹے بعد۔

## ۶۲۔ بچہ بولتا نہ ہو، کسی خوف یا صدمے کے باعث

ایکونائٹ ۔۳ ایکس (Acon.-3x) فاسفورک ایسڈ مدر ٹنکچر (Phos. Ac.Q) اور اگنیشیا۔۳۰ (Ig.-30) باری باری ہر ۸ گھنٹے بعد۔

## ۶۳۔ بچہ بغیر کسی طبی وجہ، یا اجنبیوں کے سامنے بولتا نہ ہو

برائٹا کارب۔۳ (Baryta Carb-3) ہر ۴ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: قلمی شورہ چاول کے چوتھائی برابر پانی میں بھگو کر پانچ قطرے شہد میں ملوا کر کان میں ڈلوائیں، یا صعتر کے پھول کے عرق کے پانچ قطرے (خالد) لہسن اور پیاز کے عرق کے تین تین قطرے ڈلوائیں (فیض) ایک حصہ لہسن ۱۶ حصے روغن زیتون خوب گرم کرنے اور ٹھنڈا کروانے کے بعد کان میں ڈلوائیں۔ یہ عمل ہر آٹھ گھنٹے بعد اس وقت تک کریں جب تک بچہ کچھ سننے لگ جائے (حمیدہ) ہر کھانے سے پہلے اور بعد سفید زیرہ ایک چٹکی ایک چمچی شہد میں ملا کر بچے کو چٹائیں (حکیم جعفر)۔ ان میں سے ہر نسخے کو باری باری کم از کم تین ماہ تک استعمال کرائیں۔

## ۶۴۔ بہرہ پن

امونیم کارب۔6 (Amm. Carb.)6 صبح چینو پوڈیم۔۳ (Chenop-3)



دوپہر مینگنیز ایسیٹیٹ ۔۱۲ (Mang. Acet.-12) رات سوتے وقت۔

طبِ مشرق: آڑو کی گٹھلی کا روغن اور آڑو کے بیج کا تیل ہم وزن سے ۵ قطرے متاثرہ کان میں ڈلوائیں۔ (فیض) بادام روغن، تارپین کا تیل ۱۰۔۱۰ قطرے، تلوں کا تیل ۳۵ قطرے، کڑوے کدو کا رس ۴۵ قطرے یک جان کروانے کے بعد رکھوا لیں۔ اس سے ۵ قطرے صبح و رات کان میں ڈلوائیں (حمیدہ) سنبھالو کے پتے، ایلوا اور نیم کے پتے ایک ایک مٹھی، آدھ لیٹر پانی میں ابلوائیں جب پانی آدھا رہ جائے تو ۳۰۔سے ۵ قطرے صبح اور رات کان میں ڈلوائیں۔ جب تک کہ سماعت بہتر نہ ہو جائے (مہتہ)

## ۶۵۔ بھوک بڑھانے کے لیے۔ کھانا دیکھ کر کھانے کو دل نہ چاہتا ہو تب

آرسینک البم۔۳ ایکس (Ars. Alb.-3x) اور الفلفا مدر ٹنکچر (Alfalfa-Q) باری باری ہر ۸ گھنٹے بعد۔

## ۶۶۔ بھوک نہ پیاس اور گوشت ہضم نہ ہوتا ہو

کالی بائی کرومیکم۔۳۰ (Kali Bichrom-30) ہر چھ گھنٹے بعد۔

## ۶۷۔ بھوک عمومی کم، مرغن، تلی، چکنی غذا یا روٹی کھانے کو دل نہ چاہتا ہو

نیٹرم میور۔۶ ایکس (Nat. Mur.-6x) اور نیٹرم میور۔۳۰ (Nat. Mur.-30) دن میں چار مرتبہ بدل بدل کر۔

## ۶۸۔ بھوک نہ پیاس، اس کے ساتھ کمر اور پیٹ میں درد ہو تو

سارسپریلا مدر ٹنکچر (Sarsaparilla-Q) پانچ پانچ قطرے دن میں چار مرتبہ۔

## ۶۹۔ بھوک بڑھانے کے لیے

سارسپریلا مدر ٹنکچر (Sarsaparilla-Q) ۵۔۵ قطرے دن میں ۴ بار برابر وقفوں سے۔

طبِ مشرق: ناشتے میں جو کا دلیہ، سنگترہ، کنو، انجیر، آڑو، جنگلی تربوز، خشک ادرک دیسی شکر تینوں چوتھائی چمچہ پسوا کر ایک چٹکی گرم پانی کے ساتھ تین وقت کے کھانوں سے پہلے پھانکنے

کے لیے دیں۔ موسم کے مطابق کھانے سے پہلے بیر کھانے کے لیے تجویز کریں۔ زیتون کا اچار کھیرہ بغیر چھلکا اتروائے اس پر کالی مرچ چھڑک کر لیموں نچوڑوا کر کھلوائیں۔ یا املی ۱۴ گرام ایک پیالی میں ۳ گھنٹے کے لیے ڈلوائیں۔ بعد ازاں اس کے بیج اور ریشے الگ کروائیں۔ اس میں حسب ذائقہ شکر نمک اور مرچ سیاہ ڈلوائیں، ایسی چٹنی دن میں دو مرتبہ کھانے کے ساتھ ۳ ماہ تک کے لیے تجویز کریں۔ ایک سنگترے کی قاشوں پر سونٹھ اور کالا نمک چھڑکوا کر ایک ہفتہ تک ہر کھانے سے پہلے دن میں دو وقت بینگن کے پکوڑے، غذا میں پودینہ اور املی زیادہ، دن میں ایک بار املی کا شربت۔ لہسن کا حلوہ شہد کے ساتھ۔ سٹرس فروٹ کی قاشوں پر سونٹھ کا سفوف، کالا نمک چھڑک کر ناشتے اور کھانے میں (حمیدہ)

## ۷۰۔ بوائی

پیٹرولیم۔۳۰ (Petr.-30) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: املتاس کے پتوں کا رس لگوائی۔

## ۷۱۔ بینائی کو کمزور ہونے سے بچانے کے لیے

روٹا گراوی اولز (Ruta Grav.-Ø) اور فائسوسٹگما۔۳۰ (Physost-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ادرک میں سلائی چبھوا کر آنکھ میں لگوائیں۔ یہ ادرک مصنوعی کھاد میں نہ اگائی گئی ہو، کستوری کے سرمے میں کھنب کا عرق ڈلوائیں، پھر سلائی سے آنکھ میں لگوائیں۔ نہار منہ ایک بادام اور ایک کالی مرچ چبانا، پھر دو، پھر تین، پھر چار چبانا، صبح ناشتے کے بعد کالی ہڑ پسی ہوئی چوتھائی چمچہ سونف ۶ گرام، شکر ۶ گرام بغیر چھلے بادام ۷ عدد پسوا کر یکجان کروائیں ایک پاؤ دودھ کے ساتھ ۴۰ دن تک اس مقدار میں پلوائیں۔ ۵۔۵ گرام سونف ہر آٹھ گھنٹے بعد چبانے کے لیے۔ غذا میں موسم کے مطابق شلغم، نمک دھنیہ اور سفید زیرہ کے ساتھ زیادہ، روزانہ ایک انار ۳ گاجر کھلوائیں ان کے علاوہ بدل بدل کر مولی، دیسی توری، شلغم، لوکی، چقندر، سلاد، سیاہ چنے، روزانہ۔ (حمیدہ و مہتہ وفیض)

## ۷۲۔ بے ہوش کو شعور میں لانے کے لیے

ایلیئم سیپا مدر ٹنکچر (All. Cepa-Ø) اور ایمائل نائٹریٹ مدر ٹنکچر (Amyl Nit.-Ø)



سنگھائیں۔ آئبرس۔۳ ایکس (Ibres-3x) اور بیلا ڈونا۔۳ ایکس (Bell.-3x) باری باری ایک ایک قطرہ منہ میں ڈالتے رہیں۔ اس دوران مریض کو ہسپتال منتقل کرنے کی کوشش جاری رکھیں تاکہ وہاں اس بے ہوشی کے اصل سبب کا علم ہو سکے اور بعد ازاں اس کے مطابق علاج جاری رکھا جاسکے۔

طبِ مشرق: پیاز کوٹ کر یا کستوری سنگھوائیں۔ (حمیدہ)

## ۷۳۔ بوجھل طبیعت

سیپیا۔۳۰ (Sepia-30) اور ایلوز۔۳۰ (Aloes-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: سونف اور دھنیا ہم وزن پسوا لیں ان دونوں کے وزن کے برابر پسی ہوئی شکر اس میں یکجان کروائیں۔ اس سے ۱۰ گرام ہر کھانے سے پندرہ منٹ پہلے سات روز تک استعمال کریں۔ (حمیدہ)

## ۷۴۔ بیڈ سور

کیلنڈولا مدر ٹنکچر سے زخم دھلوائیں اور ایکی نیشیا مدر ٹنکچر لگوائیں۔ یہ دونوں ادویات باری باری کھانے کا مشورہ بھی دیں۔ ایک دوا صبح اور ایک شام۔

طبِ مشرق: سائے میں خشک کی ہوئی ارنڈ کی جڑ کا سفوف ۳ گرام، پھٹکڑی ۳ گرام، دیسی انڈے کی سفیدی، ایک چمچہ شہد یکجان کروانے کے بعد بیڈ سور پر لگوائیں۔ دن میں تین بار زخم دھلوائیں۔ اس مقصد کے لیے نمک ۳ گرام، ہلدی ۳ گرام، پھٹکڑی بریاں ۳ گرام کے سفوف پانی میں حل کروانے کے بعد استعمال کریں۔ (حمیدہ)



# پ

## ۷۵۔ پاگل پن/وہم کے لیے

اس بیماری کا علاج گھر پر ممکن نہیں۔ لیکن کسی ماہر ہومیو پیتھ، کسی ماہر طبیب، یا کسی ماہر ڈاکٹر، یا کسی ماہر نفسیات تک رسائی حاصل کرنے کے وقفے میں مریض کو اگاریکس۔۳ ایکس (Agari.-3x) اور نائٹرک ایسڈ۔۶ (Nit. Acid-6) ایک ایک خوراک بدل بدل کر باری باری ہر چار گھنٹے بعد دیتے رہیں۔

طبِ جدید: آدھی چمچی کلونجی نہار منہ۔ سنا مکی، پپیل کے بیج، دار فلفل ۵۰،۵۰ گرام ہم وزن پسوا کر بہ مقدار ۵۰۰ ملی گرام اور رات کے وقت کھانے کے لیے تجویز کریں۔ یا انجیر، جو، بادام اور سداب کے پتے ہم وزن مقدار میں پسوا کر بہ مقدار ۵۰۰ ملی گرام صبح، دوپہر اور رات کے وقت کے لیے تجویز کریں۔ (خالد)

## ۷۶۔ پائیوریا۔ مسوڑھوں سے پیپ آنا یا ان میں ورم

پہلے ہفتے مرکیورس سب کاروسیوس۔۶ (Merc.Sub.Cor.-6)، دوسرے ہفتے کاربوویج۔۳۰ (Carbo Veg.-30) اور تیسرے ہفتے بایو کیمک کمبی نیشن۔۱۸ (Biochemic Combination-18) کھلوائیں۔

طبِ مشرق: ایک چمچہ سرکہ چوتھائی چٹکی نمک آدھ چاول برابر پھٹکڑی ایک پیالی پانی میں صبح، دوپہر اور رات غرارے کے لیے تجویز کریں اور اچھی طرح منہ میں ہلائیں پھر کلی کریں تین وقت کھجور کا پیا ہوا گوند چوتھائی چمچہ سرکے میں پیسٹ بنا کر کھلوائیں۔ (خالد) چاول برابر ادرک اور دو چاول برابر لہسن اور تین چاول برابر انار کے پھولوں کا سفوف سوتے وقت چبوائیں۔ اسی سفوف سے دو وقت دانت بھی صاف کرائیں۔ روزانہ تکلیف ختم ہونے تک یہ عمل جاری رکھیں اور ہر روز کھانے میں انار دانوں پر کالی مرچ اور نمک چھڑک کر کھانے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۷۷۔ پرانا قبض

میگنیشیا فاس۔۶ ایکس (Magnesia Phos-6) صبح اور سہ پہر ایک چمچہ



لیکوڈ پیرافین (Liquid Paraffine) کے ساتھ نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux. V.-3x) دوپہر اور رات ایک ہفتے تک۔

طبِ مشرق: رات ایک چمچہ منقیٰ اور ایک چمچہ کشمش سیاہ ایک پاؤ پانی میں پڑا رہنے دیں۔ اور نہار منہ یہ پانی پلوائیں اور صبح بھگوئیں تو رات یہ پانی پلوائیں اور کھلوائیں۔ دوپہر کے کھانے کے بعد ایک گرام حب الرشاد ایک پیالی نیم گرم پانی کے ساتھ پلوائیں۔ رات کے کھانے کے بعد پاؤ لیٹر جو کا آدھ لیٹر پانی میں جوشاندہ بنوائیں۔ اس میں ۲۵ ملی لیٹر زیتون کا تیل ۱۲۵ گرام مقدار میں ریوند چینی پسی ہوئی اسی مقدار میں شبرم۔ سنا مکی اور سویا بھی ملوائیں اور شہد ۲۵ ملی لیٹر ملوائیں (خالد) یا بادام روغن آدھا چمچہ۔ کیسٹر آئل آدھا چمچہ۔ گلقند ایک چمچہ۔ پاؤ نیم گرم دودھ کے ساتھ سوتے وقت پینے کے لیے تجویز کریں خشک گھی کوار گندل کے پوڈر کا آدھا چمچہ سوتے وقت پانی کے ساتھ (فیض)

قبض کے دوران مسور کی دال، بیر یا اس کی نسل کے پھل کھانے سے منع کریں۔ مزید برآں پھلوں میں امرود، سنگترہ، کنو، سردا، گرما، خربوزہ، انجیر دودھ کے ساتھ، کچا کیلا ابال کر اور خوبانی تجویز کریں۔ سبزیوں میں کدو اور بینگن، کرم کا ساگ کر لیے استعمال زیادہ کرائیں۔ کھانے میں جو کا دلیہ زیادہ استعمال کرنے کے لیے تجویز کریں۔ یا ۹ عدد بادام۔ ۹ گرام سونف اور ۹ گرام مصری کے ساتھ سوتے وقت ایک پاؤ دودھ سے پینے کے لیے تجویز کریں۔ یا مغز املتاس ۶۰ گرام کو عرق گلاب ۱۸۰ ملی لیٹر میں گھلوائیں ۱۲ گھنٹے پڑا رہنے دیں۔ پھر چھنوا کر اس میں ۶ گرام روغن بادام شیریں ملوائیں۔ اس مقدار کا آدھا دن میں دو بار کھانے کے لیے تجویز کریں (مہتہ) کالا نمک دن میں چھ بار مساوی وقفے سے چٹوائیں اور روغن زیتون ایک چھوٹا چمچہ بعد عصر اور روغن ارنڈ بعد نماز عشاء ایک چھوٹا چمچہ۔ کم ترش کشمش آدھ چھٹانک روزانہ کھلوائیں اور پیاز کے بیج آدھ چمچہ سوتے وقت۔ (حمیدہ)

طبِ جدید: موٹیلیم (Motilium) ہر ۸ گھنٹے بعد ایک گولی یا پلانٹا ایک چمچہ سوتے وقت۔

## ۷۸۔ پتھری مثانے میں

سارسپریلا۔۳۰ (Sarsaparilla-30) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: ۳۰ گرام عرق پیاز نہار منہ، غذا میں باتھو کا ساگ، سوئے کا ساگ (حمیدہ)

## ۷۹۔ پتے کی پتھری کا درد

سینکونا آفی سی نیلس مدر ٹنکچر (Cinchona Off.-Q) میری اینس مدر ٹنکچر (Carduus Mar.-Q) اور ڈایاسکوریا۔۳۰ (Dioscorea-30) فل توری۔۳ (Feltauri-3) کی ایک خوراک ہر دس منٹ بعد۔ درد کم یا ختم ہونے کی صورت میں یہی ادویات صبح، دوپہر، شام اور رات ایک ایک دوا کی ایک ایک خوراک تین ماہ تک یا جب تک پتے سے پتھری جاتی نہ رہے۔

طبِ مشرق: نہار منہ دو چمچے شہد اور دو چمچے روغن زیتون، عرق لیموں بہ مقدار ایک بڑا چمچہ پلوائیں۔ ناشتے میں جو کا دلیہ دوپہر اور رات کلونجی ۲ گرام، قسط شیریں ۲ گرام، کاسنی کے بیج آدھا گرام کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) ۶۵ ملی لیٹر کریلے کا تازہ رس صبح اور سہ پہر ۲۰ ملی لیٹر روغن زیتون پاؤ دودھ کے ساتھ سوتے وقت۔ کھانے میں سوئے اور باتھو کا ساگ اور گرما زیادہ کھانے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۸۰۔ پتنگے بھگانے کے لیے

پیاز کٹوا کر بجلی کے بلب کے پاس لٹکوائیں یا چراغ یا لالٹین کے قریب رکھوائیں، تیز پات کی دھونی دلوائیں (حمیدہ)

## ۸۱۔ پت، پتی، چھپاکی

رسٹاکس مدر ٹنکچر (Rhustox-Q)، بووسٹا مدر ٹنکچر (Bovista-Q) اور ارٹیکا یورن۔۳۰ (Urtica Uran-30) کی ایک ایک خوراک ہر پندرہ منٹ کے وقفے سے۔ اگر اس سے ایک گھنٹے میں خاطر خواہ افاقہ نہ ہو تو اسٹاک۔۶ (Astac-6) بومکس مدر ٹنکچر (Bomyx-Q) اور فراگیریا مدر ٹنکچر (Fragaria-Q) ہر پانچ منٹ کے وقفے سے دلوانے کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: چقندر کا پانی جسم پر ملوائیں۔ یا بیری کے پھول پسے ہوئے ایک چمچ اور سرکہ پانچ چمچے ملوا کر جسم پر ملوائیں۔ اس کے ساتھ ساتھ پودینہ سبز ۱۲ گرام یا پودینہ خشک ۶ گرام، شکر براؤن



۱۲ گرام۔ آدھ لیٹر پانی میں جوش دلوا کر پینے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

## ۸۲۔ پرانے دست جن کے ساتھ بھوک کم ہو اور وزن کم ہو رہا ہو

بے سی لینم۔۲۰۰ (Bacillin-200) ہفتے میں ایک بار، سلفر۔۶ (Sulphur-6) اور نیٹرم میور۔۶ باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: خشخاش پوست بریاں، چھوٹی ہڑ بریاں، کباب چینی، ناگر موتھا، سونٹھ اور شکر ہم وزن پسوا کر یک جان کروانے کے بعد اس میں سے ۴ گرام ہر ۸ گھنٹے بعد (حمیدہ)

## ۸۳۔ پلیوریسی

گھریلو علاج اس مرض کا تقریباً ناممکن، ہسپتال میں داخلہ ملنے کے دوران میں مندرجہ ذیل ادویات استعمال کرائیں۔

سینے میں درد، ہر سانس کے ساتھ چبھن ہو تو برائی اونیا۔۱۲ (Bryop-12) ہر چھ گھنٹے کے وقفے سے۔ سینے میں درد، سانس لینا مشکل ہو تو آیوڈم۔۳ (Iod.-3) ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ایک چمچہ ورس اور ایک چمچہ روغن زیتون یا قسط بحری، قسط ہندی اور ورس ہم وزن پسوائیں۔ اس وزن کے تین گنا وزن زیتون کے تیل میں ملوائیں۔ اس میں سے ایک ایک چمچ پینے کے لیے دیں اور صبح اور شام سینے پر مالش کروائیں۔ (خالد و حمیدہ)

## ۸۴۔ پلکیں لمبی کرنے کے لیے

کالی کارب۔۳۰ (Kali Carb.-30) صبح، دوپہر، شام طویل عرصے تک استعمال کے لیے تجویز کریں۔

کھنب کا عرق ہر روز ایک ایک قطرہ آنکھوں میں ڈلوائیں (حمیدہ)

## ۸۵۔ پٹھوں میں درد

رسٹاکس۔۳۰ (Rhustox-30) اور کاسٹیکم۔۶ (Causticum-6) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: خشک انجیر پسوا کر پٹھوں پر لیپ کروائیں یا ایک چمچہ زیرہ سفید پسوا کر ایک اونس ناریل میں ملوا کر لگوانے کے لیے تجویز کریں (امجد)

طبِ جدید: انڈومیتھاسن ۲۵ ملی گرام دن میں تین مرتبہ دس دن کے لیے۔

## ۸۶۔ پٹھوں کے ساتھ گوشت میں درد

رات سوتے وقت میگنیشیا فاس۔۱۰۰۰ (Magnesia Phos-1000) کی ایک خوراک چند دن تک۔

## ۸۷۔ پٹھوں میں اکڑن

لائکوپوڈیم۔۶ (Lyc.-6) اور کالوسنتھ۔۳ (Colo.-3) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: مہندی کے تیل کی مالش کروائیں (حمیدہ)

## ۸۸۔ پٹھوں پر چوٹ اور ورم

آرنیکا۔۳۰ (Arn.-30) اور لیکیس۔۳۰ (Lach-30) ہر پانچ گھنٹے بعد باری باری۔

## ۸۹۔ پسینہ روکنے کے لیے

چائنا۔۶ (China-6) صبح، کلکیر یا کارب۔۶ (Calc. Carb.-6) دوپہر جبرنڈی۔۳۰ (Jaborandi-30) رات اور مہینے میں ایک بار سفلینیم۔۱۰۰۰ (Syphillinum-1M) کی ایک خوراک کئی ماہ استعمال کے لیے۔

## ۹۰۔ پھنسیاں سر پر

سلفر۔۳۰ (Sulph.-30) تین دن ہر آٹھ گھنٹے بعد پھر تین دن کے وقفے سے آرسینک۔۳ ایکس (Arsenic Alb.-3x) تین دن اسی طرح۔ افاقہ نہ ہونے کی صورت میں گن پوڈر۔۳ ایکس (Gun Powder-3x) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

## ۹۱۔ پھنسیاں سر پر پیپ سے کھرنڈ کی پیلی تہہ

مزیریم۔۳۰ (Mezerium-30) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: روغن زیتون میں مہندی ملوا کر لیپ کے لیے تجویز کریں (خالد) اس سے افاقہ نہ ہونے کی صورت میں شہد اور سرکہ ہم وزن لیں اس میں لہسن جلوا کر اس کا پیسٹ بنوا کر لیپ



کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

## ۹۲۔ پھنسیاں کسی اور جگہ

سلفر۔۳۰ (Sulp.-30) اور ڈلکامارا۔۳۰ (Dulc.-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: شہد ایک چمچہ کھانے کے لیے تجویز کریں۔ مندرجہ ذیل کو ہم وزن یکجان کروانے کے بعد متاثرہ جگہ پر لگانے کے لیے تجویز کریں۔ پیاز کا عرق، حب الرشاد، باچھ، سنا مکی، زیرہ سفید (خالد)

## ۹۳۔ پھنسیاں پرانی یا پرانے زخم

ہیپر سلف۔۱۰۰۰ (Hep. Sulp.-1M) ہفتے میں ایک بار اور رسٹاکس۔۳۰ (Rhustox-30) دن میں تین بار برابر وقفے سے۔

## ۹۴۔ پھوڑے پکانے کے لیے

سلیشیا۔۱۲ (Silicea-12) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: انجیر کے پتے کٹوا کر پھوڑے پر لگوائیں (خالد)

## ۹۵۔ پیپ ختم کرنے کے لیے

سلیشیا۔۲۰۰ (Sil.-200) ہر دوسرے روز ایک خوراک۔ ایکی نیشیا مدر ٹنکچر (Ech.-Q) سے زخم دھونے کے بعد زخم پر کیلنڈولا پوڈر (Calend. Powder) چھڑکیں۔

طبِ مشرق: گل اشرفی کا پوڈر زخم پر چھڑکیں (حمیدہ)

## ۹۶۔ پیشاب میں رکاوٹ

ہیپر سلف۔۶ (Hepar Sul.) صبح ایلم۔۶ (Alumen-6) دوپہر، لائکوپوڈیم۔۶ (Lycopodium-6) رات۔

طبِ مشرق: کلتھی کی دال (Dolicus Biflorus) ایک چمچہ، ایک لیٹر پانی میں جوشاندہ بنوا کر ہر تین گھنٹے بعد ایک پیالی مریض کو پلانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ) لہسن کے جوئے اور لہسن کی چٹنی کھانے کے لیے تجویز کریں۔ پیاز کا کچومر گندم کے آٹے کے ساتھ

گوندھوائیں۔کھولتے پانی میں ڈال کر پلٹس بنوائیں اور مثانے پر لیپ کرائیں (خالد/فیض)

## ۹۷۔ پیشاب کا کم آنا

مرکیورس سال کاروسیوس۔۶ (Merc. Sol. Cor.-6) ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: مولی کے بیج (Seeds of Rhafanus) ایک چمچہ ایک لیٹر پانی میں جوشاندہ ہر تین گھنٹے بعد ایک پیالی (حمیدہ) پیشاب کی نالی کے سوراخ میں لہسن اس کی مناسبت سے کٹوا کر اس میں رکھیں۔لہسن ۱۰ گرام کا دو لیٹر پانی میں جوشاندہ بنوا کر آدھ گھنٹے تک مریض کو اس میں بٹھائیں (فیض) بھٹا، چھلی (Zea mays) کے بال کا جوشاندہ لیے (فرید) جو ۱۵ گرام اور پانی ایک لیٹر میں جوشاندہ بنوائیں جب تک پانی دودھیا ہو جائے۔ ہر پیاس پر یہی پینے کے لیے تجویز کریں۔ایک کلو خربوزہ اور ۲۰ گرام خربوزے کے بیج روزانہ غذا میں انگور، خربوزہ، تربوز اور سبزیوں میں اروی، بیگن، ٹنڈے، پھول گوبھی، بند گوبھی، گاجر، سرسوں کا ساگ اور دالوں میں مسور کی دال اور مولی کا اچار زیادہ کھلائیں ان سب میں زیرہ سفید اور کالی مرچ ضرور ڈلوائیں۔(اعظم خان)

## ۹۸۔ پیشاب بار بار آتا ہو یا زیادہ آتا ہو مگر زیابیطس نہ ہو

چیما فیلہ۔۲۰۰ (Chimaphila-200) صبح، کونیم۔۳۰ (Con.-30) دوپہر، سیبل سیرولیٹا مدر ٹنکچر (Sabal Ser.-Q) رات سوتے وقت۔ اگر اس سے افاقہ نہ ہو تو سلفر۔۳۰ (Sulph.-30) کریوزوٹم۔۳۰ (Kreos.-30) اور پلسٹلا۔۳۰ (Puls.-30) باری باری ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: تل کے لڈو کھانے کے لیے (خالد) اس کے علاوہ بنات سفید ۲ گرام، دارچینی پوڈر، جوز ہندی، تودری، بہمن سرخ، بہمن سفید ہر ایک ۳ گرام، مغز پستہ، مغز بادام ۴-۴ گرام آدھ پاؤ بھٹ کے دودھ میں پیس کر دھیمی آنچ پر رکھوائیں جب گاڑھا ہو جائے تو بمقدار ایک چائے کا چمچہ نہار منہ کھانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ) انار کا چھلکا ۶ گرام ایک گھونٹ پانی کے ساتھ ہر ۸ گھنٹے بعد، پکا کیلا ایک عدد اور عرق آملہ ایک چمچہ اور شکر ۲ چمچے دن میں ۳ بار (مہتہ)



## ۹۹۔ پیشاب کی نالی میں سوزش ہو

کینتھرس۔۳ ایکس (Canthris-3x) اور مرکیورس سال کاروسیوس۔۳۰ (Merc. Cor.-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: گوگل ۵۰۰ ملی گرام ایک چمچہ شکر کے ساتھ صبح نہار منہ۔ دوپہر اور رات کے کھانے سے پہلے تربوز میں سفید زیرہ ملوا کر کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) ایک چھٹانک سفید پیاز باریک ترین کاٹ کر آدھ لیٹر دودھ میں جوش دلوائیں جب آدھا رہ جائے تو چھنوا کر شربت انار کے ساتھ پلوائیں (حمیدہ)

## ۱۰۰۔ پیشاب بستر میں خطا ہونا (بچیوں میں خاص کر سوتے وقت)

فیسی لیس مدر ٹنکچر (Physalis-Q) ۵-۵ قطرے دن میں تین بار۔

طبِ مشرق: سیاہ تل ۶ گرام، پوڈر زیرہ سیاہ تین گرام پوڈر پوست آملہ ۳ گرام، شہد ۵ گرام میں ملوا کر رات سوتے وقت کھانے کے لیے تجویز کرائیں (حمیدہ و فیض)

## ۱۰۱۔ پیشاب قطرہ قطرہ آنا

کلیمیٹس۔۱۲ (Clematis erecta-12) اور اپیس میلی فیکا۔۳۰ (Apis Mel.-30) باری باری ہر دو گھنٹے بعد تکلیف رفع ہونے تک۔

طبِ مشرق: منقی تین عدد بغیر بیج اس میں سے ہر ایک میں تین عدد سیاہ مرچ رکھ کر سوتے وقت ایک ہفتہ تک کھانے کے لیے تجویز کیجئے۔

## ۱۰۲۔ پیشاب جلن/چنک سے

اپیس۔۳۰ (Apis Mel.-30) اور کینتھرس۔۳ ایکس (Canthris-3x) باری باری ہر آٹھ گھنٹے بعد تکلیف کی زیادتی میں وقفہ کم کیا جا سکتا ہے۔

طبِ مشرق: مغز بادام بغیر چھلکے سات عدد، الائچی چھوٹی سات عدد، تین گرام دھنیہ، تین گرام، پوڈر صندل آدھ لیٹر پانی میں خوب گھٹوائیں۔ ابلوائیں پھر ایک چمچہ گلوکوز کے ساتھ تین مرتبہ اسی مقدار میں۔ پیاز ۶۰ گرام آدھ لیٹر پانی میں ابلوائیں۔ جب بمقدار ایک پیالی رہ جائے ٹھنڈا ہونے پر مریض کو پلوائیں انار دانہ وقفے وقفے سے کھلائیں ۲۵۰ گرام لسوڑھے دن بھر میں دس دن تک

کھلوائیں ایک کلو تربوز اور خربوزہ روزانہ، سالن میں بھنڈی توری زیادہ استعمال کرائیں (حمیدہ)

## ۱۰۳۔ پیشاب بند ہو جانا

اگاریکس ۔۳ (Agar.-3)، کیمفر ۔۶ (Camph.-6) باری باری ہر ۱۰ منٹ بعد ہر دوا کی ۱۰ خوراک تک۔

طبِ مشرق: دیسی پیاز کا کچومر ہم وزن باریک آٹے میں پیڑا بنوا کر کھولتے پانی میں ڈلوا کر نکلوانے کے بعد قابل برداشت نیم گرم حالت میں مثانے پر لیپ کروائیں (حمیدہ)

## ۱۰۴۔ پیشاب میں خون آنا

اپیس میلی فولیکا مدر ٹنکچر (Apis Mel.-Q) اور یوکلپٹس مدر ٹنکچر (Eucal.-Q) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: انار کی ۲ کلیاں ہم وزن مصری کے ساتھ یک جان کرنے کے بعد اس مقدار میں ہر ۸ گھنٹے بعد۔

## ۱۰۵۔ پیشاب میں شکر

اس ایک علامت پر کوئی دوا تجویز کرنا مشکل ہے بہتر یہ ہے کہ بایو کیمک کمبی نیشن نمبر ۷ کی ۴ ٹکیاں ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: مغز بنولہ ۱۲ گرام، گڑ ماربوٹی ۱۲ گرام، مصطگی ۱۲ گرام، سونٹھ ۶ گرام، جامن کے بیج ۶ گرام، مازو ۶ گرام، کندر ۶ گرام، جفت بلوط ۶ گرام اس تناسب سے باریک ترین پسوا کر ۵۰۰ ملی گرام ہر ۸ گھنٹے بعد اور کریلوں کا رس ۴ چمچے دن میں ۳ بار (حمیدہ)

## ۱۰۶۔ پیاس نہ ختم ہوتی ہو

برائی اونیا ۔۶ (Bryonia-6) اور نیٹرم میور ۔۳۰ (Natrum Mur-30) باری باری ہر گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: صرف تربوز اور جو کا پانی برابر مقدار میں پیاس کے وقت استعمال کروائیں اور ہر کھانے کے بعد جامن کے سرکے کا ایک چمچہ سادہ پانی میں ملوا کر پینے کے لیے تجویز کریں اور اس کے ساتھ خشک آلو بخارہ چوسنے کے لیے تجویز کریں اور انار کھلوائیں۔ حلوہ کدو کا سالن



تجویز کریں۔ رس تربوز ۱۲۰ گرام ایک چمچہ مصری کے ساتھ نہار منہ (حمیدہ)

## ۱۰۷۔ پیشاب میں خون آنا

یوکلپٹس مدر ٹنکچر (Eucal.-Q) اور اپیس میلیفیولیکا مدر ٹنکچر (Apis Mel.-Q) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

## ۱۰۸۔ پیٹ میں پانی پڑ جائے۔ استسقاء

لیکٹوکا ویروسہ مدر ٹنکچر (Lactuca Virosa-Q) اور اپوسینم مدر ٹنکچر (Apocynum Cannab.-Q) چائنا ۔۶ (China-6) اوکسی ڈینڈرون ۔۳ (Oxyden-3) ۳۔۳ قطرے باری باری ہر تین گھنٹے بعد۔

کچی پیاز کھلوائیں۔ اونٹنی کا دودھ پلوائیں۔ صبح، دوپہر اور رات اونٹنی کا پیشاب ایک ایک پیالی پلوائیں۔ (خالد) بسکھپرا کا رس ۱۲ ملی لیٹر، آک کی کونپلیں ۶۲ گرام، ہلدی ۱۲ گرام، پکھان بھید ایک گرام اور سقمونیا ۲۵۰ ملی گرام کے تناسب سے یک جان کروانے کے بعد ۱۲۵ ملی گرام ہر ۶ گھنٹے بعد۔ کھانے میں مکو اور چولائی کے پتوں سے بنی بھجیا کا استعمال زیادہ کرائیں (حمیدہ)

## ۱۰۹۔ پیٹ سے سدے نکالنے کے لیے

ایلم ۔۶ (Alumen-6) صبح، ایلومینا ۔۱۲ (Alumina-12) دوپہر، میگنیشیا میور ۔۳۰ (Mag. Mur.-30) رات۔

طبِ مشرق: نہار منہ پانچ عدد بادام اور پانچ عدد سفید انجیر اور عصر کے وقت ایک چمچہ روغن زیتون (خالد)

## ۱۱۰۔ پیٹ درد

کالوسنتھ ۔۳ ایکس (Coloc.-3x)، آرسنک البم ۔۳ ایکس (Ars. Alb.-3x) اور نیٹرم فاس ۔۳ ایکس (Nat. Phos.-3x) باری باری ہر پانچ منٹ کے بعد۔

طبِ مشرق: حب الرشاد ایک چمچہ ایک لیٹر پانی میں بنا ہوا جوشانہ پلوائیں۔ باچھ کا پانی میں

بنا پیسٹ پیٹ پر لیپ کے لیے تجویز کریں۔ انار کے دانوں پر نمک و مرچ سیاہ چھڑک کر کھلوائیں۔ لاہوری نمک ۳ گرین، سفید زیرہ ۲ گرین، اجوائن ایک گرین، شکر ۳ گرین، پسوا کر ایک لیموں کے رس کے ساتھ یکجان کروائیں اس کے ۳ حصے کریں اور مساوی وقفے سے ایک حصہ دن میں تین بار (حمیدہ)

## ۱۱۱۔ پیٹ پر چربی

امونیم میور۔۳۰ (Amm. Mur.-30)، فیوکس ویز کیولوسس مدر ٹنکچر (Fucus Vesiculosis-Q) کی ایک ایک خوراک ہر دو گھنٹے کے وقفے سے ۱۵ دن تک اگر خاطر خواہ افاقہ نہ ہو تو فائٹو لیکا مدر ٹنکچر (Phytolacca-Q) اور گریفائٹس۔۳۰ (Graphites-30) ہر چھ گھنٹے بعد باری باری۔

طبِ مشرق: ایک ہفتہ جو کے آٹے کے ستو کی روٹی کھانے کے لیے، ستو میں سرکہ ایک چمچہ ملا پانی ایک گلاس پینے کے لیے تجویز کریں۔ آدھ چمچہ خشک پتے میتھی کے اور آدھ چمچہ انار کے اندر کا خشک چھلکا پسوا کر صبح، دوپہر اور رات کھانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

## ۱۱۲۔ پیٹ میں سوزش اور جلن ہو تو

کاربو ویج۔۳ (Carbo. Veg.-3) آرسینک البم۔۳ ایکس (Ars. Alb.-3x) اور نائٹرک ایسڈ۔۳۰ (Nitr. Acid-30) اور روبی نیا۔۳۰ (Rob.-30) اور ارجنٹم نائٹریکم۔۳ (Arg. Nit.-3) باری باری ہر تین گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: کلونجی پانچ گرام، قسط البحری ۴ گرام، برگ کاسنی ۱۰ گرام پسوا کر اس میں سے پانچ گرین صبح، دوپہر اور رات (خالد)

## ۱۱۳۔ پیٹ کے کیڑے (چُونے)

سائنا۔۳۰ (Cina-30) اور نفتھالین۔۳ ایکس (Naph.-3x) باری باری ہر چار گھنٹے بعد ایک ہفتے کے لیے۔

طبِ مشرق: آکاش بیل کا رس ۳ حصے اور بجھے چونے کا پانی ایک حصہ بہ مقدار چار چمچے خالی پیٹ ہفتے میں ۲ بار۔ آلو بخارے یا آڑو کے پتوں کا لیپ مقعد پر (چنونوں کے لیے)



گول لمبے کیڑے، ملہپ۔ اسپنجیا۔۶ (Spongia-6)، نیٹرم فاس۔۶ ایکس (Nat. Mur.-6x)، سانٹونیم۔۳۰ (Santonium-30)۔ باری باری ہر آٹھ گھنٹے بعد ایک ہفتے کے لیے۔

طبِ مشرق: بسکھپرہ کی راکھ ۶ گرام، آک کی جڑ کی راکھ ۶ گرام، لہسن، منقیٰ اور شہد بھی ۶۔۶ گرام سوتے وقت صرف ۴ روز کے لیے۔ اس سلسلے میں مزید کریلے اور کچنار کی کلیاں ایک ایک چھٹانک سے بنا جوشاندہ دن میں ایک بار۔ (حمیدہ)

چپٹے کیڑے۔ فلیکس۔۳ ایکس (Filix Mar-3x) ہر چھ گھنٹے بعد ایک ہفتے کے لیے۔

اگر لیبارٹری سہولتیں دستیاب نہ ہوں تو کیڑوں کے علاج کے لیے کیوپرم اوکسیڈیٹم نگرم۔۱ ایکس (Cuprum Oxydatum Nigrum-1x) ۲۔ٹکیاں صبح، دوپہر اور رات استعمال کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: صبح کدو اور تربوز، پپیتا، امرود، پلاش کے بیج پانچ پانچ گرام دوپہر حب الرشاد ایک چمچہ پانی ایک لیٹر میں جوشاندہ، رات پانچ گرام زیرہ سفید اور پانچ گرام ہینگ روغن زیتون دو چمچے کے ساتھ۔ کدو دانے کے مرض میں مبتلا مریضوں کو پرانا ناریل آدھی چھٹانک روزانہ تکلیف کے ختم ہونے تک کھلائیں۔ اس کے ساتھ ہلدی ایک چھوٹا چمچہ پاؤ نیم گرم پانی میں ایک بار۔ چپٹے کیڑوں کے لیے حلوہ کدو کے بیج چھلکوں سمیت ایک گرام۔ امرود کے بیج ایک گرام پسوائیں اس میں ایک چمچہ شہد ملوا کر نہار منہ۔ ۲ گھنٹے بعد ۲ چمچے کیسٹر آئل۔ خوبانی خوب کھلوائیں۔ گول کیڑوں کے سلسلے میں کریلے اور کچنار کی کلیاں ایک ایک چھٹانک سے بنا جوشاندہ دن میں ایک بار۔

## ۱۱۴۔ پیٹ پھولنا/اپھارہ آنتوں سے ہوا خارج نہ ہونا

امبر۔۳۰ (Ambra g-30) اور ارجنٹم نائٹریکم۔۶ (Arg. Nit.-6) بدل بدل کر ہر چھ گھنٹے بعد اور بے سی لینم۔۲۰۰ (Bacil.-200) ہر چوتھے روز ایک خوراک۔

طبِ مشرق: اطریفل زمانی یا جوارش کمونی کا چوتھائی بڑا چمچہ، سونف اور اجوائن کا عرق دو دو چمچے کے ساتھ صبح اور رات کے کھانے کے بعد ہر کھانے کے بعد تین دانے سفید انجیر، عصر کے وقت سوا اٹھ یا آرام کے بعد ایک چمچہ شہد سوتے وقت زیتون کا تیل ایک چمچہ اگر ان سے آرام نہ

آئے تو کلونجی ۵۰ گرام، قسط البحری ۱۰ گرام، سویا کے پھول ۲۰ گرام پیس لیے جائیں پھر شہد میں اس کا پیسٹ بنالیا جائے آدھا آدھا چمچہ صبح دوپہر اور شام استعمال کرایا جائے (خالد) سونٹھ اور جائفل کے سفوف ہم وزن یکجان کروانے کے بعد ۵۰۰ ملی گرام صبح، دوپہر اور رات (حمیدہ) کشمش سیاہ ۲۵ گرام، زعفران آدھا گرام، آدھ گلاس پانی میں رات بھگو رکھوائیں۔ صبح نہار منہ پلوائیں اور یہ کھلوائیں اور انگور کا رس ۹ قطرے صبح اور رات کے کھانے کے بعد (فیض)

## ۱۱۵۔ پیچش

سلفر۔۳۰ (Sulph.-30) صبح نہار منہ پھر ایلوز۔۶ (Aloes-6) اور مرکری کار۔۳۰ (Merc. Cor.-30) باری باری دوپہر، سہ پہر، شام اور رات۔

طبِ مشرق: ایک چمچہ بہی دانے کا لعاب اور ایک چمچہ شہد نہار منہ، تربوز دوپہر کھانے کے بعد۔
کلونجی ۵ء گرام، قسط شیریں ۵ء گرام ناشتہ اور رات کے کھانے کے بعد (خالد) ۱۲ گرام اسپغول ایک پاؤ دہی میں پھٹوانے اور ایک گھنٹہ رکھوانے کے بعد کھانے کے لیے تجویز کریں۔
ایک پاؤ دودھ کو ایک لیموں کے رس کے ساتھ جوش دلوائیں۔ بعد ازاں اس پھٹے دودھ کو ٹھنڈا ہونے پر مریض کو پلوائیں ایک ہفتہ تک۔ پاؤ دہی، ایک کیلا اور چاول برابر زعفران دن میں ایک بار۔
گرمیوں کی پیچش میں جامن کی چھال کا جوشاندہ سفوف گٹھلی جامن ۳ گرام ایک گلاس چھاچھ کے ساتھ تین دن تک۔
آؤں والی پیچش میں کچنار کی پھلیاں دن میں ۳ بار۔ روزانہ کی غذا میں بھنڈی کا استعمال زیادہ (حمیدہ)
مصطگی، سہاگہ، شنگرف، انار کی کلیاں، موچرس، ڈودرس ہم وزن یک جان کروانے کے بعد مونگ کے دانے برابر کی ایک گولی ہر ۱۲ گھنٹے بعد ایک ہفتے تک (فیض) سونف ادھ بھنا، کالی ہڑ گھی میں بھنی ہوئی، انت مول، بہی دانہ، اسپغول اور بیل گری ہم وزن یکجان کروانے کے بعد ۱۲۵ ملی گرام صبح اور رات (مہتہ)
مصری ۷ گرام، کیکر سفید، لال رال، کرچی، سونف، اسپغول ہر ایک ۵ گرام، طباشیر ۳ گرام، کالا نمک ۲ گرام باریک ترین پسوا کر یک جان کرنے کے بعد ۲ گرین صبح اور رات (فرید)

## ۱۱۶۔ پیچش امیبائی

ٹرام بیڈیم۔۶ (Trombidium-6) آرسینک البم۔۱۳ ایکس (Ars.



Alb.-3x) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: قسط بحری ۱۰۰ گرام، کلونجی ۵۰ گرام، حب الرشاد ۲۰ گرام، مہندی کے پتے ۵ گرام کے تناسب سے پسوا کر ۵۰۰ ملی گرام صبح اور شام۔ مسور کی دال کھانے سے منع کریں (خالد) سائے میں خشک کیا گیا جامن کی گٹھلی کا سفوف ۳ ماشے دہی یا لسی ایک پیالی کے ساتھ صبح اور رات بھنڈی زیادہ کھلائیں (حمیدہ) کچنار کی وکھ کلیوں کی پھکی دن میں ۲ بار (فیض)

طبِ جدید: میٹونیڈازول ۴۰۰ ملی گرام دن میں تین مرتبہ دس دن کے لیے۔

## ۱۱۷۔ پیچش۔ گرمیوں میں

ایکونائٹ۔۱۳ ایکس (Acon.-3x) اور پوڈوفائیلم۔۳۰ (Podo-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد اور رفع حاجت کے بعد۔

طبِ مشرق: سونف ۲۲ گرام، گلقند ۷۵ گرام کے تناسب سے گھٹوا کر دن میں ۳ مرتبہ ۱۵۰ گرام ہر بار۔ اور جامن کی گٹھلی کا سفوف ۳ گرام ایک گلاس چھاچھ کے ساتھ ہر ۸ گھنٹے بعد (حمیدہ)

## ۱۱۸۔ پیچش۔ سردیوں میں

نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux.Vom.-3x) سہ پہر، شام اور رات۔
سلفر۔۳۰ (Sulph.-30) صبح نہار منہ اور دوپہر۔
سونف ۲۲ گرام، گلقند ۷۵ گرام پانی تین پیالی کے تناسب سے جوش دن میں تین مرتبہ آدھی پیالی کسی قسم کی پیچش میں آلو بخارہ کھانے کے لیے منع کریں اس سے ادویات کے اثر کو کم ہوتے پایا گیا ہے (فرید)

## ۱۱۹۔ پلکوں کا گرنا

رہسٹاکس۔۳۰ (Rhus.30) امفس بوائینا۔۳۰ (Amphisboena-30) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: انار دانوں کو تانبے کٹوری میں آگ پر گاڑھا کریں اور جست کی ڈبیہ میں رکھیں۔ اس سے تین چاول برابر صبح اور رات دیں (حمیدہ)

## ۱۲۰۔ پیروں میں درد

رسٹاکس۔۳۰ (Rhustox-30) صبح، ایلم۔۶ (Alumen-6) دوپہر اور

والا اری اینا مدر ٹنکچر (Valeriana-Q) رات۔

طبِ مشرق: پیروں کے تلووں میں مہندی لگوائیں (حمیدہ)

## ۱۲۱۔ پھیپھڑوں سے رسنے والے خون کے لیے

ہمامیلس مدر ٹنکچر (Ham.-Q) اور آیوڈم ۔۶ (Iod.-6) باری باری ہر ۵ منٹ بعد۔

طبِ مشرق: آئی سونایازڈ ۱۰۰ ملی گرام روزانہ تین ٹکیاں، مایم بیوٹول ۲۰۰ ملی گرام ریفمپا سین ۳۰۰ ملی گرام روزانہ۔

## ۱۲۲۔ پھیپھڑوں میں ورم اور سوجھن

آیوڈیم ۔۳ (Iodium-3) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: کاسنی کے پھول کلونجی، انجیر ہم وزن پسوا کر بہ مقدار پانچ گرین یعنی چھوٹا ایک چمچہ صبح، دوپہر اور رات (خالد)

چھ ماہ تک۔ ہر ایک ماہ بعد مستند ماہر تپ دق سے مریض کا معائنہ کرانا، مشورہ لینا اور رہنمائی حاصل کرنا ضروری ہے۔

## ۱۲۳۔ پھیپھڑوں کی تپ دق

تنبیہہ: بے قاعدگی سے دوا کھانے سے جراثیم پر یہ بے اثر ہو جاتی ہیں اور پھر علاج مشکل ہو جاتا ہے۔

شروع میں بیسیلینم ۔۲۰۰ (Bacillinum-200) ہر چوتھے روز سوتے وقت دیں۔ اور بپٹیشیا مدر ٹنکچر (Baptisia-Q) ۵۔۵ قطرے صبح، دوپہر اور رات اگر ایک ماہ میں افاقہ نہ ہو تو کسی ماہر سے مشورہ کیجئے۔

طبِ مشرق: ایک پیالی ابلے پانی میں دو بڑے چمچے شہد دن میں دو بار۔ ایک سیر وزن کی مچھلی کا پیٹ صاف کروائیں، اس میں اجوائن بھروائیں، دھیمی آنچ پر اسے جلوائیں بعد ازاں اس کا سفوف بنوائیں، اس میں سے ۵۰۰ ملی گرام صبح اور شام کھلوائیں (خالد وحمیدہ)





# ت

## ۱۲۴۔ تپ دق خونی

اکلائیفا انڈیکا ۔۳ (Aclypha Indica-3) ٹریلیم پینڈولم مدر ٹنکچر (Trillium Pendulum-Q) اور ہمامیلس ۔۳۰ (Hamamelis-30) باری باری ہر پندرہ منٹ بعد خون بند ہونے تک۔ بعد ازاں تپ دق کی روایتی ادویات شروع کرائیں۔

طبِ مشرق: قسط البحری، مرجان کی راکھ، گوند کیکر، دار چینی ہر ایک دس گرام پسوائیں۔ اس سفوف سے ۲۵۰ ملی گرام دو چمچے مچھلی کے تیل اور ایک چمچہ روغن زیتون کے ساتھ دن میں تین بار پینے و کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) لہسن کے دو جوئے، آم رس ۲۰ تولے، شہد ۵ تولے، مصری بکری کے دودھ کے ساتھ دن میں ۳ مرتبہ (فیض) ھداوہ مصفّٰی، ست گلو، ست ملٹھی، مغز چھوٹی الائچی، طباشیر ۵۔۵ گرام، گلوسرخ ۴ گرام، کالی مرچ ۵ عدد، مصری ۲۵ گرام پسوا کر یک جان کروانے کے بعد اس سے ۵ گرین صبح اور رات (حکیم دلبر خان) گھیا کدو راکھ میں بھبھلوا کر اس کا ۸۵ ملی لیٹر رس مصری ملوا کر دن میں ایک بار ایک ہفتے تک ۲۱ روز تک ۱۲ ملی لیٹر بڑھاتے رہیں اس کے بعد ۱۲ ملی لیٹر کم کرتے رہیں یہاں تک کہ مقدار کے برابر ہو جائے (مہتہ)

## ۱۲۵۔ تپ دق آنتوں کی

کیوپرم آرسینیکم ۔۳ (Cuprum Arsenicum-3) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

بیسی لینم ۔۲۰۰ (Bacill.-200) ہر ہفتے سوتے وقت ایک خوراک۔

طبِ مشرق: نہار منہ اور بعد عصر دو بڑے چمچے روغن زیتون، دوپہر اور رات کے کھانے کے ساتھ ایک کھیرا اور بعد از طعام ۳۔۳ کھجوریں۔ قسط البحری ۱۰۰ گرام، شہد ۵۰ گرام، روغن زیتون ۵۰ ملی لیٹر، میتھی کے پتے ۲۰ گرام، بہی دانے کا لعاب ۲۵۰ گرام اس مرکب کا ایک بڑا چمچہ صبح و شام تین ماہ تک (فیض)۔ اگر اس سے مطلوبہ افاقہ نہ ہو تو ۲۵ ملی لیٹر روغن زیتون، ۸ گرام قسط شیریں، ۱۲ گرام شہد اور کاسنی کے بیج ۸ گرام۔ اس محلول کا ایک بڑا چمچہ صبح دوپہر اور

رات پینے کے لیے تجویز کریں (خالد)

## ۱۲۶۔ تلی بڑھ جائے

چائنا۔۶ (China-6) اور نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux Vomica-3x) باری باری ہر چار گھنٹے بعد، مریض کو جگا کر دوا نہ دیں بلکہ اس کے جاگنے کا انتظار کریں اس کے اٹھنے پر دوا دیں۔

طبِ مشرق: ایک چمچہ گڑ کا سرکہ اور پودینہ دو چٹکی ایک پیالی عرق نفاع صبح اور شام مرض کے مکمل ختم ہونے تک پینے کیلئے تجویز کریں (خالد) رائی ۱۲ گرام، سہاگہ، ایلوا، منقیٰ ہر ایک ۳ گرام، ۲ گرین ہر بارہ گھنٹے بعد۔ اس کے ساتھ گھی کوار کا پتا کاٹ کر اس پر نوشادر چھڑکوائیں۔ اس سے جو پانی نکلے اس کا آدھا چمچہ۔ مولی پر نوشادر چھڑک کر کھلائیں۔ پپیتہ اور سفید انجیر ایک ہفتے تک سرکے میں پڑی رہنے دیں۔ ان کا ایک مربع انچ برابر ٹکڑا ایک پھل کا ایک وقت میں صبح اور رات کھلائیں۔ املی کے پتے سل پر رگڑ کر اس کا لیپ لگوائیں (حمیدہ)

## ۱۲۷۔ تلی کا ورم

فیرم میٹ۔۶ (Ferr. Met.-6) اور چائنا۔۳۰ (China-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: حب الرشاد کا سفوف ایک چمچہ صبح و شام اگر اس سے دو ہفتوں میں افاقہ نہ ہو تو سفید انجیر کو ایک ہفتے تک سرکے میں ڈالے رکھیں اس میں سے دو انجیر ہر کھانے کے بعد استعمال کے لیے تجویز کریں (خالد) غذا میں باتھو کا ساگ جامن زیادہ، کریلے کا رس ۲۵ ملی لیٹر صبح، دوپہر اور رات (حمیدہ)

## ۱۲۸۔ تلی کے دیگر امراض میں

آرسینک۔۳ ایکس (Arsenic Alb.-3x) اگنیشیا۔۶ (Ignitia-6) اور روٹا۔۳۰ (Ruta-30) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: نہار منہ اور بعد عصر دو چمچے شہد چقندر کا پانی ایک پیالی۔ بیر ۲۰۰ گرام آدھ لیٹر پانی میں جوشاندہ بعد دوپہر، کاسنی کے پتے، کلونجی اور سفید انجیر ہر ایک ۱۵ گرام پسوا کر یکجان



کروائیں۔ اس مرکب کے ۱۰ گرین یعنی دو چھوٹے چمچے ہر کھانے کے بعد (خالد)۔ دوپہر کے کھانے میں کچی پیاز زیادہ۔ غذا میں پالک اس مرض میں نقصان دہ ہے (حمیدہ)۔

## ۱۲۹۔ تیزاب پی لینے کا علاج

طبِ مشرق: میٹھے سوڈے کے ۳ چمچے ایک گلاس پانی میں پلائیں۔ یا بجھے چونے کا پانی پلوائیں۔ یا ایک گلاس دودھ میں ایک چاک پیس کر۔ جسم پر تیزاب گر جائے تو میٹھا سوڈا اس پر ڈالیں۔ مریض کو جلد ہسپتال منتقل کریں (حمیدہ)



# ٹ

## ۱۳۰۔ ٹائیفائیڈ

برائی اونیا۔۶ (Bryonia-6) اور نائٹرک ایسڈ۔۶ (Nitric Acid-6) باری باری ہر چار گھنٹے بعد اور ٹائی فائیڈنیم۔۲۰۰ (Typh.-200) ہفتے میں ایک بار۔

طبِ مشرق: قسط بحری ۸۰ گرام، برگ مہندی ۲۰ گرام پسوا کر ۵۵۰ ملی گرام صبح و رات (خالد) اس کے ساتھ سات اناب آدھ چمچہ خاکشیر کے ساتھ جوش دے کر دن میں دوبار صبح اور رات (حمیدہ)

## ۱۳۱۔ ٹانسلائٹس

برائٹا کارب۔۶ (Baryta Carb-6) اور برائیٹا میور۔۳۰ (Baryta Mur-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔ دائیں طرف کا ٹانسل متاثر ہو تو پروٹو آیوڈائیڈ آف مرکری۔۳ (Merc. i.f.-3)۔ بائیں طرف کا ٹانسل متاثر ہو تب آیوڈائیڈ آف مرکری۔۳ (Merc. i.r.-3)۔

طبِ مشرق: قسط بحری کو پانی کے ساتھ رگڑوا کر چٹوائیں۔ جب فائدہ ہونا رک جائے تو ورس برابر مقدار میں اس کے ساتھ رگڑوا کر چٹوائیں (خالد) پاؤ پانی میں ۲ گرام پھٹکری حل کروا کر غرارے کروائیں۔

## ۱۳۲۔ ٹانگوں میں درد

رہسٹاکس۔۳۰ (R.Tox-30) رات، پلمبم۔۱۲ (Plumb-12) صبح، اسٹانم۔۳۰ (Stann.-30) اور ایگاریکس۔۶ (Agaricus m.-6)۔

طبِ مشرق: ایک گیلن نیم گرم پانی میں ایک چھوٹا چمچہ حل کروا کر ٹکور کرنے کا مشورہ دیں (حمیدہ)





# ج

## ۱۳۳۔ جراثیم کش، گرد و پیش کے خورد بینی و دیگر کیڑے مارنے کے لیے

کلونجی، حب الرشاد، کومر، صعتر، گوگل، لوبان، مہندی کے پتے ہم وزن پسوا لیں۔ متاثرہ جگہ پر اس کی دھونی دلوائیں (خالد)

## ۱۳۴۔ جذام

لیکسس۔۶ (Lach.-6) اور سلیشیا۔۶ (Sil.-6) باری باری ایک ایک ماہ صبح دوپہر اور رات ایک ایک خوراک۔

طبِ مشرق: دو حصے عرق لیموں ایک حصہ کافور، سن نشانات پر لگانے کے لیے، کھانے کے لیے سات دانے مرچ سیاہ اور ہم وزن پیلو کی چھال نہار منہ اور سوتے وقت (خالد) چال موگرا اور نیم کا تیل ہم وزن یک جان کرنے کے بعد بیرونی استعمال کے لیے۔ اندرونی استعمال کے لیے دونوں تیل کا ایک ایک قطرہ ہر بارہ گھنٹے بعد۔ دس دن تک ایک قطرہ بڑھاتے رہیں۔ دس قطرے تک بڑھانا روک دیں۔ یہی مقدار لیبارٹری ٹسٹ میں بیماری ختم ہونے تک جاری رکھیں (ڈاکٹر برڈووڈ سول سرجن) ببول کی چھال ۱۲ ملی گرام ایک لیٹر پانی میں ابلوائیں، جب گاڑھا پیسٹ سا بن جائے تو اسے نشانات پر لیپ کرنے کے لیے استعمال کریں۔ ۳ ماہ تک نیم کے پتے ایک گرام اور کالی مرچ پانی میں گھوٹ کر ہر بارہ گھنٹے بعد پلانے کے لیے تجویز کریں۔ لیبارٹری ٹسٹ میں اگر بیماری میں کمی دکھائی دے تو علاج جاری رکھیں ورنہ کیس کسی ماہر کو ریفر کریں (حمیدہ)

## ۱۳۵۔ جریان

مرکیورس کاروسیوس۔۶ (Merc. Cor.-6) ہر آٹھ گھنٹے بعد ہر کھانے کے بعد، ایک ہفتے میں افاقہ نہ ہونے کی صورت میں اسٹافی سگیریا۔۳۰ (Staphysagria-30) اور بوریکس۔۳۰ (Borax-30) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: مہندی کا جوشاندہ ہر پیاس پر پلوائیں (خالد) پھول گوبھی، ابالے گئے کچالو بغیر ترشی شامل کیے کھانے کا مشورہ دیں۔ آدھ پاؤ شکر قندی کا دیسی شکر کے ساتھ بنا حلوہ روزانہ۔ بھنڈی کا سفوف ۱۵ گرام دن میں ۳ بار (خالد) اسپغول اور السی کے بیج ۶۔۶ گرام شربت عناب ۳ چمچے کے ساتھ ہر ۱۲ گھنٹے بعد (حمیدہ)

## ۱۳۶۔ جگر درد/ورم

کارڈیوس میڈیانس مدر ٹنکچر (Cardu.M-Q) چیلیڈونیم ۔۳۰ (Chel.-30) اور درد کی شدت میں باری باری ہر دس منٹ بعد۔

طبِ مشرق: کاسنی کا مرکب، کلونجی اور انجیر ۱۰ گرام برابر مقدار میں پسوائیں۔ ہر کھانے کے بعد ایک بڑا چمچہ اور ہر کھانے سے پہلے شہد دو چمچے، عرق چقندر آدھی پیالی، ادرک پسی ہوئی چوتھائی چمچی (خالد) ۵ عدد الائچی کے دانوں کے پوڈر کو تین عدد گلاب کے بڑے پھول کی پتیوں کے ساتھ ایک گلاس پانی میں ابلوا کر ٹھنڈا کروائیں۔ پھر ایک درمیانے لیموں کا عرق اور دو چمچے شکر اس میں ڈلوا کر اس مقدار میں دن میں تین بار پینے کے لیے تجویز کریں (فیض) کسونڈی کے پتے ۶ گرام، کالی مرچیں ۵ عدد، اجوائن ایک گرام، جامن کا رس ۳ گرام، گھی کوار کا گودا ۳۵ گرام یک جان کروانے کے بعد چھنوا کر ۵ گرین ایک گلاس لسی کے ساتھ دن میں ایک بار۔ پیٹھا، شلغم، ککڑی کھیرا، تربوز، انار رس زیادہ کھانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

## ۱۳۷۔ جگر کی خرابی کے باعث جسم میں پانی

چائنا ۔۶ (China-6) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ادرک کا پانی ایک چمچہ نہار منہ۔

## ۱۳۸۔ جگر میں خرابی کے باعث پیچش

آرسینک البم ۔۳ ایکس (Ars. Alb.-3x) اور چیلیڈونیم ۔۱۲ باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: قسط البحری ۱۰۰ گرام، مہندی کے پتے ۳۰ گرام، کاسنی کے بیج ۲۰ گرام اس تناسب سے انہیں پسوائیں۔ ۱۲۰ ملی گرام ہر آٹھ گھنٹے بعد کھلوائیں۔



## ۱۳۹۔ جگر کے فعل میں سستی

چیلیڈونیم ۔۳۰ (Chelidonium-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ایک مولی رات شبنم میں رکھیں۔ صبح نہار منہ۔ ایک گرام مولی کا نمک چھاچھ کے ساتھ دوپہر اور رات ۳ ہفتے تک۔ کریلے کا تازہ رس ۷۵ گرام اور شہد ۳ گرام صبح نہار منہ (حمیدہ) اگر اس سے ایک ہفتے میں کمی نہ ہو تب میٹھے اور ترش انار کا رس ۲۔۲ چھٹانک، سیب، لیموں اور سبز پودینے کا رس ہر ایک ۱ پاؤ، اور مصری ۲ کلو سب یک جان کروانے کے بعد اس سے ایک چمچہ صبح اور رات (حکیم جعفر)

## ۱۴۰۔ جسم میں ٹھنڈ کا احساس ہو

کلکیریا فلور ۔۳ ایکس (Calc.fl.-3x) اور فیرم میٹ ۔۳۰ (Ferr.m.-30) باری باری ہر دو گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: آدھا کلو تربوز پر ۲۵۰ ملی گرام پسی ہوئی ادرک چھڑک کے کھلوائیں (خالد)

## ۱۴۱۔ جنسی کمزوری

فاسفورس ۔۶ (Phos.-6) ایک ہفتہ تک صبح دوپہر اور رات۔ ایک ہفتہ بعد تین دن کے لیے ڈامیانہ مدر ٹنکچر (Damia-Q) پورے دن میں ۳۰ قطرے ہر ۸ گھنٹے بعد۔ سوتے وقت لائیکوپوڈیم ۔۱۰۰۰ (Lyco-1M) ایک خوراک مہینے میں ایک بار۔

طبِ مشرق: کلونجی، حب الرشاد، قسط شیریں ہر ایک ۵۰۰ گرام دو چمچے شہد کے ساتھ صبح اور شام اگر اس سے علامات میں افاقہ نہ ہو تو ۳۵ گرام مقدار میں مندرجہ ذیل اشیاء پسوالیں۔ سفید موصلی، تخم باگونا، کھوپرا، بال چھڑ، چلغوزے، بہمن سرخ، بہمن سفید، کالی مرچ، سلیجہ اس سفوف کا ۵۰۰ ملی گرام شہد کے ایک چمچے کے ساتھ دن میں تین مرتبہ۔

## ۱۴۲۔ جلاب آور

ھیلس یالوزی ۲ عدد نیم گرم پانی سے۔

طبِ مشرق: جمال گوٹہ کروٹن کے بیج ۳ عدد (حمیدہ) یا تر دی زبدہ ۱۵۰۰ ملی گرام (فیض) یا ۳ عدد ہڑ کا سفوف (اعظم خان) یا سنا کے پتے اور گلاب کی پتی ۵۔۵ گرام (مہتہ)

## ۱۴۳۔ جلدی خارش یا دیگر جلدی عمومی امراض

سلفر۔۳۰ (Sulph.-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: کلونجی، حب الرشاد، ہم وزن توے پر جلا کر سرکے میں حل کروانے کے بعد جلد پر لگوائیں (خالد) اگر اس سے آرام نہ آئے تو دال مسور ابلی ہوئی اور انڈے کی سفیدی ہم وزن خوب یک جان کرنے کے بعد متاثرہ جگہ پر لگوائیں (حمیدہ)

طبِ جدید: کیلامن لوشن لگوایئے۔

## ۱۴۴۔ جلد نرم کرنے کے لیے

میگنیشیا کارب مدر ٹنکچر (Magn. Carb.-Q) ۵ قطرے ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: روغن زیتون، رس ٹماٹر، گلیسرین، رس لیموں، عرق گلاب ہم وزن یکجان کرانے کے بعد سوتے وقت اس محلول کے چند قطرے جلد پر جذب کروانے کے لیے تجویز کریں (فرید)

## ۱۴۵۔ جلد کی شکن دور کرنے کے لیے

صرف ۳ ماہ تک کیمفر۔۳ (Camph.-3) جلد کی شکنوں پر جذب کرنے کے لیے تجویز کریں خشک جلد والے افراد کے لیے ۲ حصہ دوا میں ایک حصہ روغن زیتون ملوائیں۔

طبِ مشرق: کھانے میں اروی کا استعمال زیادہ کروائیں (حمیدہ)

## ۱۴۶۔ جلن پیشاب میں

کینتھرس۔۳ ایکس (Canthris-3x) ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: املی کے پتے ۲۵ گرام، شکر ۱۰ گرام میں یکجان کروانے کے بعد ۲۵۰ ملی لیٹر پانی کے ساتھ دن میں دو مرتبہ ۷ روز تک۔ غذا میں پالک (حمیدہ)

## ۱۴۷۔ جلن سینے میں

ارجنٹم نائٹریکم۔۳ ایکس (Arg. Nit.-30) نائٹرک ایسڈ۔۳ ایکس (Nit. Acid-3x) نیٹرم میور۔۳۰ (Nat. Mur.-30) روبنیا۔۳۰ (Robnia-30) اگنیشیا۔۳۰ (Ig.-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد دن میں ایک دوا ایک بار۔



طبِ مشرق: ایک مٹھی پیپل کے پھل روزانہ کھانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

## ۱۴۸۔ جلن معدہ

بسمتھ۔۳ (Bism.-3) نیٹرم میور۔۶ (Nat. Mur-6) اور نکسوامیکا۔۶ (N.V.-6) باری باری ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: غذا میں پالک دارچینی کے ساتھ (حمیدہ)

## ۱۴۹۔ جلن ہاتھ پاؤں میں

سلفر۔۳۰ (Sulph.-30) روزانہ صبح نہار منہ اور فاسفورس۔۶ (Phos.-6) سوتے وقت سات دن تک۔

طبِ مشرق: سونف ۵۰ گرام، دھنیا ۵۰ گرام، شکر ۱۰۰ گرام یکجان کروانے کے بعد اس سے ۱۵ گرام ہر آٹھ گھنٹے بعد سات دن تک مہندی کا لیپ بیرونی استعمال کے لیے۔ گرما زیادہ کھانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

## ۱۵۰۔ جھلنے کے بعد

کینتھرس۔۳ ایکس (Canth.-3x) فیرم میٹ۔۳۰ (Ferr. Met.-30) ور ہائپریکم۔۲۰۰ (Hypricum-200) سفید پٹرولیم جیلی میں اس وقت تک ملائیں جب تک مزید نہ حل ہو۔ بعد ازاں یہی پیسٹ لگائیں۔ یہی ادویات باری باری ہر ۲ گھنٹے بعد کھلائیں فاقہ ہونے پر چار چار گھنٹے کے وقفے سے دلوائیں۔

بِ مشرق: فوری طور آلو کاٹ کر رگڑوائیں۔ یا کیلے کے پتوں کا رس لگوائیں۔ اس سے آبلہ نہیں ڑتا اور درد کم ہوتا ہے (حمیدہ) سرکہ اور عرق گلاب متاثرہ جگہ پر لگوائیں۔ یہ نہ میسر ہو تو بیری کے پتے پسوا کر متاثرہ جگہ پر لگوائیں۔ اگر زیادہ جھلس گیا ہو تو بیری کے پتے، پیلو کے پتے اور چقندر ہم زن پیس کر تین گنا زیتون کے تیل اور ایک حصہ دہی میں ملوا کر لگوائیں (خالد) یا روزانہ مہندی کے وں کا پانی میں بنا لیپ متاثرہ جگہ لگوائیں (فیض)

بِ جدید: ڈرمازین یا برنال لگوایئے۔

### ۱۵۱۔ جلنے / جھلسنے کے بعد زخم

سلفر مدر ٹنکچر (Sulph-Q) اور کیلنڈولا مدر ٹنکچر (Calendula-Q) سے بنائے گئے مرہم لگانے کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: زیرہ سفید پسا ہوا، باچھ پسی ہوئی، عرق گلاب، زیتون کا تیل چاروں ہم وزن ابلوا کر ٹھنڈی جگہ پر رکھوالیں اور بوقت ضرورت جلی جلد پر لگوائیں (خالد)

### ۱۵۲۔ جنون میں مرگی کے دورے

ہائیوسائمس۔۲۰۰ (Hyosc.-200) اور سلفر۔۲۰۰ (Sulph.-200) باری باری ہر چوتھے روز سوتے وقت۔

طبِ مشرق: سنا مکی اور املی بغیر گٹھلی ہم وزن پسوا کر رکھ لیں۔ ۵۵۰ ملی گرام صبح و رات مریض کو کھلوائیں (خالد)

### ۱۵۳۔ جنون پاگل پن

ہائیو سائمس۔۳ ایکس (Hyosc.-3x) بیلاڈونا۔۳ ایکس (Bell.-3x) نکسوامیکا ۔۳ ایکس (Nux.v.-3x) باری باری ایک ایک ہفتے کے لیے صبح، دوپہر اور شام۔

طبِ مشرق: کلونجی، سنا مکی اور پیپل کے بیج اور دار فلفل ہم وزن پسوا کر ۵۰۰ ملی گرام صبح اور رات۔ (خالد) اسرول (چھوٹی چندن) ایک گرام پوست، خشخاش ۶ گرام، کالی مرچ ۳ گرام، کپاس، گڑہل کے پھول، برگ باور نجویہ ایک چٹکی اس تناسب سے یکجان کروانے کے بعد ۲ گرین ایک گلاس شربت صندل کے ساتھ (حمیدہ)

### ۱۵۴۔ جوڑ درد (بڑے جوڑوں میں)

ارجنٹم میٹالیکم۔۳۰ (Arg. Met.-30) اور برائی اونیا۔۳۰ (Bry.-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: چقندر کے پانی کی ٹکور کروائیں۔ اس کے بعد بیج ریحان، سلیمانی سرکہ میں کھرل کروا کر لگوائیں۔ یا پیلو کے پتے اور زیتون کا تیل کھرل کروا کر لگوائیں۔ یا سونٹھ، جائفل، اسگندھ پسوا کر ہم وزن زیتون کے تیل میں ملوالیں۔ یا زیتون اور سنگترے کا تیل ہم وزن ملوا کر



مالش کروائیں۔ یا ادرک ایک چٹکی اور زیتون کا تیل ایک چمچہ میں گرم کروا کر مالش کروائیں۔ بھنے چنے اور شہد ہم وزن کا لیپ کروائیں۔ بیری کی جڑ ایک مربع سینٹی میٹر اور پانی ایک لیٹر میں بنا جوشاندہ پلوائیں۔ کھانے کیلئے پپیتا تجویز کریں۔ کھانے میں کریلے کے سالن کا استعمال زیادہ (خالد) M-2. Woelum شہد سے بنے انجکشن لگائیں (خالد)

### ۱۵۵۔ جوڑ درد (بڑے و چھوٹے جوڑ درد)

کالوسنتھ۔۳ ایکس (Coloc-3x) صبح، رہوڈوڈینڈرون۔۶ (Rhodo.-6) دوپہر، برائی اونیا۔۳۰ (Bry.-30) سہ پہر رہسٹاکس۔۳۰ (Rhustox.30) رات سوتے وقت۔

طبِ مشرق: تکلیف کی جگہ۔ دن میں جو کا آٹا سرکے میں گندھوا کر لگوائیں۔ بدل بدل کر رات کو ارنڈی کا تیل اور آک کا پتہ لگوائیں۔ (خالد) اسگند ۲۵۰ ملی گرام، سونٹھ ۳ گرام، ہڑ زرد ایک گرام، مال کنگنی ۲۵۰ ملی گرام، اجوائن ۱۲۵ ملی گرام اس تناسب سے یک جان کروانے کے بعد ۲ گرین صبح اور رات (حمیدہ)

طبِ جدید: سوڈا سیلی سلاس ۲۰ گرین، ملھٹی کا ست ۴۰ گرین، ۳۰ ملی لیٹر پانی میں کھرل کرنے کے بعد دن میں ۳ بار، اس مقدار کا ایک حصہ ایک بار۔

### ۱۵۶۔ جوں سر کی مارنے کے لیے

کاربولک ایسڈ۔۶ ایکس (Carb. Acid-6x) سوتے وقت سر کی جلد پر لگوائیں۔ سورنیم۔۲۰۰ (Psor.-200) ہر چوتھے دن کھانے کے لیے ایک خوراک۔

طبِ مشرق: بالوں میں سرکہ لگوائیں۔ یا چقندر ابلوا کر اس کا پیسٹ بنوا کر بالوں میں لگوائیں۔ یا عرق گلاب ایک پیالی دو چمچے شہد میں گھلوا کر لگوائیں (خالد) یا روغن نیم ایک ہفتہ تک سوتے وقت سر پر لگوائیں اور دوسرے ہفتے لہسن اور پیاز کا تازہ عرق ہم وزن سوتے وقت لگوائیں۔ تیسرے ہفتے اخروٹ کا تیل لگوائیں۔ صبح بیسن اور دہی سے سر دھلوائیں (حمیدہ)



# چ

## ۱۵۷۔ چھالے آبلے سے

بیلس پرونس۔۶ (Bell. P.-6) اور ہیپر سلف۔۶ (H. Sulph.-6) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: املتاس، نیم، کیکر کے پتے، گھی کوار کا گودا، بڑ کا دودھ، ہلدی، چاول کا آٹا اور کنگی بوٹی ہم وزن یکجان کروانے کے بعد جلدی آبلوں پر لگانے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۱۵۸۔ چھپاکی

ایپس۔۳۰ (Apis-30) ہر پندرہ منٹ بعد۔

طبِ مشرق: ایک پیالی پودینے کا گاڑھا جوشاندہ ہر دس منٹ بعد (فیض) آملہ، ناگیسر، نیم کے پتے ہر ایک ہم وزن پسوا کر یک جان کروائیں بعد ازاں ۳ گرام ایک چمچہ شہد کے ساتھ صبح اور رات ایک ماہ تک۔ تکلیف کے وقت مولسری کے خشک پھول، تلسی کے پتے، گوگل کے پتے، نیم کے پتے، گل عباسی، ادرک ہم وزن پسوا کر پانی کے ساتھ متاثرہ جگہ پر لیپ کروائیں۔

طبِ جدید: میٹھا سوڈا پانی میں گھول کر لگانے کا مشورہ دیں۔



## ۱۵۹۔ چکر

پلسٹلا۔۳۰ (Pulstilla-30) اور کاکولس۔۳۰ (Coculus-30) باری باری ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ۱۰ گرام انگور بلا ناغہ کھانے کیلئے اور رات کے وقت دھنیہ ۹ گرام۔ آملہ خشک ۹ گرام کو کٹوا کر آدھا گلاس پانی میں ڈلوا دیں۔ صبح چھنوا کر دو چمچے گلوکوز کے ساتھ پینے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ) دھنیہ خشک اور آملہ خشک ۵۔۵ ملی گرام پسوا کر ایک گلاس میں رات بھر رکھوائیں۔ صبح اسے نچوڑنے کے بعد ایک چمچہ شکر ڈلوا کر مریض کو پلوائیں (فیض)

## ۱۶۰۔ چکر معدے میں تبخیر کی وجہ سے

لائیکو پوڈیم۔۶ (Lycopodium-6) دوپہر اور نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux



Vomica-3x) رات سوتے وقت۔

طبِ مشرق: پسا ہوا دھنیہ اور شکر ایک ایک چمچہ یکجان کروا کر دن میں تین مرتبہ کھانے سے آدھ گھنٹہ پہلے (حمیدہ)

## ۱۶۱۔ چکر گرمی سے

آگیریکس۔۱۲ (Agari.m-12) اور کونیم۔۳۰ (Con.-30) باری باری ہر ۱۵ منٹ بعد چکر بند ہونے تک۔

طبِ مشرق: پرانی تکلیف کے لیے دھنیا ۶ گرام چھوٹی الائچی ۵ عدد پسوا کر ایک گلاس پانی میں ۱۲ گھنٹے تک رکھوانے کے بعد ایک چمچہ شکر ملوا کر صبح پینے کے لیے تجویز کریں۔

## ۱۶۲۔ چکر کام کے دباؤ یا ذہنی الجھن سے

ابسنتھیم۔۶ (Absin.-6) ہر ۶ گھنٹے بعد۔ اگر اس سے ۳ روز میں افاقہ نہ ہو تب تمباکو ۶ گرام ۵۰۰ ملی لیٹر ریکٹیفائیڈ اسپرٹ میں حل کرنے کے بعد ۳ دن تک پڑا رہنے دیں اس کا ایک قطرہ ایک گھونٹ پانی کے ساتھ ہر ۸ گھنٹے بعد پلوائیں۔

طبِ مشرق: اطریفل کشتری، پتی گلاب، مغز بنولہ، لونگ ۴ عدد، آملہ خشک ہر ایک ۱۲ گرام سونف ۶ گرام اور دھنیہ ۳ گرام یکجان کروانے کے بعد اس سے ۵ گرین آدھا چمچہ مکھن کے ساتھ (حمیدہ)

## ۱۶۳۔ چوٹ سے خون بند کرنے کے لیے

ہیما میلس مدر ٹنکچر (Hamamelis-Q) سے پٹی کروائیں۔ یا الیکٹرو ہومیو پیتھک بلیو الیکٹری سٹی زخم پر لگائیں۔ آرنیکا۔۳ ایکس (Arn.-3x) خون بند ہونے تک ہر پندرہ منٹ بعد ایک خوراک۔

طبِ مشرق: کافور لگوائیں (خالد)

## ۱۶۴۔ چوٹ سے نیل / درد

آرنیکا۔۳۰ (Arn.-30) لیکسس۔۳۰ (Lach.-30) باری باری ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ہلدی پسی ہوئی اور بجھا ہوا چونا ہم وزن یکجان کروانے کے بعد چوٹ پر لگوائیں۔ اور آدھا چھوٹا چمچہ ہلدی نیم گرم دودھ ایک پاؤ میں ۱۲ گھنٹے کے وقفے سے پینے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ) جنگلی ہلدی کی جڑ اور گولر کے پتے ہم وزن پانی میں پیسٹ بنوا کر چوٹ پر لگوائیں (فیض)

## ۱۶۵۔ چوٹ درد

آرنیکا۔۱۰۰۰(Arn.-1m) ہر پندرویں دن ایک خوراک سوتے وقت۔

طبِ مشرق: چار حصے پرانا کھوپرا اور ایک حصہ ہلدی کی پوٹلی بنوا کر اس کو گرم کروانے کے بعد سکائی کروائیں۔ آدھا چھوٹا چمچہ ہلدی ایک پیالے دودھ میں پینے کے لیے (حمیدہ) پسی ہلدی اور بجھا چونا ہم وزن اور پانی سے بنا گاڑھا لیپ متاثرہ جگہ لگوائیں۔ ہر ۱۲ گھنٹے بعد یہ لیپ بدلوائیں۔ (فیض)

## ۱۶۶۔ چوٹ کے نشانات

تھوجا مدر ٹنکچر (Thuj.-Q) اور سیپیا۔۳۰ (Sep.-30) دونوں کو برابر مقدار میں ملا کر دن میں تین بار متاثرہ جگہ پر لگانے سے نشانات مدھم ہو جاتے ہیں۔

طبِ مشرق: مغز اخروٹ کو پانی کے ساتھ پسوا کر اس کا لیپ نشانات پر لگوائیں۔

## ۱۶۷۔ چھاتی میں گٹھلیاں

کلکیریا کارب۔۳۰ (Calc. Carb-30) اور کونیم۔۳۰ (Con.-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد تھوجا۔۲۰۰ (Thuj.-200) دو دن کے وقفے سے ایک خوراک۔

طبِ مشرق: تلسی کے بیج، انجیر، بہی دانہ ہم وزن ۲۵۔۲۵ گرام کے تناسب سے پسوائیں۔ بہ مقدار ایک چائے کا چمچہ صبح اور شام ایک پیالی بنفشہ کے جوشاندے اور ایک بڑا چمچہ شہد کے ساتھ مریض کو پلانے کے لیے تجویز کریں (خالد)

## ۱۶۸۔ چھاتی پر ورم

برائی اونیا۔۳ (Bry.-3) اور لیک کینم۔۳۰ (Lac.Can.-30) باری باری ہر تین گھنٹے بعد۔



طبِ مشرق: میتھی کے بیج، میتھی کے پتے اور تازہ مولی ہم وزن پسوا کر متاثرہ جگہ پر لیپ کروائیں (خالد)

## ۱۶۹۔ چھاتیاں لٹک جائیں

سبیل سیرولیٹا مدر ٹنکچر (Sabal Ser.-Q) اور کالی آیوڈائیڈ۔۳۰ (Kali Iod.-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: انار کے پتوں اور سرکے کا پیسٹ بنوا کر لیپ کرنے کیلئے تجویز کریں۔

## ۱۷۰۔ چھائیاں

میورک ایسڈ۔۳ (Muric Acid-3)، بیڈی آگا۔۳ (Badiaga-3) اور کیڈمیم سلف۔۳۰ (Cad. Sulph.-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد دن میں۔

طبِ مشرق: شہد اور سرکہ ایک ایک چمچہ، ایک چٹکی نمک، ایک جوا لہسن کا پیسٹ بنوائیں اور متاثرہ جگہ پر لگوائیں۔ رات کے وقت متاثرہ جگہ پر کھیرا ملوائیں اگر آرام نہ آئے تو دوا اور نسخے استعمال کروائیں۔ شہد کے ساتھ قسط شیریں کا لیپ کروائیں۔ افاقہ کم ہونے کی صورت میں سوتے وقت ورس اور انجانا ہم وزن پسوا کر لگوائیں۔ دوپہر دال مسور کھرل کروا کر لگوائیں۔ کھانے کیلئے نہار منہ کریلے کے چھلکے کا پانی پلوائیں اور بعد ازاں ایک مٹھی کالے بھنے ہوئے چنے کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) باریک ترین پسی ہوئی ہلدی کا گائے کے کچے دودھ کے ساتھ پیسٹ بنوا کر چالیس دن متاثرہ جگہ پر جلد میں جذب کرنے کے لیے تجویز کریں۔ یا ۱۱۰ گرام روغن زیتون عرق گلاب ۵۵ ملی لیٹر اور گلیسرین ۳۰ ملی لیٹر میں ۳۵ گرام باریک ترین پسی ہوئی ہلدی اور اسی وزن میں ابالے ہوئے کنو کے چھلکے ملوا کر متاثرہ جگہ پر جذب کروائیں (حمیدہ) سفید بھنے ہوئے تلوں کو دودھ میں گھٹوا کر اس کا گاڑھا لیپ متاثرہ جگہ لگوائیں (فیض)

## ۱۷۱۔ چھینک لانے کے لیے

طبِ مشرق: باریک ترین پسی ہوئی چھوٹی الائچی کے دانوں کا پوڈر سنگھانے کے لیے تجویز کیجیے (حمیدہ) قلمی شورہ اور کالی مرچ ہم وزن باریک ترین پسا ہوا سنگھانے کے لیے (فیض) کافور اور نوشادر باریک ترین پسے ہوئے سنگھانے کے لیے (مہتہ) گاجر کے پتوں کا رس نیم گرم

چند قطرے ناک میں ڈالنے کا مشورہ دیجئے (حکیم جعفر علی)

## ۱۷۲۔ چھینک بند کرنے کے لیے

سینگونیریا۔۳۰ (Sangunaria-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: خشک دھنیے کو کوٹ کر پوٹلی میں بندھوائیں اور بار بار سنگھوانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۱۷۳۔ چھینک ٹھنڈ کے اثر سے

کاربونیم سلف۔۳ ایکس (Carboneum Sulph.-3x) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: سبز دھنیے کا عرق سنگھائیں۔

## ۱۷۴۔ چھیپ

پہلے ہفتے کلکیر یا کارب۔۳۰ (Calc. Carb.-30) اور دوسرے ہفتے سلیشیا (Sil.-30) صبح، دوپہر اور شام۔

طبِ مشرق: پہلے ہفتے قسط شیریں پتھر پر پانی کے ساتھ رگڑوا کر اس کا لیپ لگوائیں۔ دوسرے ہفتے چقندر اور کلونجی ہم وزن سے بنا پیسٹ کا لیپ لگانے کے لیے تجویز کریں (خالد)
گندھک آملہ سار، لیموں کا چھلکا، رائی ہم وزن پسوالیں۔ اس سفوف کا ۶ گرام ایک چھٹانک دہی میں خوب حل کروا کر متاثرہ جگہ لگانے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۱۷۵۔ چہرے پر ورم

گریفائٹس۔۳۰ (Graph.-30) صبح میگنیشیا فاس۔۳۰ (Mag. Phos.-30) دوپہر، فیرم میٹ۔۳۰ (Ferr. Met.-30) رات۔

طبِ مشرق: تربوز تین وقت کھانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۱۷۶۔ چہرے پر داغ دھبے

سائنا۔۳۰ (Cina-30) اور بینزوک ایسڈ۔۳ (Ben. Acid-3) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: حب الرشاد پانی کے ساتھ پیسٹ بنوا کر لیپ کروانے کے لیے تجویز کریں۔



## ۱۷۷۔ چہرے پر نکھار لانے کے لیے

رہسٹاکس۔۳۰ (Rhustox-30) صبح، دوپہر، شام، دو دن کے وقفے سے سوتے وقت آیوڈیم۔۲۰۰ (Iodium-200)۔

طبِ مشرق: سونے سے پہلے تین انجیر، نہار منہ ایک گرین کلونجی اور ایک چمچہ روغن زیتون، تلسی کے پتوں کا رس اور شہد ایک چھوٹا چمچہ دوپہر کے کھانے کے آدھ گھنٹہ بعد (خالد)

## ۱۷۸۔ چہرے پر سیاہ داغ

گریفائٹ۔۳۰ (Graph.-30) ہر ۸ گھنٹے بعد۔ بورکس۔۳ ایکس (Borax.3x) اور زنک۔۳ ایکس (Zinc-3z) داغوں پر بیرونی استعمال کے لیے۔

طبِ مشرق: تخم مولی کا پانی میں بنا پیسٹ داغ پر لیپ کے لیے۔

## ۱۷۹۔ چکن پوکس (Chicken Pox)

کالی میور۔۶ ایکس (Kali Mur-6x) صبح، رہسٹاکس۔۳۰ (Rhustox-30) دوپہر، اینٹی مونیم ٹارٹ۔۳۰ (Ant.Tart.-30) رات۔

روحانی طب: سورۃ تغابن: پارہ ۲۸۔ ۱۱ بار اور اتنے بار ہی آگے پیچھے درود شریف پڑھ کر مریض پر دم کریں اور دم کیا پانی اسے پینے کے لیے دیں (حمیدہ)



# ح

## ۱۸۰۔ حافظہ بہتر کرنے کے لیے

اناکارڈیم۔۳۰ (Anacard.-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

دار چینی ۱۲ گرام، کلونجی ۶ گرام، ہڑ کابلی ۶ گرام، گلوکوز ۱۲ گرام، اس تناسب سے باریک، ترین پسوالیں ۳ گرام صبح وشام تین گرام ایک گلاس پانی کے ساتھ۔

## ۱۸۱۔ حاملہ کو الٹیاں / قے

سمفوریکارپس۔۲۰۰ دن میں ایک خوراک۔

طبِ مشرق: ہر صبح ایک ٹماٹر کا رس پینے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

## ۱۸۲۔ حلق میں سوزش / چھالے

کیپ سیکم۔۱۲ (Caps.-12) اور اسکیولس۔۱۲ (Aesc.hip-12) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: جو کے ستو دودھ میں پکوا کر حسب ذائقہ شہد کے ساتھ نہار منہ۔ ہم وزن ۱۵۔۱۵ گرام میتھی اور مہندی کے پتوں کا جوشاندہ اور ایک سفید انجیر دوپہر باری باری ہر چھ گھنٹے بعد ہلکے نمکین پانی اور مہندی کے پتوں کے جوشاندے سے غرارے۔ شہتوت کا شربت ہر آٹھ گھنٹے بعد ایک چمچہ۔ ادرک کا رس آدھ چمچہ شہد آدھ چمچہ دن میں ۲ بار۔ باتھو کے ساگ کا رس آدھا آدھا گلاس ۳ وقت۔ چٹکی چٹکی دھنیہ وقفے وقفے سے چوسنے کا مشورہ دیں۔ (خالد) بھنے ہوئے اخروٹ، ربِ السوس، مغز کدو شیریں، نشاستہ، کتیرا گوند، بہی دانہ، جامن کی گٹھلیوں کا سفوف اور شہد ہر ایک ہم وزن یک جان کروانے کے بعد چنے برابر گولیاں بنوائیں اور چوسنے کے لیے تجویز کریں۔ ایک ایک چمچہ باتھو اور پالک کا رس صبح اور رات (حمیدہ)

## ۱۸۳۔ حلق میں ورم

ہیپر سلف۔۶ (Hep.Sulph.-6) اور جیلسی میم۔۱۲ (Gels.-12) بدل بدل کر ہر چار گھنٹے بعد۔



طبِ مشرق: ہر کھانے کے بعد پاؤ تربوز کھانے کے لیے تجویز کریں۔ چٹکی چٹکی دھنیہ وقفے وقفے سے چوسنے کا مشورہ دیں۔

## ۱۸۴۔ حلق سوزش

ایم ایس ایچ۔۳۰ (M.S.H.-30) دن میں ۴ بار اور گلسیرین ایک ڈرام میں ۳۔۳ قطرے بورکس۔۳۰ (Borax-30) اور مرکری کار۔۳۰ (Merc. Cor.-30) کے حلق میں لگانے کے لیے۔

طبِ مشرق: گرم دودھ ایک پیالی + شہد ایک چمچہ + گلیسرین ایک چھوٹا چمچہ دن میں دو بار پینے کے لیے (خالد)

## ۱۸۵۔ حلق درد

مرک سال۔۳۰ (Merc. Sol. Ham.-30) ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: دھنیہ گھر میں پیا ہوا ۳ گرام ایک گلاس پانی میں ملوا کر غرارے کیلئے تجویز کریں۔ (خالد)

## ۱۸۶۔ حمل میں آسانی

آخری ہفتے سے پلسٹلا۔۳۰ (Pulstilla-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ساتویں ماہ سے روغن بادام ایک چھوٹا چمچہ سوتے وقت پلانے کے لیے تجویز کریں۔ (خالد)

## ۱۸۷۔ حیض بے قاعدہ

اشوکا مدر ٹنکچر (Ashoka-Q) اور ڈامی آنا مدر ٹنکچر (Damiana-Q) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: آم کی چھال کا جوشاندہ دن میں ایک بار حیض کے درست ہونے تک۔ اس کے علاوہ ایلوا ایک تولہ، مرمکی ایک تولہ، زعفران ۶ ماشے، ہینگ ۶ ماشے، کشتہ فولاد ۶ ماشے سب کو باریک ترین پسوا کر چنے برابر گولیاں بنوائیں صبح کے وقت مریض کی طاقت کو مدنظر رکھتے ہوئے ایک یا ۲ گولیاں دیں۔ اگر گولیوں سے پیچش کی سی کیفیت ہو جائے تو فوری طور پر بند کرائیں اور مندرجہ ذیل شربت پلوائیں۔ ۷ دن تک شربت پلوا کر پھر گولیاں اور شربت دونوں شروع

کرائیں اس نسخے کو ۲ ماہ سے زیادہ استعمال نہ کرایا جائے۔ اس دوران تکلیف رفع ہو جاتی ہے۔

نسخہ شربت: تخم حلبہ ۳ تولہ، تخم خیارین ایک تولہ، بادیان ۹ ماشے، اینسون ۹ ماشے، نانخواہ ۹ ماشے، مجیٹھہ ۹ ماشے، تخم سویا ۹ ماشے سب کو باریک ترین کٹوا کر اور چھان کر ایک لیٹر پانی میں پکوائیں جب نصف رہ جائے تو دس تولہ چینی میں قوام کر کے ۷ خوراکیں بنوائیں ہر روز ایک خوراک۔ (حمیدہ)

## ۱۸۸۔ حیض لانے کے لیے

لیونورس مدر ٹنکچر (Leonurus-Q)، ڈامیانہ آنا مدر ٹنکچر (Damiana-Q) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد دس قطرے۔

طبِ مشرق: نہار منہ کلونجی کے بیج ڈھائی گرین یعنی چھوٹا چوتھائی چمچہ، دوپہر مسور کی دال سرکے میں پکی ہوئی اور چقندر، ایک بڑا چمچہ روغن مرزنجوش سوتے وقت۔ (خالد) اگر ۳ دن میں حیض جاری نہ ہو تو ۵۰ گرام کاسنی کے بیج، ایک پاؤ پرانا گڑ اور آدھا لیٹر پانی میں ان کا جوشاندہ بنوائیں اس کو چار حصوں میں تقسیم کروائیں۔ ایک حصہ بمقدار ایک خوراک روزانہ مریض کو پلوانے کے لیے تجویز کریں۔ سردی یا ٹھنڈ سے حیض بند۔ پیاز کو گھی میں سرخ کروائیں۔ گھی سے چوپڑی روٹی کے ساتھ اس کا ملیدہ بنوائیں اور دو وقت ۷ روز تک کھلوائیں۔ (فیض) حیض شروع ہونے سے ۴ دن قبل میتھی، پودینے کے پتوں اور سوئے کے ساگ سے بنا جوشاندہ ایک پیالی دن میں ایک بار تکلیف کے رفع ہونے تک۔ اس کے ساتھ گاجر کے بیج گڑ ۱۔ ا تولہ، ایلوا ۷۵۰ ملی گرام، دانہ ہیل ۵۰۰ ملی گرام، کپاس کی جڑ کا سفوف ۶۲ گرام، ریوند چینی ایک گرام، باؤ بڑنگ ابہلی ۵۰۰ ملی گرام (حکیم مظفر حسین) بنولہ کا مغز ایک گرام، مجیٹھہ ۵۰۰ ملی گرام، آڑو کے پھول ۲ ماشے، گاجر کے بیج ڈیڑھ گرام یک جان کرنے کے بعد شربت بزوری معتدل کے ساتھ حیض شروع ہونے سے ۳ دن قبل شروع کرائیں۔ لہسن کا جوشاندہ بنوائیں ٹانگیں ٹب سے باہر رکھوا کر مریضہ کو اس میں بٹھائیں، کچھ دیر میں حیض شروع ہو جاتا ہے (مہتہ)

## ۱۸۹۔ حیض کم آتا ہو

کالوفائیلم ۔۳۰ (Caul.-30) صبح، سی سی فیوگا ۔۳۰ (Cimic-30) دوپہر، پلسٹلا ۔۳۰ (Pulstilla-30) رات۔



طبِ مشرق: انجیر سفید ۵ عدد رات کے کھانے کے بعد صبح نہار منہ انار بی دانہ ایک بڑا چمچہ اور دوپہر ۵ گرام مندرجہ ذیل اشیا کا جوشاندہ آدھا لیٹر پانی میں بنوائیں اور روزانہ آدھی چائے کی پیالی پینے کے لیے تجویز کریں۔ حب الرشاد، مہندی کے پتے، کاسنی کے بیج، زیرہ سفید۔ انگور کا رس آدھا گلاس اور شربت بزوری آدھا گلاس کے ساتھ دن میں ۲ بار۔ غذا میں سوئے کا ساگ، میتھی کا ساگ اور میتھی کا جوشاندہ۔ (خالد)

## ۱۹۰۔ حیض کا چمکدار خون بند نہ ہو رہا ہو / حیض کی زیادتی

بیلا ڈونا ۔۳ ایکس (Bell.-3x)، سٹرس لی مونیم مدر ٹنکچر (Citrus Limo-Q) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: مہندی کا لیپ ہاتھوں پر روزانہ، انار بی دانہ صبح، دوپہر اور رات ا گرام (خالد) مصری، جوار کے بھٹے کی راکھ ۶۔۶ گرام، لودھ کا سفوف، زیرہ سفید، مغز تخم املی، بانسہ اڑوسہ کے خشک پتوں کا سفوف، گل دھارا، گولر کے پھل ہر ایک ۳ گرام اس تناسب سے یک جان کروانے کے بعد ۲ گرین ہر ۸ گھنٹے بعد ببول کی چھال کے جوشاندے کے ساتھ۔ تکلیف کے رفع ہونے تک کچنار زیادہ کھلائیں (حمیدہ)

## ۱۹۱۔ حیض جلد اور بہت زیادہ

میلی فولیم مدر ٹنکچر (Millef-Q) اور اری جیرون کین ڈینسی مدر ٹنکچر (Erige-Q) ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: صبح کا ناشتہ دلیہ، کھجور اور شہد کے ساتھ۔ میتھی خشک پتے ایک چمچہ ہر کھانے کے ساتھ۔ ۲۵ گرام جڑ ورس آدھا لیٹر پانی میں جوشاندہ صبح، دوپہر اور رات۔ ناریل کے اوپر کا ریشہ جلوا کر پسوا کر اس میں ہم وزن مصری پسوائیں اس سفوف کا ۵۰۰ ملی گرام ایک گلاس پانی کے ساتھ دن میں تین بار پلوائیں۔ (خالد) جامن کی چھال کا سفوف ایک تولہ ایک پاؤ پانی کے ساتھ صبح اور رات کیفیت کے درست ہونے تک۔ (حمیدہ)



# خ

## ۱۹۲۔خارش

سلفر۔۶ (Sulph.-6) صبح، آرسینک البم۔۳ ایکس (Ars. Alb.-3x) دوپہر، رسٹاکس۔۳۰ (Rhustox-30) رات۔

طب مشرق: جو کے آٹے کا سرکے میں لیپ بنوا کر متاثرہ جگہ پر لگوائیں۔ سرخ ورس آدھی گرام اور چقندر کا رس بمقدار دو بڑے چمچے صبح اور رات۔ تین دن میں فرق نہ محسوس ہو تو ۶۵ گرام پودینہ آدھ لیٹر پانی میں جوشاندہ بنوائیں۔ اس کا آدھا نہار منہ اور آدھا خالی پیٹ سہ پہر پندرہ روز تک۔ ایک چمچہ تخم خشخش تھوڑے سے پانی میں پسوا کر گاڑھا سا پیسٹ بنوائیں۔ ہم وزن عرق لیموں ملوا کر متاثرہ جگہ پر لگانے کے لیے تجویز کریں۔ نیم کے پتے ایک بڑی مٹھی، نمک دو چٹکی پانچ لیٹر نیم گرم پانی میں خوب جوش دلوا کر غسل کے لیے تجویز کریں۔ کچنار کا استعمال زیادہ (خالد) گندھک موصلی ۸ تولہ، قلمی شورہ ۸ تولہ، گررو ۸ تولہ، پارہ ۲ تولہ۔ پہلی ۳ چیزوں کو الگ الگ باریک ترین پسوالیں۔ لوہے کی کڑھائی میں تھوڑا سا گھی چپڑ کر اسے آگ پر رکھوائیں۔ اول گندھک اس میں ڈلوائیں جب یہ پگھل کر پانی ہو جائے تو اس میں پارہ ڈلوا کر لکڑی سے ہلوائیں، جب یہ یک جان ہو جائے تو قلمی شورہ ڈلوائیں جب یہ بھی اچھی طرح مل جائے تب گیرو ڈال کر اچھی طرح ہلوائیں۔ گیرو کے حل ہوتے ہی فوری طور اسے دوسرے برتن میں منتقل کروا دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر اسے باریک ترین پسوالیں صبح اور رات ۲۔۳ ماشے پانی کے ساتھ استعمال کرائیں۔ ۱۵ روز سے زیادہ یہ نسخہ استعمال نہ کرائیں اس دوران بیرونی استعمال کے لیے خربوزے کا چھلکا لیموں کا چھلکا یا پیاز کا رس جسم پر ملوائیں (حمیدہ)

## ۱۹۳۔خارش کسی مرض کے باعث (خارش فساد خون کے باعث)

چیلیڈونیم۔۳۰ (Chel.-30) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طب مشرق: گل گاؤ زبان، شاہترہ، چرائتہ شیریں، چرائتہ تلخ، عشبہ مغربی ہر ایک ۶ ماشے رات کو بھگو کر صبح جوش دے کر خوب مل کر چھان کر ایک تولہ شربت عناب کے ساتھ صرف ۳ دن



تک اس کے ساتھ بیرونی استعمال کے لیے مندرجہ ذیل تجویز کریں۔ کتھہ، کمیلہ، گیرو، سیندور، سفید کاشغر، فلفل سیاہ، سردار سنگ ہر ایک ۹ ماشے سب کو کٹوا چھنوا کر ایک لیٹر روغن سرسوں میں ڈلوا دھیمی آنچ پر رکھوائیں۔ نیم کی لکڑی سے اسے ہلواتے رہیں۔ جب سب حل ہو جائے ٹھنڈا ہونے پر اسے محفوظ کرلیں۔ بوقت ضرورت مریض کو ہدایت کریں کہ وہ اس روغن کی مالش دھوپ میں بیٹھ کر کرے اور ایک گھنٹے بعد غسل کرے یہ عمل صرف ۳ روز تک دہرائے (حمیدہ)

## ۱۹۴۔خشکی سفید سر میں

نیٹرم میور۔۳۰ (N.Mur-30) صبح، بیڈی آگا۔۳۰ (Badiaga-30) رات۔

## ۱۹۵۔خشکی پیلے رنگ کے سر میں

کالی سلف۔۳ ایکس (Kali Sulph.-3x) صبح دوپہر اور رات۔

طب مشرق: حکمت میں دونوں طرح کی خشکی کے لیے ایک طرح کی ہی ادویات ہیں مثلاً میتھی کے پتے اور حب الرشاد ۲۵۔۲۵ گرام چوتھائی لیٹر پانی میں ابلوائیں اور سر دھونے کے لیے تجویز کریں۔ اگر اس سے ایک ماہ میں خشکی دور نہ ہو تو ایک ایک چمچہ کافی۔ چائے کی پتی مہندی کو آدھا لیٹر پانی میں ابلوائیں پھر چھنوائیں اس عمل سے حاصل شدہ محلول میں چوتھائی چمچہ شکر ملوائیں۔ اسی محلول کی مقدار کے برابر سرکہ اور اتنا ہی مقدار میں زیتون کا تیل ملوا کر رات سوتے وقت سر پر لگائیں۔ مزید برآں پندرہ دن میں ایک بار میٹھا سوڈا ایک چمچہ ایک لیٹر نیم گرم پانی میں خوب حل کروائیں یہاں تک کہ جھاگ بن جائیں اس سے سر دھلوائیں۔ اگر سر میں پھنسیاں یا خراش ہوں تو یہ نسخہ استعمال نہ کروائیں۔ تلوں کے پتے ۱۰ گرام پسوا کر۔ سرکہ ۱۵ ملی لیٹر میں خوب یکجان کروانے کے بعد پانچ منٹ تک سر پر لگے رہنے کے لیے تجویز کریں بعد ازاں پانچ منٹ بعد دھلوایا جا سکتا ہے۔

## ۱۹۶۔خناق

کالی بائی کرومیکم۔۳ (Kali Bichromicum-3) صبح اور آرم ٹرائی فیلم۔۳ (Arum Triphyllum-3) دوپہر اور رات، ہر دو گھنٹے بعد۔

طب مشرق: لہسن کا جوا چبانے کے لیے دیں۔

## ۱۹۷۔ خواب آور۔ نیند لانے کے لیے

ارجنٹم نائیٹریکم۔۳ (Arg. Nit.-3) اوپیم۔۶ (Op.-6) اور نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux Vom.-3x) باری باری پندرہ منٹ بعد نیند آنے تک۔

طبِ مشرق: مہندی کے پھول ۵۰ گرام۔ ایک چمچہ تلسی کا پوڈر اور دو چمچے شہد ایک لیٹر پانی میں خوب ابلوائیں جب آدھا رہ جائے تو اس سے ایک ایک گھونٹ ۵۔۵ منٹ بعد نیند آنے تک مریض کو پلوانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۱۹۸۔ خفقان / گھبراہٹ

ایکونائٹ۔۳ ایکس (Aconite-3x) اگنیشیا۔۶ (Ignitia-6) وراٹرم البم۔۶ (Veratrum Album-6) باری باری ہر آدھ گھنٹے بعد تکلیف کم ہونے تک۔

طبِ مشرق: انجیر، جوف بادام، سداب کے پتے برابر مقدار میں پسوالیں۔ اس کا ایک ایک چمچہ صبح، دوپہر اور رات یا تیز پات ساڑھے گیارہ گرام اور دھنیہ پسوا کر یکجان کروالیں۔ اس سفوف سے ۵ گرام ایک گلاس پانی کے ساتھ صبح دوپہر اور رات۔ غذا میں قلفہ کے ساگ اور کچنار کا استعمال زیادہ۔

## ۱۹۹۔ خون کی نالیوں میں سختی

کیکٹس مدر ٹنکچر (Cactus Grandiflorus-Q) صبح، کراٹیکس مدر ٹنکچر (Crataegus-Q) دوپہر، ناجا۔۱۲ (Naja-12) رات۔

## ۲۰۰۔ خون کا دل یا کسی اور جگہ جم جانا

سی آن تھس مدر ٹنکچر (Ceanothus Amer-Q) رات۔ لیکسس۔۱۲ (Lacchesis-12) صبح، آرنیکا۔۳۰ (Arnica-30) دوپہر، نہار منہ تین کھجور کی گٹھلی پسی ہوئی اور بعد عصر تین انجیر سفید کھانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۲۰۱۔ خون بہتا بند کرنے کے لیے

الیکٹروہومیوپیتھی کی دوا بلیو الیکٹریسٹی (Blue Electricity) لگوائیں اور ہمامیلس۔۳۰ (Ham.-30) ہر آدھ گھنٹے بعد کھانے کے لیے تجویز کریں۔



طبِ مشرق: اشرفی، دوب گھاس، کیکر کی کچی پھلیاں، موچرس، خشک سبز کائی پسوا کر، کھجور کی گٹھلی کی راکھ ہر ایک ہم وزن یکجان کروا کر رکھ لیں بوقت ضرورت اس کا پوڈر متاثرہ جگہ پر لگوائیں۔ (حمیدہ)

## ۲۰۲۔ خون حلق سے آنا

کروٹیلس ہوریڈوس۔۶ (Crot. H.-6) ہر ۸ گھنٹے بعد اور لیک کین۔۲۰۰ (Lac. Can.-200) ہفتے میں ایک بار۔

طبِ مشرق: کھریا ایک گرام پیپل کے پتے ۲ گرام پیپل کی چھال ۲ گرام، پیپل کے پھل ایک گرام کا سفوف بنوا کر ایک گلاس دودھ کی لسی کے ساتھ پینے کے لیے تجویز کریں۔ (حمیدہ)

## ۲۰۳۔ خون کی قے معدے سے آنا

لیکلیفا انڈیکا مدر ٹنکچر ۱۵ قطرے ایک گھونٹ پانی میں ہر ۱۵ منٹ بعد خون بند ہونے تک۔

طبِ مشرق: زہر مہرہ، بنسلوچن ہر ایک ۵۰۰ ملی گرام، کہربا شمعی سفوف ۵۰ ملی گرام، بڑ کے پتے ۲۵۰ ملی گرام پانی کے ساتھ اور کیکر کے پتوں کا پانی کے ساتھ بنا لیپ معدے کی جگہ کرنے کے لیے دن میں دو بار (حمیدہ)

## ۲۰۴۔ خون پھیپھڑوں سے

ہمامیلس۔۳۰، ایلپس کورل۔۶ باری باری ہر گھنٹے بعد۔ ہائی اوسیمس۔۲۰۰ ہر چوتھے روز سوتے وقت تکلیف کی علامات بدلنے تک۔

طبِ مشرق: تخم کدو ۲۵ گرام، مازو ۱۲ گرام، شادنج عدسی ۴ گرام، گل دھارا ۶ گرام اور دوب گھاس ۶ گرام اس تناسب سے سب کو پسوا کر رکھ لیں روزانہ ایک چھوٹا چمچہ ہر ۱۲ گھنٹے بعد تکلیف کے ختم ہونے تک۔ (حمیدہ)

## ۲۰۵۔ خون پتلا کرنے اور شریانوں کی تنگی دور کرنے کے لیے

ایمائل نائٹریٹ مدر ٹنکچر (Amyl Nitrate-Q) صبح، ناجا۔۱۲ (Naja-12) دوپہر اور سہ پہر، اپیوسائینم مدر ٹنکچر (Apocynum Can.-Q) شام اور رات۔

## ۲۰۶۔ خون کے سفید ذرات بڑھانے کے لیے / قوت مدافعت

## بڑھانے کے لیے

بایو کیمک کمبی نیشن نمبر ایک (Bio-Chemic Combination-1)، سی آن تھس مدر ٹنکچر (Ceanothus Amer-Q)، ایکی نیشیا مدر ٹنکچر (Echinacea-Q)، اسٹرا گالس مدر ٹنکچر (Astragalus-Q) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد ایک خوراک جب تک کہ کلینیکل رپورٹ میں مطلوبہ ذرات بڑھ نہ جائیں۔

طبِ مشرق: گوگل ۵۰۰ ملی گرام صبح، میٹھی پسی ہوئی ۵۰۰ ملی گرام دوپہر۔ کستوری مدر ٹنکچر کے ۱۵ قطرے ایک اونس پانی میں سوتے وقت۔

## ۲۰۷۔ خون کے سرخ ذرات بڑھانے کے لیے

لیسی تھن ۔۴ ایکس (Lecithin-4x) اور فیرم میٹ ۔۶ (Ferr. Met.-6) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

کھانے کے لیے موسم کے مطابق سرخ رنگ کے مالٹے، قندھاری انار، چقندر زیادہ کھلائیں اور کلیجی روزانہ کھلائیں۔ اس کے ساتھ روزانہ ۳ عدد سفید انجیر ہر کھانے کے بعد۔ دوا کے طور پر آم رس ایک پاؤ، رس ادرک تازہ ایک چمچہ شہد اور عرق گلاب۔ ۲۔۲ چمچے چونے کا پانی ۳ چمچے ملا کر اس میں سے صرف ۲ چمچے۔ ہر ماہ بعد خون ٹسٹ کرائیں رپورٹ میں معمول کے مطابق خون کی کیفیت کے آتے ہی ادویات بند کرا دیں (حمیدہ)

## ۲۰۸۔ خونی بواسیر

ہیما میلس ۔۳۰ (Ham.-30) یا فاسفورس ۔۳۰ (PHos.-30) علامات کے تفصیلی مطالعے کے بعد۔

طبِ مشرق: ۱۲ گرام تل سیاہ، ڈھائی گرام مکھن میں ملوا کر دن میں ایک بار۔ یا ۶ گرام تل سیاہ اور ۶ گرام مغز اخروٹ دن میں تین مرتبہ کھلوانے کے لیے تجویز کریں اس کے علاوہ انار کے باہر کا چھلکا اور اندرونی چھلکے کا سفوف ۶۔۶ ماشے ایک گھونٹ پانی کے ساتھ صبح اور رات (حمیدہ)





# د

## ۲۰۹۔ داد

ٹیلوریم ۔۶ (Tellurium-6) صبح، دوپہر اور رات۔ چیری سا روبی نم مرہم (Cherysarobinum Ointment) دن میں تین مرتبہ۔

طبِ مشرق: قسط شیریں سرکہ کے ساتھ پیسٹ بنوا کر لگوائیں اگر پندرہ روز میں افاقہ نہ ہو تو لہسن کا ملغوبہ بنوا کر لگوانے کے لیے تجویز کریں (خالد) سنگترے یا اس نسل کے پھلوں کے چھلکوں کا رس متاثرہ جگہ پر ملوائیں۔ اخروٹ کا مغز خوب کٹوا کر متاثرہ جگہ پر لگوائیں (فیض) پلاش کے بیج، کچلا، لہسن، کمیلا، نوشادر، پاپڑیا، کسونڈی اور مولی کے بیج، گندھک آملہ سار، گوگل، سہاگہ ہم وزن پسوا کر ہم وزن رس لیموں میں یکجان کروائیں اگر یہ سب کچھ نہ ملے تو ان کے مہیا ہونے تک لہسن کا رس ہی ابتدائی فوری امداد کے طور پر لگوائیں (حمیدہ)

طبِ جدید: گریسو جل ون ۵۰۰ ملی گرام صبح اور رات کے کھانوں کے دوران چھ ہفتوں تک۔

## ۲۱۰۔ داغ سفید

آرسینک سلف فلیوم ۔۳ ایکس (Ars. Sulph. Flav.-3x) صبح، دوپہر اور رات پیٹرولیم ۔۱۰۰۰ (Petr-1m) پندرہ دن بعد۔

طبِ مشرق: پوست انجیر اور عرق گلاب سے بنا پیسٹ لیپ کے لیے اور روزانہ آدھ چھٹانک انجیر کھانے کے لیے تجویز کریں۔ اگر ایک ماہ میں افاقہ نہ ہو تو سنا مکی اور نیم کے تازہ پتے ہم وزن سے بنے پیسٹ کا لیپ تجویز کروائیں۔ یا ۱۵ ملی لیٹر روغن زیتون ایک ملی گرام نمک میں ملوا کر دن میں دو بار متاثرہ جگہ پر جذب کروانے کے لیے تجویز کریں۔ پوست کچنار کا سونٹھ کے ساتھ بنا گاڑھا لیپ بیرونی استعمال کے لیے (خالد) سفید داغ پر لہسن اور نوشادر، پوست کچنار اور سونٹھ ہم وزن یکجان کروا کر دن میں دو بار لگوائیں (حمیدہ)

## ۲۱۱۔ داغ ہمہ قسم (سرخ، سبز، نیلے یا کالے دھبے کا داغ)

سلفر ۔۳۰ (Sulph-30) صبح نہار منہ لیکسس ۔۳۰ (Lach.-30) دوپہر اور رات۔

طبِ جدید: پیاز کے بیج پسوا کر رات سوتے وقت داغوں پر لگوائیں۔ صبح حب الرشاد (Lepidium. Sat) جلا کر لگوائیں۔ دوپہر شہد اور روغن زیتون ہم وزن ملوا کر لگوائیں۔ کلونجی اور حب الرشاد ہم وزن پسوا کر ڈھائی گرین آدھی چمچی شہد کے شربت کے ساتھ صبح دوپہر اور رات کھلوائیں (خالد) اگر ایک ماہ تک آرام نہ آئے تو کلونجی اور حب الرشاد توے پر ہلکی آنچ پر جلوا کر سرکے کے ساتھ اس کا لیپ بنوا کر لگوائیں۔ اگر اس سے ایک ہفتے میں افاقہ نہ ہو تب ہلدی باریک ترین پسی ہوئی ہم وزن جو کے آٹے میں گائے کے کچے دودھ سے گوندھی ہوئی دن میں دو بار جلد میں جذب کروانے کے لیے تجویز کریں۔ یا ۱۲۵ گرام روغن زیتون ۳۰ ملی گرام نمک ۲۵ گرام ہلدی جو کے آٹے میں گندھوا کر چہرے پر دن میں تین بار ملوائیں۔ رات سوتے وقت بغیر چھلکے کا لہسن اور نوشادر ہم وزن پسوا کر داغوں پر خوب ملنے کے لیے تجویز کریں۔ یا میتھی کے بیج پیاز کے رس میں بنے پلٹس سوتے وقت داغوں پر لگوائیں (حمیدہ)

## ۲۱۲۔ دانتوں کا میل اور داغ دور کرنے کیلئے / دانت چمکدار کرنے کیلئے

کیپسیکم ایک ایکس (Caps 1x) دانتوں پر ملنے کے لیے کیپسیکم ۳۰ (Caps.-30) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: توے پر انجیر کو جلوائیں اس کی راکھ کو دانتوں پر ملوائیں یا بادام کے پسے ہوئے چھلکوں کی ہم وزن شہد یا سرکے کے ساتھ پیسٹ بنوا کر لگوائیں یا چقندر اور اس کے پتے ملوائیں۔ یا سرکہ اور شہد ہم وزن ملا کر ملوائیں۔ لوبان کا پوڈر دانت پر ملوائیں۔ اور ۵۰ ملی گرام صبح اور رات کھانے کے لیے دلوائیں۔ یا ارنڈ کی جڑ کا کوئلہ پیا ہوا ۸ گرام لاہوری نمک ا گرام یکجان کروائیں۔ کیکر کی مسواک سے دن میں پانچ منٹ کے لیے صاف کرنے کا مشورہ دیں۔

طبِ جدید: سوڈا بائی کاربونیٹ اور نمک ہم وزن پسوا کر یکجان کروانے کے بعد چوتھائی چٹکی مسواک کے ساتھ دانتوں پر ملنے کے لیے۔ زیادہ مقدار استعمال کرنے سے مسوڑھوں کو نقصان پہنچ سکتا ہے۔

## ۲۱۳۔ دانت کا درد

کریوزوٹم ۳ (Kreosotum) اور پلانٹا گو مدر ٹنکچر (Plantago-Q)



دانتوں میں اور مسوڑھوں پر لگوائیں۔ ایکونائٹ ۳ ایکس (Aconite-3x) اور کیمو ملا ۶ (Chamomilla-6) باری باری ہر تین گھنٹے بعد ایک خوراک کھانے کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: انجیر کے درخت کا دودھ دانتوں کے کھوڑ میں لگوائیں۔ پیاز کے بیج کا دھواں الٹی چلم رکھوا کر مریض کو منہ کے ذریعے سانس دلوائیں۔ یا پھٹکڑی بریاں اور ریٹھے کی راکھ ہم وزن یکجان کروا کر مسوڑھوں اور دانتوں پر ملنے کا مشورہ دیں۔ اور سرس کی چھال کے جوشاندے سے کلیاں کروائیں (خالد) سفوف لونگ ہم وزن لیموں کے رس کے ساتھ حل کروا کر دانتوں پر ملوائیں (حمیدہ)۔ (تفصیل کے لیے میری کتاب دانتوں کی صحت کا مطالعہ کریں)

## ۲۱۴۔ دانت کے گرد مسوڑھوں پر سوجن یا خون رسنا

مرک سال ۳۰ (Merc. Sol-30) ہر چھ گھنٹے بعد۔ اور بایو کیمک کمبی نیشن نمبر ۱۸ ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: صعتر کے پتوں سے بنا تیل ملوائیں۔ سفید زیرے سے بنائے گئے جوشاندے سے کلیاں کروائیں۔ یا پھٹکڑی ۳ گرام ۱۲۵ ملی لیٹر پانی میں حل کر کے کلیاں کرنے کا مشورہ دیں۔

## ۲۱۵۔ دانت گلنے لگیں

ہکلالاوا ۳۰ (Haklalava-30) لگوائیں اور ہر آٹھ گھنٹے بعد کھانے کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: پھٹکڑی اور شہد ہم وزن یکجان کروانے کے بعد دانتوں پر ملوائیں (خالد)

## ۲۱۶۔ دانت ہلنے لگیں

اسپونجیا ۳۰ (Spongia-30) دن میں تین بار۔

طبِ مشرق: تمباکو سورتی ۱۱ گرام سیاہ مرچ ۱۱ گرام نیم کے پھول ۱۱ گرام نمک سانبھر ۲ گرام پیپل یا نیم کی مسواک سے دانتوں اور مسوڑھوں پر ملنے کا مشورہ دیں۔ انار کے خشک پھول باریک ترین پسوا کر بطور منجن استعمال کروائیں۔ (خالد) جامن اور کیکر کی چھال اور کنگی بوٹی ہم وزن کے سفوف کا ایک چمچہ ۲ پیالی پانی میں ابلوائیں اس سے غرارے کرنے کا مشورہ دیں اور اخروٹ کا اوپر کا چھلکا سائے میں خشک کیے گئے سفوف کو مسوڑھوں اور دانتوں پر ملنے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۲۱۷۔ دانت بچوں کے نکلنے کے دوران

بایوکیمک نمبر ۲۱ کی دو ٹکیاں ہر مرتبہ صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: آدھا چمچہ رس انگور صبح اور رات شہد اور سہاگہ ہم وزن یکجان کروا کر چٹکی بھر مسوڑھوں پر ملوائیں دن میں ۳ بار (خالد) ایک چمچہ ٹماٹر کا رس صبح اور رات پلوائیں (حمیدہ)

## ۲۱۸۔ دانت/ڈاڑھیں نکلنا مشکل

ہکلالاوا۔۶ (Heklalava-6) کلکیریا کارب۔۳۰ (Calc. Carb-30) اور زنکم میٹ۔۶ (Zinc Met.-6) باری باری ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ایک چمچہ رس انگور صبح وشام۔ شہد اور سہاگہ ہم وزن یکجان کروا کر چٹکی بھر مسوڑھوں پر ملوائیں دن میں ۳ بار۔ (خالد)

## ۲۱۹۔ دانت میں کھوڑ

کلکیریا کارب۔۱۰۰۰ (Calc. Carb-1m) اور سلیشیا۔۱۰۰۰ (Silecea-1m) باری باری ہر ۱۲ گھنٹے بعد چند خوراکیں درد کم ہو جائے گا بعدازاں دندان ساز سے دانت کی بھروائی کرائیں۔

طبِ مشرق: لونگ، لہسن، نمک، پیاز کے بیج، پھٹکڑی، ہینگ بریاں ہم وزن یکجان کروا کر سفوف بنوا کر کھوڑ میں بھروائیں اوپر لہسن کے جوئے سے دانت کا منہ بند کروا دیں اس طرح درد فوری طور پر کم ہو جائے گا بعدازاں دندان ساز سے دانت کی بھروائی کرائیں (حمیدہ)

## ۲۲۰۔ دبلاپن کا علاج

نیٹرم میور۔۳۰ ہر ۸ گھنٹے بعد ۳ ماہ تک۔

طبِ مشرق: السی بیج ۱۰ عدد، موصلی سفید ۱۰ عدد گلو خالص الائچی خورد ۵۰۰ ملی گرام، مغز بادام ۷ عدد، کھجور بڑی بغیر گٹھلی ۵ عدد ایک پاؤ دودھ میں ابلوا کر شام کے وقت پینے کے لیے تجویز کریں۔ ست گلو ۵۰ ملی گرام، چھوٹا گوکھرو سفوف ۶ گرام، اسگندؑ ایک گرام، مغز بیج تربوز ۲ گرام، پیپلی ۸ عدد پسوا کر آدھ لیٹر دودھ میں پکوائیں جب خوب گاڑھا ہو جائے تو اتروا لیں اور محفوظ کر لیں اس سے ایک چمچہ، آدھ چمچہ گھی کے ساتھ صبح اور دوپہر (حمیدہ)



## ۲۲۱۔ درد جسمانی گوشت یا پٹھوں میں

میتھائل سیلی کیٹ۔۳ ایکس (Methylium Salicylicum-3x) اور پلمبم۔۶ (Plumbum Metallicum-6) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: گری بادام ایک کلو کالی مرچ ۱۲۵ گرام منقیٰ ۲۵۰ گرام پسوا کر یک جان کروا لیں اس سے ایک چمچہ صبح اور رات کھانے کے لیے تجویز کریں۔ تلوں کے تیل میں پسی ہوئی کلونجی کا لیپ۔ روغن زیتون میں لہسن کو پسوا کر لیپ (حمیدہ) کھانے کے لیے شمرک ۲۵ گرام، میٹھا زہر مہرہ ۱۰ گرام باریک ترین پسوا کر صبح، دوپہر اور رات ۱۲۵ ملی گرام مقدار میں مریض کو کھلانے کے لیے تجویز کریں۔ پوڈر لونگ، پوڈر سونٹھ، پوڈر جائفل ہر ایک ۲،۲ گرام روغن کنجد ۵ ملی لیٹر میں درد کی جگہ ملوائیں (فیض) ۳ گرام نمک اور پندرہ ملی لیٹر روغن تل میں حل کروا کر متاثرہ جگہ مالش کے لیے تجویز کریں۔ اور دو ملی گرام نمک دو گلاس پانی میں ملوا کر پلوائیں۔ (حکیم جعفر)

## ۲۲۲۔ درد اعصابی

کالوسنتھ۔۳ ایکس (Coloc.-3x) اور کالچی کم۔۳۰ (Colc.-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

جسمانی، اعصابی درد، فالج اور پولیو کے لیے موثر اجوائن اور کالا نمک ۲۵۰ گرام ہر ایک کی پوٹلی بنوائیں ایک لیٹر گرم پانی میں ڈبوا کر اس سے ٹکور کروائیں۔ اس کے بعد مندرجہ ذیل تناسب سے بنے محلول کا لیپ کروائیں۔

| | | |
|---|---|---|
| پودینہ کا ست | ۲۵ فیصد | (Menthol Crystals 25%) |
| کافور پوڈر | ۱۰ فیصد | (Camphor Powder 10%) |
| لے ویندار سپائک آئل | ۷ فیصد | (Lavenar Spike Oil 7%) |
| میتھائل سیلی سیلیٹ | ۱۵ فیصد | (Methyl Salisylatelate 15%) |
| یوکلپٹس آئل | ۱۰ فیصد | (Eucalyptus Oil 10%) |
| وائٹ آئل یا پیٹرولیم جیلی | ۳۳ فیصد | (White Oil or Petroleum Jelly) |

غذا میں ادرک کا مربہ اور قلفے کا ساگ روزانہ تکلیف ختم ہونے تک (حمیدہ) درد کہیں بھی ہو مولی کے بیج کا رس ہم وزن لیموں کے رس میں یک جان کروانے کے بعد متاثرہ جگہ لگانے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۲۲۳۔ دردشقیقہ

کلکیریا ایسیٹیٹ مدر ٹنکچر (Calcarea Acetica-Q) صبح، دوپہر اور شام پہلے اور تیسرے ہفتے۔ زنکم ویلاری آنا۔۳ (Zincum Valeriana-3) صبح، دوپہر اور شام دوسرے اور چوتھے ہفتے۔

طبِ مشرق: مرزنجوش کا تیل سر کے اطراف لگوائیں (خالد) کیلا، خالص دودھ، بادام، کھوپرے اور پالک کے استعمال سے منع کریں۔ یا سونٹھ اور سرکے سے بنا لیپ سر کے اطراف لگوانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ) یا حقے کا تمباکو اور لونگ ہم وزن چند قطرے پانی میں پسوا کر کنپٹیوں اور ماتھے پر لیپ کروائیں (فیض)۔ گاجر کے پتوں کو گرم کریں اور پھر اس کا رس نکلوائیں چند قطرے ناک اور کان میں ڈلوائیں۔

طبِ جدید: ارگوٹامن ٹارٹریٹ۔ ایک ملی گرام شروع میں دو ٹکیاں پھر ہر چار گھنٹے بعد۔ درد کی شدت کے دوران۔

## ۲۲۴۔ درد ریح

رسٹاکس۔۳۰ (Rhustox-30) اور پلسٹلا۔۳۰ (Pulstilla-30) باری باری ہر ۴ گھنٹے بعد۔

۳ گرام نمک ایک گلاس پانی کے ساتھ دن میں ۳ مرتبہ۔ نیم گرم تلوں کا تیل ایک چمچہ میں ایک چٹکی نمک حل کروا کر درد کی جگہ لگوائیں۔ اس کے علاوہ سونٹھ ڈھائی تولے نیم کوب کی ہوئی ۳ پاؤ پانی میں جوشاندہ بنا کر، اس کا آدھ آدھ چھٹانک ہر ۳ گھنٹے بعد درد کے ختم ہونے تک۔ (حمیدہ)

## ۲۲۵۔ دردسر

ایکونائٹ۔۳ ایکس (Acon-3x) اور بیلاڈونا۔۳ ایکس (Bell-3x) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: پسی ہوئی سونف ۱۲۵ ملی گرام، شکر ۱۲۵ ملی گرام یکجان کروائیں ایک گلاس پانی کے ساتھ سوتے وقت۔ موسم سرما کے علاوہ مہندی کا تیل بالوں اور سر پر لگوائیں۔ پیاز کٹوا کر تلووں پر لگوائیں۔ نہار منہ ۲ سیب نمک چھڑکوا کر ۴ روز تک۔



## ۲۲۶۔ دردسینہ

اورم میٹ۔۶ (Aurm. Met.-6) اور آرسینک البم۔۶ (Ars. Alb.-3x) باری باری ہر ۲ گھنٹہ بعد۔

سونف ۱۲ گرام ایک ملی گرام نمک ۳ گلاس پانی میں حل کروائیں اور ابلوائیں جب ایک گلاس رہ جائے تو نچوڑ کر اس تناسب سے صبح اور رات۔

## ۲۲۷۔ دردکمر

کلکیریا فلور۔۳۰ (Calc. Flour-30) اور رسٹاکس۔۳۰ (Rhustox-30) باری باری ہر آٹھ گھنٹے بعد۔ یا گوداگھی کوار ۱۲ گرام شہد ۲ چمچے سونٹھ پوڈر آدھا چمچہ یکجان کروانے کے بعد روزانہ کسی ایک وقت۔ متاثرہ جگہ تمباکو کے سبز پتوں پر گھی لگوا کر نیم گرم حالت میں بندھوائیں۔ درد ختم ہونے تک ہر بارہ گھنٹے بعد یہ بدلوائیں۔ غذا میں میٹھی زیادہ (حمیدہ)

## ۲۲۸۔ دردگردہ

ٹری بنتھینا۔۶ (Terebinthina-6) اور میگنیشیا فاس۔۶ ایکس (Mag. Phos-6x) ہر پندرہ منٹ بعد باری باری۔

طبِ مشرق: انگور کی بیل کے پتے ۲۵ گرام ایک چٹکی لاہوری نمک یکجان کروا کر ہر آدھ گھنٹے بعد۔ مولی کا رس نیم گرام آنچ پر پکائیں۔ بہت گاڑھا ہونے پر اتار لیں۔ دھوپ میں اسے خشک کریں۔ ۵۰۰ ملی گرام ہر گھنٹے بعد درد ختم ہونے تک (حمیدہ) (تفصیل کے لیے میری کتاب گردہ کی پتھری سے بچاؤ اس کے اسباب اور علاج کا مطالعہ کیجئے)

## ۲۲۹۔ درددل

ایکونائٹ۔۳ ایکس (Aconite 3x) اور کاربوویج۔۳۰ (Carbo Veg-30)۔ اسٹروفینتھس (Strophanthus Hispidus-Q) باری باری پانچ منٹ کے وقفے سے مریض کے منہ میں بوند بوند ٹپکائیں۔ ایمائل نائٹریٹ مدر ٹنکچر (Amyl Nitrite-Q) سنگھوائیں۔ اور مریض کو جلد ہسپتال منتقل کرنے کی کوشش جاری رکھیں۔

طبِ مشرق: بعدازاں تازہ کھجور ۷ اور ایک انار دو کیلے اور ایک چمچہ شہد روزانہ کھانے کے لیے تجویز کریں۔ اور کھجور کی گٹھلی کا پوڈر ۵۰۰ ملی گرام صبح ورات کھلوائیں۔

**ولقد نعلم انک یضیق صدرک بما یقولون** ہر نماز کے بعد ۱۱ مرتبہ پڑھنے کے لیے بتائیں۔ آگے پیچھے ۱۱ مرتبہ درود شریف۔

طبِ جدید: آئی سورڈل۔ گلائی سرل ٹرائی نائٹریٹ ۰.۵ ملی گرام پندرہ منٹ کے وقفے سے ۳ ٹکیاں دی جاسکتی ہیں۔ پہلی ٹکیہ دیتے ہی مریض کو ہسپتال منتقل کرنے کی کوشش کریں (یہ ٹکیہ زبان کے نیچے رکھنے کے لیے ہے)

## ۲۳۰۔ دل کی دھڑکن تیز

کریٹیگس مدر ٹنکچر (Craetegus-Q) تکلیف کی شدت کی صورت میں ۱۰ قطرے ہر ۱۵ منٹ بعد۔ بعدازاں تکلیف ختم ہونے تک ۳ قطرے ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: سفوف زیرہ سفید ۱۲ گرام رات بھر پانی میں بھگو کر رکھوانے کے بعد صبح چھنوا کر اس کا پانی پلوائیں اور زیرہ کھانے کا مشورہ دیں۔ منقی کا بیج نکال اس میں مسور کے دانے برابر ہینگ لپیٹ دوپہر کے کھانے سے پہلے۔ دار چینی ۵۰۰ ملی گرام، جدوار شیریں ۵۰۰ ملی گرام، طباشیر ۵۰۰ ملی گرام، گاؤزبان ۲۵۰ ملی گرام، زہرمہرہ خطائی ۲۵۰ ملی گرام، بالنگو ۲ گرام، اجوائن ۲۵ گرام، نوشادر ۵۰ گرام، دھنیہ خشک ۲ گرام، گڑھل کے پھول اور اسگندا ۱ گرام خوب باریک ترین پسوا کر ہر ۱۲ گھنٹے بعد ایک گرین صرف ۲ ہفتے تک (حمیدہ)

## ۲۳۱۔ دستوں میں

پانی جیسے دست پاخانے کے ساتھ ہوں تو اینٹی مونیم کروڈ۔۳۰ (Ant. Crude-30) ہر دست کے بعد علامت رفع ہونے تک۔

طبِ مشرق: انار کا رس دھیمی آنچ پر گرم کروا کر گاڑھا کروائیں۔ اس کی مقدار سے آدھا اس میں شہد ملوائیں۔ ۱۵۔۱۵ منٹ کے وقفے سے ایک ایک چمچہ تکلیف رفع ہونے تک چٹوائیں۔ یا کیکر کے پتے ۱۰ گرام کھرل کر کے ہر دست کے بعد (خالد)

## ۲۳۲۔ دست سبز پانی سے آؤں کے ساتھ

ڈلکامار۔۶ (Dulc.-6) ہر دست کے بعد دست بند ہونے تک۔



طبِ مشرق: بہی دانہ دو گھنٹے تک بھیگا رہنے دیں۔ اس کی مقدار سے آدھا کھجور کا پانی ملوائیں۔ بہی دانے کی آدھی مقدار کے برابر شہد ملوائیں ۱۵ منٹ کے وقفے سے چوتھائی چھوٹا چمچہ اس محلول کا پلوائیں (خالد)

## ۲۳۳۔ دست سبز بغیر آؤں کے

کیموملا۔۳۰ (Cham.-30) ہر دست کے بعد دست رکنے تک۔

طبِ مشرق: دھنیے کے پتے ۹ گرام اجوائن ۴ گرام، نمک ۶ ملی گرام گھوٹ کر ہر دست کے بعد پلانے کے لیے تجویز کریں (خالد)

## ۲۳۴۔ دست پیلے پتلے پانی سے

پوڈوفائلم۔۶ (Podo-6) ہر دست کے بعد۔

طبِ مشرق: دست رکنے تک خشک کرائی گئی سفید پیاز کا سفوف ۶ گرام ایک پیالی پانی کے ساتھ ہر دست کے بعد صرف ۳ مرتبہ۔

## ۲۳۵۔ دست اور قے

کیمفر مدر ٹنکچر (Camph.-Q) ۵ قطرے ایک چمچہ چینی کے ساتھ ہر قے اور ہر دست کے بعد۔

طبِ مشرق: دھنیے کے پتے ۹ گرام، اجوائن ۴ گرام، نمک ۶ ملی گرام گھوٹ کر پلانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۲۳۶۔ دماغ کی کمزوری یعنی یادداشت بہتر بنانے کیلئے

پہلے ہفتے اناکارڈیم۔۲۰۰ (Anacard-200) ہر چوتھے دن سوتے وقت کالی فاس۔۶ ایکس (Kali Phos-6x) صبح دوپہر اور رات۔ دوسرے ہفتے ایسڈ فاس۔۳۰ (Acid Phos-30) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: کبوتر کے گوشت سے بنے سالن کے ساتھ انجیر اور جو کا آٹا برابر مقدار میں گندھے آٹے سے تیار کی گئی روٹی کھانے کے لیے تجویز کریں۔ سوئے کا ساگ زیادہ کھائیں (حمیدہ)

## ۲۳۷۔ دق (ٹی بی) بہت زیادہ کھانسی کے ساتھ

بے سیلینم۔۲۰۰ (Bacill.-200) ہر چوتھے روز سوتے وقت ایک خوراک۔ ایلیم

اسٹائیوا۔۳ (All. Stiva-3) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: ۲۵ ملی لیٹر روغن زیتون، ۱۲ گرام شہد، ۸ ملی گرام قسط شیریں اور ۸ ملی گرام تخم کاسنی دن میں دو مرتبہ۔

## ۲۳۸۔ دل کی رگوں میں خون کا جماؤ

سی این تھس مدر ٹنکچر (Ceanthus-Q) صبح، دوپہر اور ایپو سایئنم (Apocynum-Q) رات تکلیف کی مناسبت سے ۵ سے ۱۰ قطرے۔

طبِ مشرق: صبح نہار منہ تین کھجور کی گٹھلی کا پوڈر۔ عصر کے وقت تین سفید انجیر۔ اگر دل میں درد کا سا احساس ہو تو تین تین گھنٹے بعد تین بڑی کھجور۔ چھوٹی کھجور ہو تو پانچ عدد۔ اسٹروفنتھس (Stroph. His-Q) ۵۔۵ قطرے ۵، ۵ منٹ کے وقفے سے۔

## ۲۳۹۔ دل کے دھڑکنے کا احساس دفعتاً

ایکو نائٹ ۔۳ ایکس (Aconite-3x) اور نکس وامیکا۔۳ (Nux Vomica-3) باری باری ہر پندرہ منٹ بعد تکلیف کے رفع ہونے تک۔

طبِ مشرق: خشک دھنیہ ۹ ماشے کوٹ کر آدھ لیٹر پانی مٹی کے کورے کوزے میں رات کے وقت رکھوائیں صبح چھنوا کر دو چمچے گلوکوز یا شکر کے ساتھ پینے کے لیے تجویز کریں۔

## ۲۴۰۔ دل کی دھڑکن تیز

ایکو نائٹ ۔۳ ایکس (Aconite-3x) اور ایبس کین۔۳۰ (Abies Can-30) باری باری ہر ۲ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: تکلیف کم ہونے تک املی کا شربت ایک ایک گلاس دن میں چار مرتبہ۔

## ۲۴۱۔ دل کی کارکردگی کمزور

آرنیکا۔۳ (Arnica-3) اور اسٹروفنتھس مدر ٹنکچر (Strophanthus Hispidus-Q) باری باری ہر تین گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: کشمش سیاہ ۲۴ گرام، زعفران ۰٫۵ گرام ایک پاؤ پانی مٹی کے پیالے میں ململ سے ڈھک کر کھلے آسمان کے نیچے رکھوائیں۔ صبح سویرے کشمش کھانے کے لیے اور پانی پینے کے لیے تجویز کریں۔ (خالد)



## ۲۴۲۔ دمہ ساحلِ سمندر پر زیادہ

نیٹرم سلف۔۶ ایکس (Natrum Sulph.-6x) اور آرسینک البم۔۳ ایکس (Arsenic Alb.-3x) جاگنے کے دوران باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: قسط البحری اور حب الرشاد اور میتھی کے پتے ہم وزن پسوا کر ۲۵۰ ملی گرام صبح، دوپہر اور رات۔ ادرک اور لہسن گھی میں بھنوا کر شہد میں ملوا کر اس ملغوبے سے ایک چمچہ سوتے وقت۔

## ۲۴۳۔ دمہ ساحلِ سمندر پر کم ہو

سمبوکس مدر ٹنکچر (Sambucus Nigra-Q) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: تلسی کے پتے اور شہد ہم وزن برابر مقدار ایک چمچہ صبح، دوپہر اور رات۔ ایک ہفتے میں اس سے افاقہ نہ ہو تو نہار منہ دو انجیر دوپہر ایک چمچہ حب الرشاد سے بنا جوشاندہ رات۔ قسط شیریں پوڈر ۴۰ گرام۔ دمہ کے دورے کی حالت میں زیرہ سفید ایک ماشہ اور قسط شیریں ۳ ماشے ہر پانچ منٹ بعد تکلیف رفع ہونے تک۔ دمہ سے بچنے کے لیے سفید انجیر اور بادام ہم وزن پسوا کر رکھوالیں اس سے ایک چمچہ رات سوتے وقت۔ (خالد)

طبِ جدید: مچھلی کے تیل کی ایک گولی روزانہ دورے کی صورت میں امینوفائیلین ۱۰۰ ملی گرام (Aminophyline-100 mg Tab) صبح اور رات۔ اس دوا کی پہلی ٹکیہ دینے کے بعد مریض کو ہسپتال لے جائیں۔ یہ دوا زیادہ عرصے تک استعمال نہ کروائیں اس سے بلند فشار خون ہونے کا اندیشہ بڑھ جاتا ہے۔

## ۲۴۴۔ دمہ

آرسینک البم۔۲۰۰ (Ars. Alb.-200) اپی کاک۔۲۰۰ (Ipeac-200) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔ اگر ۴ خوراک سے کمی نہ ہو تو کاربو ویج۔۲۰۰ (C.Veg-200) نیٹرم سلف۔۲۰۰ (Nat. Sulph.-200) اور فاسفورس۔۲۰۰ (Phos.-200) کی ایک ایک خوراک ہر پندرہ منٹ بعد۔

طبِ مشرق: اسپغول کی بھوسی ۱۲ گرام ایک پاؤ دودھ کے ساتھ صرف چار روز کے لیے تجویز کریں۔ یا سائے میں خشک کیے گئے پیپل کے پھل کا سفوف ایک مٹھی دو گلاس پانی کے ساتھ روزانہ پلوائیں۔ سرس و مولی کے بیج ہم وزن پسوا کر ہر آٹھ گھنٹے بعد دو گرام۔ اور مغز تخم ریٹھہ ۸

گرام، ملٹھی کا سفوف ۵ گرام، آک کی کلی ۵ گرام ایک پیالی عرق گاؤ زبان کے ساتھ نہار منہ۔ رس لیموں ۲۵ ملی گرام، عرق پیاز ۲۵ ملی گرام، شہد ۲۵۰ ملی گرام سوڈا بائی کارب (میٹھا سوڈا کھانے والا) ۵۵ ملی گرام یکجان کرائیں۔ صبح اور شام ایک چھوٹا چمچہ۔ ایک چمچہ خشک میتھی ایک پیالی پانی میں بنا جوشاندہ ایک چمچہ شہد کے ساتھ دن میں ۲ بار۔ اگر اس سے ایک ہفتے میں کمی نہ ہوتو مولی کا نمک ۵ گرام ایک چمچہ شہد میں ملوا کر ایک گلاس چھاچھ کے ساتھ صبح اور رات۔

## ۲۴۵۔ دودھ چھاتیوں میں کم پیدا ہوتا ہو

ایسا فوٹیڈا۔۳ (Asafoetida-3)، لیسی تھن مدر ٹنکچر (Lecith.-Q)، ایگنس۔۶ (Agn.-6) اور سیکیل۔۱۲ (Sec.-12) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: نہار منہ دو انجیر سفید ایک چمچہ میتھی کا پاؤڈر ایک پاؤ پانی کے ساتھ۔ دوپہر اور رات ایک پاؤ دودھ میں انڈے کی زردی ایک اور چمچہ حب الرشاد ڈلوا کر پینے کے لیے تجویز کریں۔ آم زیادہ کھلوائیں۔ (حمیدہ)

## ۲۴۶۔ دودھ چھاتیوں میں رک جائے اور بخار ہو جائے

برائی اونیا۔۶ (Bryonia-6) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: چھاتیوں پر سرکے کا لیپ تجویز کریں اور نہار منہ ایک چوتھائی چھوٹا چمچہ کلونجی کھانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۲۴۷۔ دودھ چھڑانے کے دوران

اریٹکا یورن۔۶ (Urtica Uren-6) اور برائی اونیا۔۶ (Bryonia-6) باری باری ہر ۴ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: میتھی کے پتوں کا پانی میں بنا پیسٹ پستانوں پر لیپ کروائیں۔

## ۲۴۸۔ دورے مرگی کے سے

آرٹی میشیا۔۳ (Artemisia Vulgaris) اور ہائڈروسائنک ایسڈ۔۶ (Hydrocyanic Acid-6) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ جدید: فی نی ٹوان ۱۰۰ ملی گرام صبح، دوپہر اور شام دو ہفتے تک۔ اس دوران ماہر اعصاب



(نیورالوجسٹ) سے رجوع کرنے کے لیے مشورہ دیں۔

## ۲۴۹۔ درد و ورم چھاتیوں میں

بیلاڈونا۔۳۰ (Belladonna-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ہائیڈروکلوروتھایازائیڈ۔۶۰ ملی گرام ہر آٹھ گھنٹے بعد۔



# ڈ

## ۲۵۰۔ ڈکاریں

ارجنٹم نائیٹریکم۔۶ (Arg. Nit.-6) اور کاربو ویج۔۶ (Carb. Veg.-6) باری باری ہر دو گھنٹے بعد تکلیف کے ختم ہونے تک۔

طبِ مشرق: دھنیہ بمقدار دو گرام وقفے وقفے سے چبانے کے لیے تجویز کریں اور پودینے کی چٹنی ہر کھانے کے ساتھ۔ وقفے وقفے سے انار دانہ کھلوائیں۔

## ۲۵۱۔ ڈکاریں با آواز بلند

ایسافوٹیڈا۔۳۰ (Asafoe-30) ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: دھنیا ۳ حصے، لونگ ایک حصہ، پپلی آدھ حصہ باریک ترین پسوا کر ۵۰۰ ملی گرام ہر ۱۲ گھنٹے بعد۔



# ذ

## ۲۵۲۔ ذہنی تھکاوٹ اور سوچنا مشکل محسوس ہو

نیٹرم کارب۔۲۰۰ (Nat. Carb.-200) ہر چوتھے روز سوتے وقت اور کالی فاس۔۶ ایکس (Kali Phos-6x) صبح، دوپہر اور رات۔

خمیرہ مروارید یا سچے موتی تین عدد صبح، دوپہر اور رات کھلوائیں۔

## ۲۵۳۔ ذہنی قوت یا دداشت بڑھانے کے لیے

پہلے ہفتے انا کارڈیم ۔۲۰۰ (Anac.-200) ہر چوتھے روز اور کالی فاس ۔۶ ایکس (Kali PHos-6x) صبح، دوپہر اور رات۔

طب مشرق: جو کے آٹے میں دو انجیر اور دو چمچے شہد ملا کر گوندھوائیں اور روغن زیتون کے ساتھ اس کی روٹی بنوائیں روزانہ ناشتے میں ایسی ایک روٹی کھانے کے لیے تجویز کریں۔ دوپہر کدو کا سالن اور رات کے لیے کبوتر کا گوشت تجویز کریں۔ کلونجی کا تیل سات قطرے۔ پودینہ کا عرق ایک چمچہ اور شہد ایک چمچہ دن میں کسی ایک وقت پینے کے لیے تجویز کریں (خالد)

دوسرے ہفتے فاسفورک ایسڈ ۔۲۰۰ (Ph. Acid-200) چوتھے روز سوتے وقت۔

طب مشرق: ۱۱ عدد چھلے باریک کترے بادام آدھ لیٹر جوش کھاتے پانی میں ملوائیں۔ تین جوش آنے کے بعد اس کو ٹھنڈا کروائیں۔ دو چمچے شہد ملوائیں اور دن میں کسی ایک وقت پینے کے لیے تجویز کریں۔ غذا میں سوئے کا ساگ زیادہ (حمیدہ)

## ۲۵۴۔ ذیابیطس (پیشاب میں شکر)

سائی زیجیم جمبولینم مدر ٹنکچر (Syzygium Jambolanum-Q) علاج شروع کرنے کے لیے صبح، دوپہر اور کستوری (Moschus-1x) پندرہ قطرے ہر رات۔ دو ہفتے پئیں اگر ٹسٹ سے ظاہر ہو کہ بیماری کنٹرول نہیں آئی تو مریض کو کسی ماہر معالج کی طرف ریفر کردیں۔

اس مرض کے کئی اسباب ہیں ہر طریقہ ہائے طب میں اس کے علاج کے لیے ۱۰ سے زائد ادویات ہیں۔

ذیابیطس کی قسموں کے مطابق ان میں سے مختلف افراد کو موافق آتے ہیں۔

تفصیل جاننے کے لیے میری کتاب ذیابیطس۔ اسباب پرہیز اور علاج سے رجوع کریں۔

۱۔ چائنا روز۔ گڑمار۔ جامن کی گٹھلی اور کیکر کے پتے ہم وزن پسوالیں۔ صبح، دوپہر اور رات یہ سفوف بہ مقدار ۵۰۰ ملی گرام کھانے کے لیے تجویز کریں۔

۲۔ نہار منہ اور عصر کے وقت ایک بڑا چمچہ شہد ابلے پانی میں اور چوتھائی چمچہ ادرک کے پانی میں۔



۳۔ ہر کھانے کے بعد انجیر سفید تین عدد اور تربوز ایک پاؤ۔

۴۔ ۱۱ نمبولی بغیر بیج کے سوت وقت۔

۵۔ کلونجی ۵۵ گرام۔ برگ کاسنی ۱۵ گرام۔ تخم جلسا ۱۰ گرام۔ قسط البحری ۱۰ گرام حب الرشاد ۱۰ گرام پسوا کر ایک چھوٹا چمچہ صبح و رات۔

۶۔ کلونجی تین حصے تخم کاسنی ایک حصہ تخم میتھی ایک حصہ پسوا کر بہ مقدار ۲۵۰ ملی گرام صبح، دوپہر اور رات۔

۷۔ ادرک اور شکر ہم وزن ۲۵۰ ملی گرام دوپہر گیارہ بجے اور سہ پہر پانچ بجے۔ پیاس کے وقت سنگترے لیموں یا کنو کے چھلکوں کا جوشاندہ پلوائیں۔

۸۔ ایک ایک مٹھی عشرک یا سیار کے پتے صبح اور شام پانی کے ساتھ پلوائیں۔

۹۔ پنیر کے پھول چھ عدد ایک گلاس پانی میں ڈلوائیں پھر بارہ گھنٹے بعد مریض کو یہی پانی پلوائیں۔ انہی پھولوں میں ہر بارہ گھنٹے بعد ایک پھول کا اضافہ کرتے رہیں۔ اور پلانے سے پہلے یہ پانی میں بارہ گھنٹے ضرور بھیگے رہیں۔ دس دن تک یہ عمل دہراتے رہیں اس کے بعد شوگر ٹسٹ کرائیں۔

۱۰۔ کریلے کا پانی صبح و شام ایک چمچہ اور اروی اور شریفے کے پتوں کی بھاجی دن میں ایک بار۔ موسم کے مطابق جامن یا جامن کا سرکہ۔ بڑی الائچی تین عدد صبح نہار منہ اور دوپہر کھانے کے بعد چبانے کے لیے تجویز کریں۔ دیگر ادویات کے ساتھ مریض کو سات بادام کھانے کے لیے تجویز کریں۔

۱۱۔ ۳ تولے قلفے کے بیج ابلوا کر خوب نچڑوا کر صبح اور رات اس مقدار میں۔

۱۲۔ آم کے سائے میں خشک کئے پتوں کا سفوف ۲ گرام صبح اور ۲ گرام رات۔

۱۳۔ دو بھنڈیاں لمبائی کے رخ کٹوا کر آدھ پیالے پانی میں بھگوئیں۔ صبح انہیں مسل کر ان کا لعابدار پانی مریض کو پلوائیں (بابا جی)

ہر طریقہ ہائے طب کی ادویات کا اثر ہونا مشاہدے میں آیا ہے۔ مزید برآں کریلا سائے میں خشک کئے گئے کا سفوف ۲ دن میں ۳ بار۔ نہار منہ کریلے کا تازہ رس آدھا گلاس اور قلفے کے ساگ کا رس آدھا گلاس روزانہ۔



# ر

## ۲۵۵۔رات کے وقت نظر نہ آنا (اندھارتا)

ہیلی بورس مدرٹنکچر (Helleb.-Q) ہر۶ گھنٹے بعد ۱۰ قطرے لمبے عرصے کے لیے۔

طبِ مشرق: دارِرو ہلدی، خشک دھنیہ، ہڑ، بہیڑہ، آملہ ایک ایک گرام نیلا تھوتھا چوتھائی گرام عرق گلاب ۹ ملی لیٹر، شہد ۹ گرام میں ملوائیں ایک پاؤ پانی میں جوشاندہ بنوائیں اس کے ۳ حصے کروائیں ہر ۸ گھنٹے بعد ایک حصہ۔ ہر روز یہ تازہ بنوائیں۔ گاجریں زیادہ کھلوائیں۔ (حمیدہ)

## ۲۵۶۔رال ٹپکنا

پہلے ہفتے نائٹرک ایسڈ۔۶ (Nitric Acid-6) اور دوسرے ہفتے مرکری کار۔۳۰ (Merc. Sub. Cor-30) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: مرزنجوش کے پتوں کا سفوف ایک چمچہ اور چٹکی نمک ڈلوا کر چٹوائیں (خالد)

## ۲۵۷۔رحم کی کمزوری اور اس میں اعصابی درد

سیمی سی فیوگا۔۱۲ (Cimicifuga-12) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: ایک پاؤ چقندر کا جوشاندہ آدھ لیٹر پانی میں دن میں تین مرتبہ ۳ ماہ تک (حمیدہ)

## ۲۵۸۔رنگ نکھارنے کے لیے

رسٹاکس۔۳۰ (Rhustox.30) صبح اور آیوڈیم۔۶ (Iod.-6) بربرلیس اایکوی فولیم مدرٹنکچر (Berb. Aq.-Q) ۱۰۔۱۰ قطرے ایک گھونٹ پانی میں۔ آیوڈیم۔۱۰۰۰ (Iod.1M) ایک ماہ میں ایک خوراک نہار منہ۔ ایک ماہ بعد مندرجہ ذیل ادویات میں سے ایک باری باری ہفتے میں ایک بار کاسٹیکم۔۲۰۰ (Caus-200) لائکوپوڈیم۔۲۰۰ (Lycopodium-200) سارسپریلا۔۲۰۰ (Sarsap-200) چھ ماہ تک یہ عمل دہرائیں۔

طبِ مشرق: ورس ایک حصہ روغن زیتون ۱۲ حصے ملوا کر رکھ لیں سوتے وقت جلد پر ملوائیں۔ روزانہ ایک سفید انجیر سونے سے آدھ گھنٹہ پہلے (خالد) ہم وزن عرق گلاب، عرق لیموں، روغن



زیتون، سنگترے کے ابالے گئے چھلکے اور گلیسرین سے الرجی ہو انہیں یہ نسخہ استعمال نہ کرائیں (حمیدہ)۔ اناناس، گاجر یا انگور کا رس اور شہد ایک ایک چمچہ، پودینے کا جوشاندہ چوتھائی کپ دن میں تین بار کھانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)۔ ہلدی اور گیہوں کا آٹا ہم وزن گائے کے کچے دودھ میں بنا پیسٹ چہرے پر جذب کرنے کے لیے تجویز کریں۔ (فیض)

## ۲۵۹۔رعشہ

کیڈمیم آیوڈائڈ۔۳ ایکس (Cad. Iodide-3x) اور بیلا ڈونا۔۳ ایکس (Bell.-3x) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: روزانہ خرگوش کا بھیجا اور ایک کبوتر کا گوشت دن میں ایک مرتبہ اور ۳ عدد مرجان جلوا کر پسیوا کر ڈیڑھ چمچہ شہد میں اس کا پیسٹ بنوا کر آدھا چھوٹا چمچہ صبح دوپہر اور رات کھانے کے لیے تجویز کریں۔ اور ادھ پکے انڈے کی زردی صبح نہار منہ (خالد) بالچھڑ سنبل اطیب ۷ گرام پانی میں بھگونے کے بعد اچھی طرح چھنوالیں، اونٹ کٹارہ کی جڑ کا چھلکا ۲ گرام اور شہد ایک چمچہ صبح اور رات۔ غذا لہسن اور میتھی زیادہ استعمال کرنے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۲۶۰۔رفع حاجت کھانا کھاتے ہی

نیٹرم میور۔۳۰ (Nat. Mur.-30) ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: پسی ہوئی لونگ ۴ ملی گرام ایک کپ چائے کے ساتھ دن میں تین مرتبہ (حمیدہ)

## ۲۶۱۔ریح کا اخراج بند

ارجنٹم نائٹریکم۔۶ (Arg.N.-6) کاربوویج۔۶ (C. Veg.-6) اور کلکیریا کارب۔۳۰ (C. Carb-30) باری باری ہر آدھ گھنٹے بعد ایک دوا کی ۴ خوراک سے زیادہ نہیں دینی۔ اس کے بعد ہر ۸ گھنٹے بعد ایک خوراک ۸ دن تک۔

طبِ مشرق: غذا میں لہسن اور چقندر زیادہ کھلائیں (حمیدہ)



# ز

## ۲۶۲۔زچگی میں آسانی کے لیے

کالی فاس۔۶ ایکس (K.Ph.-6x) اگنیشیا۔۶ (Ig.-6) سولانم نائیجر۔۳۰ (Sol. Nig.-30) باری باری ہر ۱۰ منٹ بعد۔

طبِ مشرق: پرانا کھوپرا خشک ناریل ۱۲ گرام، کپاس کی جڑ ۶ گرام، صعتر فارسی ۶ گرام، املتاس کا سیاہ گودا ۲ گرام پسوا کر وقفے وقفے سے پانی کے ساتھ پلوائیں۔ اندرائن اور کڑوے تمبا کو جڑ کا پانی میں بنا پیسٹ پیٹ پر لیپ کے لیے استعمال کریں۔ پٹھکنڈا کی موٹی جڑ فرج میں رکھوائیں (حمیدہ)

## ۲۶۳۔زخم یا کانٹا چبھنا

آرنیکا مدر ٹنکچر (Arnica-Q) اور ہائپریکم۔۳۰ (Hypri Cum-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔ کیلنڈولا مدر ٹنکچر (Calendula-Q) سے زخم دھلوائیں۔

طبِ مشرق: مہندی لگوائیں۔ اگر تین دن تک آرام نہ آئے تو پانی میں بنا گوکل اور دھنیے کے پتوں سے بنا پیسٹ لگوائیں (حمیدہ)

## ۲۶۴۔زبان پر یا منہ کے اندر چھالے

سلفیورک ایسڈیم۔۳۰ (Sulphuric Acid-30) سے بنے اسپرے منہ سے حلق تک اسپرے کے لیے تجویز کریں۔ کینتھرس۔۳ ایکس (Canth.-3x) صبح۔ بوریکس۔۳۰ (Borax-30) دوپہر۔ مرکری کاروس۔۳۰ (Merc. Sub. Cor.-30) سہ پہر اور نائٹرک ایسڈ۔۳۰ (Nitric Acid-30) رات کھانے کے لیے۔

طبِ مشرق: آدھا چائے کا چمچہ گوگل ایک پیالی نیم گرم پانی دن میں ۳ بار غرارے کروائیں۔ اگر دو دن میں افاقہ نہ ہو تو ۱/۴ چمچی صعتر ایک پیالی نیم گرم پانی میں حل کروائیں۔ صبح شام اس محلول سے غرارے کرنا تجویز کریں (خالد)

## ۲۶۵۔زہر کا اثر زائل کرنے کیلئے جب کہ تیزاب یا اساس کا علم نہ ہو

کیمفر۔۳ ایکس (Camphor-3x) اور ایکٹیا سپکٹا۔۳ ایکس (Actea Spicta-3x) باری باری ہر ۵۔۵ منٹ بعد پھر پندرہ منٹ بعد۔

طبِ مشرق: پہلے روغن زیتون پھر بہی دانہ، پھر سرکہ آدھی پیالی اور بعد ازاں دودھ پلوائیں اور اگر آدھ



گھنٹے میں افاقہ نہ ہو تو مریض کو ہسپتال منتقل کرنے کی کوشش بھی جاری رکھیں۔ (حمیدہ)

## ۲۶۶۔زہروں سے بچاؤ

آج کل کی فضا میں گیسوں، دھوئیں اور گرد وغبار کی آلودگی بھری ہوئی ہے اس سے بچنے کے لیے مندرجہ ذیل سفوف کے ایک چمچے کو کھانا مفید پایا گیا ہے۔ خاص طور پر ان لوگوں کے لیے جنہیں ایسی فضا میں مستقل کام کرنا پڑ رہا ہو۔ اس سفوف کے مندرجہ ذیل اجزاء ہم وزن کروا کر انہیں یکجان کروائیں اور ایک چوتھائی چمچہ پانی کے ساتھ روزانہ لینے کا مشورہ دیں۔ تخم کاسنی، سداب کے پتے، سفید انجیر، جوز اور میٹھے بادام (خالد) کسی قسم کے زہر کا اثر زائل کرنے کے لیے مریض کو ہسپتال پہنچانے تک درج نسخوں کو صرف ابتدائی طبی امداد کے طور پر استعمال کریں۔ گھر پر اس کا علاج کرنے کی کوشش نہ کریں۔

## ۲۶۷۔زہریلے کیڑوں کے کاٹنے پر

پیاز اور پودینے کے پتے متاثرہ جگہ پر رگڑوائیں (حمیدہ)

## ۲۶۸۔ زہر افیون

ایوینا اسٹائیوا مدر ٹنکچر (Av. St.-Q) اور پیسیفلورا مدر ٹنکچر (Passif.-Q) باری باری ہر ۵ منٹ بعد ۱۰ قطرے۔ مریض کو جگائے رکھنے کی کوشش جاری رکھیں۔

طبِ مشرق: ہینگ خالص ۲ گرام، مغز بنولہ، ارنڈ کی کونپلیں ۱۲۔۱۲ گرام، رائی اور نمک ایک ایک گرام یکجان کروا کر پانی کے ساتھ پلواتے رہیں۔ اس سے قے آئیں گی۔ جب نیند آنا بند ہو جائے تو دوا پلانا بند کر دیں (حمیدہ)

## ۲۶۹۔زہر بھلاوہ

طبِ مشرق: املی کے پتے اور اخروٹ کھلائیں۔ اخروٹ کا تیل یا املی کے پتوں سے بنا پیسٹ چھالوں پر لگانے کا مشورہ دیں (مہتہ)

## ۲۷۰۔زہر نیلا تھوتھا

طبِ مشرق: انڈے کی سفیدی، مونگ پھلی کا تیل، السی اور اسپغول ہم وزن ملوا کر ایک چمچہ جو کے پانی کے ساتھ ہر پانچ منٹ بعد۔ اس کے ساتھ دودھ بار بار پلوائیں (فیض)

## ۲۷۱۔زہر بچھو/بھڑ۔شہد کی مکھی

ایپس۔۶ (Apis-6) ہر پندرہ منٹ بعد کھلوائیں۔

طبِ مشرق: آم کے پھول، آم کا مول ملوائیں۔ (حمیدہ) ڈنگ کے چاروں طرف گھی لگا کر سینک دیں ڈنگ سے زہریلا مادہ نکلتا رہے گا اسے پونچھتے رہیں۔ یہ عمل اس وقت تک جاری رکھیں جب تک مریض اس جگہ ٹھنڈ محسوس کرے۔ (ڈاکٹر ہیرنگ) املی کے بیج، انگور کے پتوں اور چولائی کی جڑ کا پانی میں تیار کیا گیا گاڑھا پیسٹ متاثرہ جگہ لیپ کریں۔ (حمیدہ)

## ۲۷۲۔ زہر سنکھیا

طبِ مشرق: لہسن کا رس، پیاز کا رس، انڈے کی سفیدی، زیتون کا تیل اور گھی ہر ایک ۵۔۵ گرام یکجان کروانے کے بعد پلوائیں (فیض)

## ۲۷۳۔ زہر پیا شیشہ

موٹی روٹی، ابلے آلو کھلائیں خوب کھلائیں اور ایک گھنٹے بعد کھلائیں۔ (فیض)

## ۲۷۴۔ زکام / نزلہ بہہ نہ رہا ہو

پلسٹیلا مدر ٹنکچر (Pulstilla-Q) صبح، دوپہر اور رات یوکلپٹس مدر ٹنکچر (Eucalyptus-Q) سنگھانے کے لیے۔

طبِ مشرق: ہلدی کا سفوف دہکتے ہوئے کوئلوں پر ڈلوا کر دھونی دلوائیں۔ (حمیدہ)

## ۲۷۵۔ زکام بند

ٹیوکریم۔۳۰ (Teuc.-30) اور لیمنا مائنر۔۳۰ (Lemna M.-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: قسط البحری یا مرزنجوش سنگھوائیں اگر ان سے درست نہ ہو تو دونوں کو ملوا کر سنگھوائیں۔ دن میں ایک بار ۲۰ گرام حب الرشاد ایک پیالی میں بنا جوشاندہ پلوائیں۔ ایک چمچہ کلونجی پسی ہوئی بارہ چمچے روغن زیتون میں ملوائیں۔ چھنوانے کے بعد اس محلول کے دو دو قطرے بند نتھنے میں ڈلوائیں۔ (خالد)

## ۲۷۶۔ زکام / نزلہ بہہ رہا ہو

آرسینک البم۔۳ ایکس (Arsenic Album-3x) صبح اور ایلیم سیپا۔۳۰ (Allium Cepa-30) دوپہر سباڈلا۔۳۰ (Sabadilla-30) رات۔



طبِ مشرق: بازار میں میسر کوئی سا معیاری جوشاندہ پینے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

طبِ جدید: ایکٹیفڈ پی (Actifide-P) کی ایک ٹکیہ بوقت ضرورت۔



# س

## ۲۷۷۔ سانپ کے ڈسنے پر

سب سے پہلے سانپ کے کاٹنے کی جگہ دل کے رخ ذرا اوپر کس کر باندھیں۔ پھر نائٹرک ایسڈ مدر ٹنکچر (Nitric Acid-Q) سے دھلوائیں۔ بعد ازاں سیڈرون سیماروبا مدر ٹنکچر (Cedron Semaruba Ferroginea.Q) زخم پر لگائیں اور لیکاسس۔۶ (Lachesis-6) ہر دو گھنٹے بعد کھانے کے لیے دیں۔ منہ یا پیٹ سے زہر سوت کر باہر پھینکیں۔ شرط یہ ہے کہ زہر چوسنے والے کے منہ میں چھالے یا زخم نہ ہوں۔ جلد مریض کو ہسپتال منتقل کروانے کی کوشش کریں۔

طبِ مشرق: کافور ایک ماشہ، سفید زیرے کی جڑ ایک ماشہ، پیاز رس ۳ ماشے، ست پودینہ ۶ ماشے، مصری ایک کیوب یکجان کروانے کے بعد کھانے کے لیے اور زخم پر لگوائیں۔ اس کے ساتھ پوست ریٹھہ پسا ہوا سفوف نو گرام ایک پیالی نیم گرم پانی کے ساتھ وقفے وقفے سے پلوائیں۔ اس سے تھوڑی دیر بعد قے ہوتی رہے گی۔ جب مریض کو منہ کے ذائقے سے یہ علم ہو کہ خون میں زہر کا اثر نہیں رہا تو یہ سفوف پلانا بند کر دیں۔ علاج کوئی سا کیا جا رہا ہو تب بھی مریض کو ہسپتال منتقل کریں۔ کیونکہ اس کا حتمی علاج ہسپتال میں ہی ہو سکتا ہے۔ یا ارنڈ کی کونپل ۱۲۵ ملی گرام، نمک ۱۲۵ ملی گرام، لہسن کا رس ایک گرام، ریٹھہ کا سفوف ۶ گرام پانی کے ساتھ پلائیں اور بھلاوہ کی ٹوپی ڈنگ کی جگہ رکھوائیں جب یہ پھول جائے تو دوسری رکھوائیں یہاں تک کہ یہ پھولنا بند ہو جائے۔ (حکیم رضوان احمد) سانپ کے کاٹے کی جگہ لہسن اور سرکہ، رس پیاز اور تیل سرسوں ۲۔۲ تولے ہر آدھ گھنٹے بعد پلوائیں ۳ خوراک میں زہر کا اثر زائل ہو جاتا ہے۔ (حکیم فیض عالم فیض فتح پوری)

## ۲۷۸۔ سر میں خشکی

بیڈی آگا۔۳ (Badiaga-3) صبح، دوپہر اور رات کھلوائیں۔

## ۲۷۹۔ سکری سفید

سکری سفید ہو تو نیٹرم میور۔۳۰ (Nat. Mur-30) صبح، دوپہر اور شام۔

## ۲۸۰۔ سکری پیلی

سکری پیلی ہو تو کالی سلف۔۳۰ (Kali Sulph-30) صبح، دوپہر اور شام۔

طبِ مشرق: حب الرشاد پسی ہوئی ایک چمچہ۔ دو چمچے سرکہ پانی پاؤ لیٹر جوشاندہ سے ایک ہفتے سر دھلوائیں (خالد) اور دوسرے ہفتے چقندر کے جوشاندہ سے سر دھلوائیں (حمیدہ) تیسرے ہفتے تلوں کے پتوں کا پانی میں بنا لیپ سوتے وقت سر پر لگوائیں (فیض)

## ۲۸۱۔ سر درد جو کہ صرف ماتھے پر ہو

گلونائن۔۳۰ (Glon.-30) برائی اونیا۔۶ (Bry.-6) ایکونائٹ۔۳ ایکس (Acon-3x) باری باری ہر ایک گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: انجیر کی چھال کی راکھ کا سرکہ میں بنا پیسٹ ماتھے پر لگوائیں۔ قسط ہندی پاک پتھر پر پانی کے ساتھ رگڑوا کر پلوائیں (خالد)

## ۲۸۲۔ سر درد عمومی

ایکونائٹ۔۳ ایکس (Acon.-3x) اور بیلاڈونا۔۳ ایکس (Bell.-3x) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: پسی ہوئی سونف ۱۲۵ ملی گرام، شکر ۱۲۵ ملی گرام یکجان کروائیں ایک گلاس پانی کے ساتھ سوتے وقت۔ موسم سرما کے علاوہ مہندی کا تیل بالوں اور سر پر لگوائیں۔ پیاز کٹوا کر تلووں پر لگوائیں۔ نہار منہ ۲ سیب نمک چھڑکوا کر ۴ روز تک (خالد)

## ۲۸۳۔ سینے میں درد

اورم میٹ۔۶ (Aurm Met-6) اور آرسینک البم۔۶ (Ars. Alb.-6) باری باری ہر ۲ گھنٹہ بعد۔



طبِ مشرق: سونف ۱۲ گرام ایک گرام نمک ۳ گلاس پانی میں حل کروائیں اور ابلوائیں جب ایک گلاس رہ جائے تو نچوڑ کر اس تناسب سے صبح اور رات۔

## ۲۸۴۔ سینے میں جلن

ارجنٹم نائٹریکم۔۳ ایکس (Arg. Nit.-3x) نائٹرک ایسڈ۔۳ ایکس (Nit. Acid-3x) نیٹرم میور۔۳۰ (Nat. Mur.-30) روبینیا۔۳۰ (Rob.-30) اگنیشیا۔۳۰ (Ig.-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد دن میں ایک دوا ایک بار۔

طبِ مشرق: ایک مٹھی پیپل کے پھل روزانہ کھانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۲۸۵۔ سرعت انزال

فاسفورس۔۶ (Phos-6) ایک ہفتہ تک صبح دوپہر اور سہ پہر رات سوتے وقت ٹریبیولس (Tribulus-Q) دس قطرے۔ ایک ہفتہ بعد تین دن کے لیے ڈامیانہ مدر ٹنکچر (Damia-O) پورے دن میں ۵۔۵ قطرے ہر آٹھ گھنٹے بعد۔ سوتے وقت لائیکو پوڈیم۔۱۰۰۰ (Lyco-1M) ایک مہینے میں ایک بار۔ اگر ان سب سے خاطر خواہ افاقہ نہ ہو تو ٹیٹانیئم میٹالیکم۔۳۰ (Tit. Met.-30) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: کلونجی، حب الرشاد، قسط شیریں ہر ایک ۵۰۰ ملی گرام دو چمچے شہد کے ساتھ صبح اور شام اگر اس سے علامات میں افاقہ نہ ہو تو مندرجہ ذیل اشیاء پسوالیں۔ سفید موسلی (۳۷ گرام)، بہمن سرخ (۲۵ گرام)، بہمن سفید (۲۵ گرام)، کالی مرچ (۳۰ گرام)، سلیخہ (۲۰ گرام)۔ اس سفوف کا ۵۰۰ ملی گرام شہد کے ایک چمچے کے ساتھ دن میں تین مرتبہ (خالد)

## ۲۸۶۔ سن اسٹروک

اینٹی مونیم کروڈ۔۶ (Antim. Crude-6) صبح، دوپہر، شام۔

طبِ مشرق: ایک بڑا چمچہ سرکہ آدھی چٹکی نمک ایک پیالی پانی میں صبح اور رات (حمیدہ)

## ۲۸۷۔ سورائسز

سورائینم۔۲۰۰ (Psori-200) ہر چوتھے دن اور آرسینک آیوڈائی۔۳ ایکس (Ars.Iod.-3x) صبح، دوپہر، شام۔

طبِ مشرق: قسط شیریں، سنا مکی، مہندی ہم وزن پسوائیں اس کو اپنے سے چار گنا روغن

زیتون میں ملوائیں چوتھائی چمچہ صبح اور رات پینے کے لیے دیں اور خارش کی جگہ بھی دن میں تین بار ملوائیں (خالد)

## ۲۸۸۔سوزاک

سفلینم۔۲۰۰ (Syph.-200) ہفتے میں ایک بار۔

طبِ مشرق: آم کے پتوں کا گاڑھا جوشاندہ ۴۰ روز تک دن میں ایک بار۔(حمیدہ)

## ۲۸۹۔سگریٹ نوشی چھڑوانے کے لیے

پہلے ماہ ڈیفنی مدر ٹنکچر (Daphne Ind.-Q) دوسرے ماہ پلانٹا گو مدر ٹنکچر (Plantago-Q) ۵ قطرے ایک گھونٹ پانی میں دن میں تین بار۔

## ۲۹۰۔سوکھا پن (میراسمس)

نیٹرم میور۔۳۰ (Nat. Mur.-30) آرسینک آیوڈائیڈ۔۳۰ (Ars. Iod.-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ہر روز ایک دیسی انڈے کی زردی پر مریض کو کپڑے اتروا کر بٹھائیں۔ زردی جسم میں خود بہ خود داخل ہو جائیگی۔ اس وقت تک یہ عمل جاری رکھیں جب تک زردی جسم میں داخل ہونا بند نہ ہو جائے۔(حمیدہ)



# ش

## ۲۹۱۔شراب/افیون کا نشہ بھگانے کے لیے

نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux. Vom.-3x) اور اوپیم۔۳ (Op-3) ہر پندرہ منٹ بعد۔

طبِ مشرق: مولی کے پتوں کو پانی میں گھوٹ کر پلائیں۔(حمیدہ)





# ط

## ۲۹۲۔طبیعت میں بھاری پن

سیپیا۔۳۰ (Sepia-30) اور ایلوز۔۳۰ (Aloes-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: سونف اور دھنیا ہم وزن پسوالیں ان دونوں کے وزن کے برابر پسی ہوئی شکر اس میں یکجان کروائیں۔ اس سے ۱۰ گرام ہر کھانے سے پندرہ منٹ پہلے ۷ روز تک (حمیدہ)



# ع

## ۲۹۳۔عرق النساء

بائیں طرف دبانے سے بہتر اور سکائی/گرمی سے افاقہ کالوسنتھ۔۳ ایکس (Coloc.-3x) صبح، دوپہر اور رات۔

## ۲۹۴۔بائیں طرف درد ٹانگ

پھیلانے اور اوپر کرنے سے کمی کبھی درد کبھی سن ہونا۔ نے فیلیم۔۳ (Gnaphalium-3) صبح، دوپہر، رات۔

## ۲۹۵۔ بائیں طرف درد میں رات کے وقت، مرطوب موسم، نمدار جگہ رہنے سے درد میں زیادتی

رسٹاکس۔۶ (Rhustox-6) صبح، دوپہر اور رات۔

## ۲۹۶۔بائیں طرف درد کے ساتھ تلووں پر ورم

میڈورائینم ۔۲۰۰(Medorrh-200) ہر چوتھے روز دن میں ایک خوراک۔

## ۲۹۷۔دائیں طرف درد تکلیف سے کروٹ نہ لی جا سکے

لائکوپوڈیم ۔۶ (Lycop-6) صبح، دوپہر اور رات۔ کاربونیم سلف مدر ٹنکچر (Carboneum Sulph.-Q) ہر ۱۲ گھنٹے بعد درد کی جگہ بیرونی استعمال کے لیے۔



# غ

## ۲۹۸۔غذا پاخانے میں نکلنا

آسارم ۔۶(Asar-6) اور اولی اینڈر ۔۳(Olean-3) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

## ۲۹۹۔غم وتفکرات وگھبراہٹ

اگنیشیا ۔۶(Ig.-6) اور ارجنٹم نائٹریکم ۔۶(Arg. Nit.6) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: پیاس ہو یا نہ ہو دن بھر میں ۱۴ گلاس جو کا پانی پلانے کے لیے تجویز کریں۔(خالد)





# ف

## ۳۰۰۔فالج

بلبر فالج (Bulber Paralysis) چہرے کے فالج کے لیے پلمبم ۔۳ ایکس (Plumbum-3x) صبح، دوپہر اور رات۔

ایسنڈنگ فالج (Asscending Paralysis) کے لیے کونیم ۔۲۰۰ (Con.-200) ہر روز سوتے وقت۔

طبِ مشرق: خون میں دباؤ کے باعث پیدا ہونے والے فالج کے لیے ۱۳ انجیر اور ۳ بادام نہار منہ طویل عرصے تک۔ اگر اس سے اسہال کی تکلیف ہو جائے تو ان اجزاء کی مقدار آدھی کرا دیں۔ دوسرے اسباب سے پیدا ہونے والے فالج کے لیے ۵۵۰ ملی گرام گوکل صبح اور رات۔ بیرونی استعمال کے لیے۔ ۳ گرین سفوف زیرہ سفید ۳ گرین سفوف اجوائن ایک اونس روغن زیتون اور ایک اونس روغن اخروٹ یکجان کروانے کے بعد متاثرہ جگہ پر دن میں ۲ بار جذب کروائیں (خالد) غذا میں لہسن، ادرک کا مربہ کا استعمال زیادہ کرائیں اور جائفل چوسنے کے لیے تجویز کریں۔

فروزن شولڈر رائیٹ سائیڈ (دائیں بازو میں درد اور اوپر نہ اٹھایا جا سکے)

چیلیڈونیم ۔۶ (Chelid-6) سینگونیریا ۔۶ (Sang.-6) ہیپر سلف ۔۶ (H. Sulph-6) جاگنے کے اوقات میں باری باری ہر ۸ گھنٹے بعد۔

## ۳۰۱۔فرج (اندام نہانی) میں بُو

مرکری کار ۔۶(Merc. Corr-6) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: چنبیلی کے پھولوں کو گھی میں کھرل کروا کر سوتے وقت فرج کے اندر باہر لگانے کا مشورہ دیں۔(حمیدہ)

## ۳۰۲۔ فنگس

تھوجا مدر ٹنکچر (Thuja-Q) بیرونی استعمال کے لیے یہی دوا ۲۰۰ پوٹینسی ہر چوتھے روز سوتے وقت۔ ایک ماہ میں افاقہ نہ ہونے پر مینسیلا مدر ٹنکچر (Manci.-Q) بیرونی استعمال کے لیے اور یہی دوا ۲۰۰ پوٹینسی میں ہر تیسرے روز سوتے وقت ایک خوراک کھانے کے لیے۔

طبِ مشرق: مہندی، حب الرشاد، جلسا سنا کی کلونجی اور قسط شیریں ہم وزن پسوا کر اس کے وزن سے ۳ گنا سرکہ میں جوش دلوائیں۔ بیرونی استعمال کے لیے۔ اگر ترغن محسوس ہو تو زیتون کی لکڑی کا تیل اس پر لگوائیں۔ اگر اس سے آرام نہ آئے تو

طبِ جدید: ۳۰ فیصد بینزواک ایسڈ۔۳ ایکس (Benzoic Acid-3x) ۳۰ فیصد سالی سیلک۔۳ ایکس (Saalicylic Acid-3x) ۴۰ فیصد ویزلین (Vascline) یکجان کروا کر بیرونی استعمال کے لیے (خالد)

## ۳۰۳۔ فسچولا

کاسٹیکم۔۲۰۰ (Caus-200) ہر چوتھے روز۔ مائی رسٹیکا پوڈر (Myristica Sebifera Powder) زخم میں بھروائیں۔ بربرس ولگیرس مدر ٹنکچر سے زخم دھلوائیں۔ ۲ ہفتہ افاقہ نہ ہونے کی صورت میں کاسٹیکم ۳۰ (Caus.-30) اور سلیشیا۔۳۰ (Sil.-30) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

برگ مہندی اور روغن زیتون ہم وزن ۵ منٹ تک ابلوائیں چنوائیں۔ متاثرہ جگہ پر دن میں ۲ بار لگوائیں۔ اور ایک سفید انجیر ہر کھانے کے بعد بطور دوا استعمال کے لیے تجویز کریں۔ (خالد) بڑ کا دودھ، آک کا دودھ، بڑ اور پیپل کی چھال کا سفوف ہم وزن کپڑ چھان کروانے کے بعد زخم میں ۲ وقت بھرنے کے لیے (حمیدہ)

## ۳۰۴۔ فوطوں پر ورم۔ ہائیڈروسیل

اگر دائیں طرف ہو تو ایپس۔۳۰ (Apis.30) اگر بائیں طرف ہو تو رہوڈوڈینڈرن۔۶ (Rhodod-6) اگر دونوں میں تکلیف ہو تو ایگاریکس۔۳ ایمپیلوپسس۔۳ (Ampel) باری باری۔

طبِ مشرق: بسکھپرا کی جڑ ۳ گرام دن میں ایک مرتبہ۔ (حمیدہ)

## ۳۰۵۔ فیشر

لیڈم۔۳۰ (Led.-30) اور گریفائٹس۔۳۰ (Graph.-30) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: روغن زیتون متاثرہ جگہ پر لگوائیں۔ (خالد)





# ق

## ۳۰۶۔ قبض

قبض ہونے کی بہت سی وجوہات ہیں ان کی مناسبت سے ادویات بھی ہیں۔ مگر اس کیفیت کی عمومی دوا میگنیشیا فاس۔۶ ایکس ہے۔ رات سوتے وقت نیم گرم پانی سے ۲ ٹکیاں۔

طبِ مشرق: تخم بالنگو، تخم ریحان اور اسبغول کی بھوسی ایک ایک چمچہ ایک پاؤ پانی میں آدھ گھنٹے ڈلوائیں رات کے کھانے کے بعد ۱۵ روز تک مریض کو کھلوائیں یہی عمل دوسرے دن دودھ کے ساتھ اور تیسرے روز دہی میں ملوا کر کھلوایا جائے (خالد) اگر اس سے رفع حاجت نہ ہو تو سونٹھ چوتھائی چھوٹا چمچہ اور پسی شکر چوتھائی چھوٹا چمچہ آدھ پاؤ نیم گرم پانی کے ساتھ رات کے کھانے کے بعد استعمال کے لیے تجویز کریں۔ صبح بہی پھل یا اس کے مربہ کا ایک چمچہ اور دلیہ سے ناشتہ تجویز کریں۔ دوپہر کھانے میں موسم کے مطابق کھیرا، خربوزہ، گرما، سردا، پپیتہ، انناس، خوبانی، سنگترہ یا کچا کیلا ابال کر ان میں سے کوئی سا ایک پھل کھانے کے لیے تجویز کریں۔ اگر اس عمل سے قبض دور نہ ہو تو ایک ہفتے تک روزانہ سنگترے کے بیج ایک پیالی نیم گرم پانی کے ساتھ رات کے کھانے کے بعد اس وقت تک استعمال کرانے کے لیے تجویز کریں جب تک معدہ معمول کے مطابق کام کرنا نہ شروع کر دے۔ اس کے علاوہ اسپغول کی بھوسی ۱۲ گرام ایک پاؤ دودھ کے ساتھ رات سوتے وقت استعمال کے لیے تجویز کریں۔ (حمیدہ)

طبِ جدید: دو چمچے اسبغول کی بھوسی ایک گلاس نیم گرم پانی کے ساتھ اگر ان سب جتن سے افاقہ نہ ہو تو دو ٹکیاں ڈلکولیکس یا ہیلکس رات کھانے کے بعد استعمال کریں۔

قبض کی بہت سی وجوہات ہیں انہی بہت سے اسباب کے باعث اس علامت کو رفع کرنے کی بہت سی ادویات ہیں اگر ان سے افاقہ نہ ہو تو کسی مستند میٹریا میڈیکا سے مدد لیں۔

## ۳۰۷۔ قبض دائمی

میگنیشیا فاس۔۶ ایکس (Magnesia Phos-6x) صبح اور سہ پہر ایک چمچہ لیکوڈ پیرافین (Liquid Paraffine) کے ساتھ نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux Vom-3x) دوپہر اور رات ایک ہفتے تک۔

طبِ مشرق: رات ایک چمچہ منقیٰ اور ایک چمچہ کشمش سیاہ ایک پاؤ پانی میں پڑا رہنے دیں۔

اورنہار منہ یہ پانی پلوائیں۔ دوپہر کے کھانے کے بعد ایک گرام حب الرشاد ایک پیالی نیم گرم پانی کے ساتھ پلوائیں۔ رات کے کھانے کے بعد پاؤ لیٹر جو کا آدھ لیٹر پانی میں جوشاندہ بنوائیں۔ اس میں ۲۵ ملی لیٹر زیتون کا تیل ۱۲۵ گرام مقدار میں ریوند چینی پسی ہوئی۔ اسی مقدار میں شبرم، سنامکی اور سویا بھی ملوائیں اور شہد ۲۵ ملی لیٹر ملوائیں یا بادام روغن آدھا چمچہ۔ کیسٹر آئل آدھا چمچہ۔ گلقند ایک چمچہ۔ پاؤ نیم گرم دودھ کے ساتھ سوتے وقت پینے کے لیے تجویز کریں (خالد)۔ یا خشک گھی کوار/کوار گندل کے پوڈر کا آدھا چمچہ سوتے وقت یا پانی کے ساتھ (حمیدہ)

قبض کے دوران مسور کی دال، بیر یا اس کی نسل کے پھل کھانے سے منع کریں۔ مزید برآں پھلوں میں امرود، سنگترہ، کنو، سردا، گرما، خربوزہ، آلو بخارے کا مربہ تجویز کریں۔ سبزیوں میں شلغم، مٹر، کرم کا ساگ، املی، کریلے، کدو اور بینگن کے بھرتے کا استعمال زیادہ کرائیں۔ کھانے میں جو کا دلیہ زیادہ استعمال کرنے کے لیے تجویز کریں۔ یا ۹ عدد بادام۔ ۹ گرام سونف اور ۹ گرام مصری کے ساتھ سوتے وقت ایک پاؤ دودھ سے پینے کے لیے تجویز کر دیں۔ یا مغز املتاس ۶۰ گرام کو عرق گلاب ۱۸۰ ملی لیٹر میں گھلوائیں۔ ۱۲ گھنٹے پڑا رہنے دیں۔ پھر چھنوا کر اس میں ۶ گرام روغن بادام شیریں ملوائیں۔ اس مقدار کا آدھا دن میں دو بار کھانے کے لیے تجویز کریں (فیض)۔ یا کالا نمک دن میں چھ بار مساوی وقفے سے چٹوائیں اور روغن زیتون ایک چھوٹا چمچہ بعد عصر اور روغن ارنڈ بعد عشاء ایک چھوٹا چمچہ۔ سالن میں حلوہ کدو اور روزانہ ۲ امرود نہار منہ۔ آدھ چھٹانک کالی کشمش روزانہ غذا میں روزانہ بدل بدل کر سرسوں کا ساگ، باتھو کا ساگ، کلفہ کا ساگ دھاریدار توری، پالک، دارچینی کے ساتھ اور ساگ کرم دوپہر کے وقت (حکیم جعفر علی)

طب جدید: موٹیلیم (Motilium) ہر ۸ گھنٹے بعد ایک گولی پلانٹا ایک چمچہ سوتے وقت۔

## ۳۰۸۔ قبض/دست

آنتوں کی تپ دق کی وجہ سے یہ کیفیت ہو تو بیسی لائنم۔۲۰۰ (Bacillinum-200) کی ایک خوراک ہر پانچویں دن کے لیے تجویز کریں۔

## ۳۰۹۔ قبض بچوں میں

ہائی ڈراسٹس مدر ٹنکچر (Hydrastis-Q) تین قطرے اور تین قطرے سرکہ آدھا گلاس پانی کے ساتھ۔ ایک چمچہ رس انگور دن میں تین بار۔



## ۳۱۰۔ قوت باہ

کلیڈیم سیگونم۔۲۰۰ (Calad. Seg.-200) ہر چوتھے روز اور لائیکو پوڈیم سی ایم (Lyco.c.m.) صرف تین دن تک سوتے وقت ایک خوراک۔ بعد ازاں فاسفورک ایسڈ۔۳۰ (Ph. Acid.30) صبح، دوپہر اور رات ۱۰ روز تک۔

طب مشرق: سر پر مہندی لگانا تجویز کریں۔ دوپہر کے کھانے کے بعد دو چمچہ حب جواہر ایک چمچہ شہد ایک چمچہ گھی اور ایک چمچہ پیاز کا پانی ملوا کر پینے کے لیے تجویز کریں (خالد) رات کے کھانے کے بعد چوتھائی چمچہ سونٹھ اور حب غیر مومیائی، ایک لیٹر دودھ میں پینے کے لیے تجویز کریں۔ نہار منہ چوتھائی گلاس عرق عنبر اور دو چمچہ حب خاص۔ پانچ موٹے چھوہاروں کو آدھ لیٹر دودھ میں پانچ منٹ تک ابلوائیں۔ چھوہاروں کو کھلوائیں اور دودھ میں ایک چمچہ شہد ملوا کر پلوائیں (حمیدہ)۔ یا آم کا رس ۲۵ گرام، عرق گلاب ۲۵ ملی لیٹر، شکر ۱۲ گرام، بجھے چونے کا پانی ۲۵ ملی لیٹر یکجان کروانے کے بعد ہر ۸ گھنٹے بعد۔ ایک کلو تربوز، ساگ کرم اور ۲ کچالو گرم مصالے کے ساتھ روزانہ۔ یا ایک کلو گاجر کا نرم حصہ کدوکش کیا ہوا ایک کلو گائے کے دودھ، اصلی گھی ۲۷۵ گرام، شکر ۱۲۵ گرام، مغز پستہ ۲۵ گرام، مغز خزونجی ۲۵ گرام کا حلوہ بنوائیں۔ ۲ چمچے صبح نہار منہ۔ (فیض)

ایک سیر بیج نکالی گئی کدوکش کی گئی ایک لیٹر دودھ میں پکوائیں جب دودھ خشک ہو جائے پھر ڈیڑھ پاؤ گھی میں بریاں کرائیں، اس میں آدھ کلو گرام شکر حل کروائیں۔ بعد ازاں اس میں ۵۔۵ تولے بادام شیریں، مغز ناریل اور ۲ تولے ہر ایک مغز چلغوزہ، مغز اخروٹ، مغز پستہ اور مغز خزونجی ملوائیں (مہتہ)

## ۳۱۱۔ قوت ذہن/دماغ/قوت حافظہ بڑھانے کیلیۓ

ارجنٹم میٹالیکم۔۲۰۰ (Argentum Metalicum-200) اور کالی فاس۔۲۰۰ (Kali Phos-200) باری باری ہر چوتھے دن ارجنٹم نائیٹریکم۔۳ (Arg. Nit.-3) صبح دوپہر اور رات ایک خوراک۔

طب مشرق: ادرک کا عرق/رس ایک چمچہ کھانا پکانے کا اس سے سات گنا گائے کا دودھ جوش دے کر جب آدھا رہ جائے تو حسب ذائقہ ذرا سی شکر ملوا کر اس کی تین خوراک بنوا کر صبح، دوپہر، شام استعمال کے لیے تجویز کریں (خالد) نہار منہ ایک سیب نمک چھڑک کر خوب چبا کر کھانے اور اس کے بعد دودھ پینے کا مشورہ دیں۔ (مہتہ)

## ۳۱۲۔قد بڑھانے کے لیے

برائٹا کارب۔۲۰۰ (Bar. Carb-200) ہر چوتھے دن سوتے وقت ایک خوراک کالی فاس۔۶ ایکس (Kali Phos-6x) اور کلکیریا فاس۔۳ ایکس (Calc. Phos-3x) باری باری ایک دوا ہر چار گھنٹے بعد کھانے کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: پیاز کچومر ایک چمچہ، جائفل پوڈر ایک چمچہ، شہد ایک چمچہ اور ایک انڈا ملوا کر دن میں ایک بار کھانے کے لیے تجویز کریں۔غذا میں سرسوں کا ساگ زیادہ (خالد)

## ۳۱۳۔قے/الٹی

امیگڈالس پرسیکا مدر ٹنکچر (Amygdalus Persica-Q) اور اپی کاک۔۳۰ (Ip-30) باری باری ہر آدھ گھنٹے بعد ایک دوا کی ایک خوراک مریض کو کھلانے کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: کچے سیب کاٹ کر اس پر نمک خوبانی خشک چوسنے کے لیے تجویز کریں، لیموں کے ٹکڑے پر کالا نمک چھڑک کر چاٹنے کے لیے تجویز کریں (مہتہ)۔یا دھنیہ ۱۲ گرام دو گلاس پانی میں گھوٹ چھان کر ۶ گرام مصری کے ساتھ ملوا کر گھونٹ گھونٹ پلوائیں۔اگر نو منٹ میں قے بند نہ ہو تو سبز دھنیہ کا تازہ عرق وقفے وقفے سے گھونٹ گھونٹ پلوائیں۔یا رس تربوز ایک گلاس ایک چمچہ مصری نہار منہ ۸ دن تک (فیض) معدے پر رائی کا لیپ کرائیں۔گیرو مٹی آگ میں خوب سرخ کرائیں پھر اس سے پیاس بجھائیں۔ایک ہی پانی میں ۳ بار یہ عمل کریں۔یہ پانی گھونٹ گھونٹ پلائیں۔اس کے علاوہ تازہ دھنیے پیاز ادرک کا رس اور انار کا شربت پلانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ) خاص طور پر صبح کے وقت کی قے کے لیے۔قے آنے کی ایک سو ایک سے زیادہ وجوہات ہیں۔اگر درج بالا نسخوں سے خاطر خواہ افاقہ نہ ہو تو کسی مستند میٹریا میڈیکا سے رجوع کریں۔

طبِ جدید: ۲ فیصد ٹنکچر آیوڈین کے ۲ قطرے ۲۰ ملی لیٹر پانی میں نصف گھنٹے پانی میں پڑا رہنے دیں پھر یہ پانی پلائیں (مہتہ)

## ۳۱۴۔قے لانے کے لیے

طبِ مشرق: تخم مولی کا جوشاندہ پلوائیں۔

## ۳۱۵۔قلب کی تقویت کے لیے

آم رس ۱۰ تولے، میٹھا دہی ایک تولہ، ادرک کا رس ایک چمچہ دن میں ایک بار روزانہ (فیض)





# ک

## ۳۱۶۔کارن

فیرم پکریکم۔۳ ایکس (Ferr. Pic.-3x) اور پوڈوفائیلم مدر ٹنکچر (Podo-Q) صبح، دوپہر اور رات اور نائٹرک ایسڈ مدر ٹنکچر (Nit. Acid-Q) بیرونی استعمال کے لیے اگر اس سے ایک ہفتے میں افاقہ نہ ہو تو سالیسلک ایسڈ مدر ٹنکچر (Salicylic Acid-Q) بیرونی استعمال کے لیے۔اسی دوا کی ۳۰ پوٹینسی دن میں تین بار کھانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۳۱۷۔کان درد

ایم ایس ایچ۔۶ (Merc. Sol. Han.-6) اور بوریکس۔۶ (Borax-6) باری باری ہر چھ گھنٹے کے وقفے سے اور میولین آئل (Mullein Oil) کان میں ڈالنے کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: لوبان باریک ترین پوڈر ۱۲۵ ملی گرام ایک چمچہ روغن زیتون میں ملوائیں۔فجر عصر اور عشاء کی نماز کے بعد تین تین قطرے متاثرہ کان میں ڈلوائیں (خالد) اگر اس سے تین دن میں افاقہ نہ ہو تو چقندر کا عرق۔شہد اور روغن بادام ہم وزن ملوائیں اس کے دو دو قطرے ہر آٹھ گھنٹے بعد کان میں ڈلوائیں (حمیدہ) تخم سرس کو روغن بادام میں جلوائیں پھر چند قطرے نیم گرم تیل کے ڈلوائیں (فیض) رس لہسن ۲ حصے اور سندور ایک حصہ ۵ حصے تیز آنچ پر پکوا کر ٹھنڈا کروائیں، نیم گرم کیفیت میں بوند بوند کان میں ڈلوائیں۔یا مرغی کے انڈے کی سفیدی اور سفید پیاز کا رس یک جان کروا کر بوند بوند کان میں ڈلوائیں (مہتہ) رس ادرک ۴ ماشے، شہد ۲ ماشے، سندھیا نمک ایک رتی تلوں کا تیل ۲ ماشے یک جان کروا کر نیم گرم حالت میں ڈلوائیں (حکیم جعفر علی) گاجر کے پتوں کا نیم گرم رس (حکیم اعظم خان) تلسی کے پتوں کا رس، پیاز کا رس، لہسن کا رس، آک کے پتوں کا رس اور چندن سب ہم وزن کروا کر یک جان کروانے کے بعد اس محلول کے چند قطرے کان میں ڈلوائیں (فیض)

## ۳۱۸۔کان سے پیپ بہنا

مرکری سال۔۶ (Merc. Sol.-6) ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ۱۲۵ ملی گرام نیلا تھوتھا ۱۱۲ گرام تلوں کے تیل میں جلوائیں جب نیلے تھوتھے کا اس میں وجود نہ رہے اسے موٹے کپڑے میں سے چھنوالیں، ۳ بوند کان میں ڈلوائیں (کنز الحکما) لہسن کا رس ۵ قطرے ۱۰ بوند تلوں کے تیل میں گرم کروا کر اس سے ۳ بوند ہر ۱۲ گھنٹے بعد کان میں ڈلوائیں (حمیدہ) ہلدی، پھٹکڑی بریاں، لہسن کا رس، نیلا تھوتھا ہم وزن پانی میں یک جان کروائیں اس سے ۲ بوند کان میں دن میں ایک بار ڈلوائیں (فیض)

## ۳۱۹۔ کانچ نکل آنا

ہر رفع حاجت کے بعد کانچ نکل آنے کے لیے پوڈوفائیلم ۔۶ (Podo-6) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: پھٹکڑی ۶ گرام، مازو ۷۵ گرام ایک لیٹر پانی میں حل کرائیں اس محلول میں مریض کو ۱۵ منٹ تک روز بٹھائیں (مہتہ)

## ۳۲۰۔ کانٹا نہ نکلنے پر

سلیشیا ۔۳۰ (Sil.-30) اور اینا گیلس ۔۳ (Anagalis-3) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔ پیاز اور گڑ ہم وزن یکجان کروا کر متاثرہ جگہ لگوائیں۔

## ۳۲۱۔ کمر درد

بیلا ڈونا ۔۳ ایکس (Bell.-3x) لائیکو پوڈیم ۔۶ (Lyco-6) میگنیشیا فاس ۔۶ ایکس (Mag. Ph.-6x) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: انجیر سفید، شکر اور سرکہ ہم وزن ملوا کر چوتھائی چھوٹا چمچہ دن میں تین بار کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) تمباکو کے سبز پتے ذرا سا گھی لگوانے کے بعد کمر پر۔ ہر بارہ گھنٹے بعد درد ختم ہونے تک بندھوائیں۔ غذا میں میتھی اور شلغم دھنیہ سفید زیرہ نمک اور گرم مصالحے کے ساتھ روزانہ ۲ وقت (حمیدہ)

طبِ جدید: انڈومیتھوسن ۲۵ ملی گرام (Endomethosine-25 mg Tab) ایک ایک ٹکیہ صبح، دوپہر اور رات شدید تکلیف میں۔

## ۳۲۲۔ کمزوری عمومی

چائنا ۔۳۰ (China-30) اور ویریٹرم البم ۔۳۰ (Verat. Alb.-30) باری





باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: پیاز کا عرق، ادرک کا عرق، ایک چمچہ ۲ دیسی انڈے دیسی گھی ۲۵ ملی گرام خالص شہد ۵۰ گرام خوب حل کروائیں یہاں تک کہ جھاگ نکل آئیں۔ پھر دھیمی آنچ پر پکوائیں۔ صبح ناشتے میں روٹی یا توسٹ سے کھلوائیں۔ چار گھنٹے بعد کھجور کا گودا۔ انار دانہ۔ بادام۔ خشخاش ایک ایک چمچہ پھر چار گھنٹے بعد۔ کھجور کی گٹھلی کا پوڈر۔ الائچی سبز۔ لونگ چوتھائی چمچی۔ پھر چار گھنٹے بعد۔ الائچی سبز۔ طباشیر اور شہد سب ایک ایک چمچی مزید چار گھنٹے بعد کھجور کا گودا دو چمچے جو کا دلیہ چار چمچے پاؤ لیٹر دودھ میں پکوا کر پلوائیں۔ مزید چار گھنٹے بعد میتھی ایک چمچی ملٹھی ایک چمچہ اور تین چمچے شہد پلوائیں۔ یہ عمل صرف ایک ہفتہ تک کرنا ہے (خالد) یا دو چمچے انگور کا رس اور دو چمچے شہد دن میں ایک بار۔ دن بھر میں ۱۵ گلاس پانی ضرور پلوائیں۔ رس تربوز ایک گلاس مصری دو چمچہ آدھ پاؤ شکر قندی ایک چمچہ مغز اخروٹ۔ ایک چمچہ شہد ڈیڑھ پاؤ دودھ سے بنائی گئی کھیر دن میں ایک بار (خالد) سالن میں سرسوں کا ساگ مکھن کے ساتھ شلغم، پیاز، ٹماٹر، اور مٹر بدل بدل کر دن میں ۲ بار۔ ایک پاؤ گرما یا سردہ یا اناناس روزانہ (فیض) کشمش سبز اور مغز بادام شیریں ہر ایک ۲ تولے رات پانی میں بھگو دیں صبح چھلکا اتروا کر نہار منہ ایک پاؤ نیم گرم دودھ اور ایک چمچہ شہد کے ساتھ (حمیدہ) سیب چھیل کر اس میں سب طرف لونگ گھبا دیں۔ روزانہ اس میں سے ۶ لونگ نہار منہ ایک پاؤ نیم گرم دودھ کے ساتھ (فیض)

## ۳۲۳۔ کمزوری خون کی کمی سے (انیمیا)

بائیو کیمک کمبینیشن نمبر ۔۱ (Biochemic Combination-1)
کاربوویج ۔۳۰ (Carboveg-30) اور فیرم میٹ ۔۳۰ (Ferrum Met.-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد ایک دوا۔

طبِ مشرق: گاجر کا رس چوتھائی لیٹر اور اسی مقدار میں پانی اور ایک چمچہ شہد نہار منہ (حمید)

طبِ جدید: نامناسب غیر متوازن غذا کے استعمال سے پیدا ہونے والی خون کی کمی کے لیے دن میں ایک بار مندرجہ ذیل دو ہفتوں کے استعمال کرائیں۔

Vit. A, Vit. B1, Vit. B2, Vit. C, Vit. D, Thiamine one tab of these and iodized salt one grain

## ۳۲۴۔ کوڑھ

نیٹرم کارب۔۶ ایکس (Nat. Carb.-6x) اور سلیشیا۔۶ ایکس (Sil.-6x) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد ایک ہفتے کے بعد یہی ادویات ۲۰۰ پوٹینسی میں دو دو دن کے وقفے سے باری باری استعمال کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: زیتون کا تیل ملوائیں اور ایک بڑا چمچہ صبح، دو پہر اور رات پلوائیں (خالد)

## ۳۲۵۔ کولسٹرول کو کم کرنے کے لیے

فاسفورس۔۶ (PHos.-6) سی انتھس۔۳ ایکس (Ceanthus-3x) کولسٹریم۔۳ ایکس (Cholesterium-3x) کریٹیگس مدر ٹنکچر (Crataegus-Q) اسپائی جیلیا۔۳۰ (Spig.-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد جاگنے کے وقفوں کے دوران۔

طبِ مشرق: زیتون کا تیل ایک اونس، ادرک تازہ سے عرق ایک چمچہ اور انجیر سفید چھ عدد خوب یکجان کروالیں۔ اس محلول کا آدھا چمچہ صبح دو پہر اور رات پینے کے لیے تجویز کریں۔ جو، دودھ اور شہد میں ابلوائیں۔ جو کہ تلبینہ کہلاتا ہے صبح ناشتے کے لیے تجویز کریں (خالد) لہسن زیادہ کھانے میں شامل کرنے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۳۲۶۔ کھانسی جب سبب معلوم نہ ہو

امونیم کارب۔۳ ایکس (Amm.Carb-3x) ہر آٹھ گھنٹے بعد ایک خوراک۔

طبِ مشرق: بیری کے بڑے پتے ہلکا سا نمک ملا کر کھلوائیں (خالد) میتھی کے بیج اور انجیر برابر مقدار میں خوب پکائیں یہاں تک کہ خوب گاڑھا ہو جائے اس مقدار میں شہد ملائیں۔ اس سے آدھا چمچہ ہر ۴ گھنٹے بعد چٹوائیں، جو کا پانی پینے کے لیے اس کے ساتھ زیرہ ۲ چمچے، ملٹھی ایک چمچہ ۲ پیالی میں بنا جوشاندہ پینے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)۔ یا املتاس کی پھلی کی راکھ ۱۲۵ ملی گرام۔ ایک ملی گرام نمک اور ایک گرام شہد صبح، دو پہر اور رات۔ یا سفوف ملٹھی ۱۲ گرام، سفوف سونف ۱۲ گرام اور مغز بادام پسے ہوئے ۱۲ گرام۔ منقیٰ بغیر بیج ۱۲ گرام کا ملغوبہ کا ۵ گرین ہر بار چوسنے کے لیے دن میں تین بار (فیض)

طبِ جدید: نوسا کاپن ۱۵ ملی گرام (Noscapine-15 mg tab) صبح اور رات ایک ایک ٹکیہ۔



## ۳۲۷۔ کھانسی بلغمی

بے سی لینم۔۲۰۰ (Bacil.-200) ہر چوتھے روز ایک خوراک۔

طبِ مشرق: مرچ سرخ کے بیج پسے ہوئے ایک گرام ۱۴ گرام گڑ کے ساتھ یکجان کروالیں۔ ۱۵ دن تک اس سے ۳ گرام صبح نہار منہ یا شہد ایک چمچہ، کالی مرچ سیاہ ۳ عدد کا پوڈر۔ دن میں تین مرتبہ چٹوانے کے لیے تجویز کریں۔ یا گوند کیکر سرخ و شکر ہم وزن یکجان کروائیں ہر ۸ گھنٹے بعد ۵ گرام یا شلغم کو حکمت گل کر کے یعنی شلغم پر کپڑا لپٹوا کر اور اس پر مٹی لگوا کر دہکتے ہوئے تندور میں ڈلوائیں۔ یہ جب سرخ ہو جائے تو نکلوالیں۔ مٹی اور کپڑا اتروائیں۔ شلغم نچڑوائیں۔ اس محلول کا ایک چمچہ ایک چٹکی مصری کے ساتھ ہر ۱۲ گھنٹے بعد۔

## ۳۲۸۔ کھانسی خشک

میگنم ایسیٹکم۔۳ (Maganum Aceticum-3) ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: پھٹکڑی بریان ایک گرام شکر ۱۰ گرام یکجان کروائیں۔ ایک پیالی گرم دودھ کے ساتھ دن میں ایک بار پلوائیں (حمیدہ) یا ایک چمچہ املتاس کی راکھ آدھ چٹکی نمک کے ساتھ یکجان کروائیں۔ ایک چمچہ شہد کے ساتھ اس سفوف کا آدھا گرام دن میں ۳ مرتبہ سونف وقفے وقفے سے چبانے کے لیے تجویز کریں (فیض) سردیوں میں کھانسی سونٹھ ایک چٹکی اور شہد ایک چمچہ دن میں ۳ بار۔ ایک میٹھا انار روزانہ کھانے کے لیے تجویز کریں (مہتہ)

## ۳۲۹۔ کھانسی عام سی

گرم کمرے میں داخل ہونے سے برائی اونیا۔۳ (Bry.-3) کھانے کے دوران اور کھانے کے بعد کلکیریا کارب۔۶ (Calc. Carb-6) کھانے کے دوران لیکسس۔۶ (Lach.6) کھانے کے بعد نکس وامیکا۔۳ (N. Vom.-3) تھکاوٹ سے بیلاڈونا۔۳ (Bell.3) خوشی یا حیرانی کے دوران اپی کاک۔۶ (IP.6) ان میں سے ہر ۲ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: انار کا اوپر کا چھلکا ۸ حصے، سندھیا نمک ۲ حصے، پسوا کر یک جان کروانے کے بعد مونگ کے دانے برابر گولیاں کھانے کے دوران چوسنے کے لیے تجویز کریں۔ اور ایک سیب کا رس ایک چمچہ مصری ملوا کر دن میں ۳ بار پینے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ) زیرہ سفید اور کاکڑا سنگی ہم وزن پسوا کر اس سے ایک چٹکی ایک چمچہ شہد میں ملوا کر چٹوائیں۔ یا مغز بادام ایک تولہ،

سفوف ملٹھی اور منقیٰ بغیر بیج ایک تولہ ہم وزن یکجان کروانے کے بعد چنے جتنی گولیاں بنوائیں۔ وقفے وقفے سے ایک گولی چوسنے کے لیے تجویز کریں (فیض) نمک مولی، رس ادرک اور شہد ہم وزن، اس سے ۵ گرین چاٹنے کے لیے دن میں ۳ بار۔ (مہتہ) ایک بڑے لیموں کا رس، لونگ کا سفوف ایک رتی ایک چھٹانک پانی ملوائیں۔ اس محلول سے ہر ۸ گھنٹے بعد ایک چمچہ (حکیم جعفر علی)

## ۳۳۰۔ کھانسی دمہ نما

مشک۔ ۳ ایکس (Moschus-3x) ۳ قطرے پانی ۱۰ قطرے اس تناسب سے حل کر کے مریض کو سنگھائیں۔ اور کیوپرم میٹ۔ ۶ (Cup. Met.6) ہر ۱۰ منٹ بعد ۱۰ خوراک تک۔

طبِ مشرق: رس ادرک اور شہد ایک ایک چمچہ نیم گرم حالت میں صبح اور رات (حمیدہ)

## ۳۳۱۔ کھانسی خشک پرانی

اسپونجیا مدر ٹنکچر (Spongia-Q) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: تازہ لہسن کا رس ۱۵ قطرے شہد ۳ گرام پانی ۵ ملی لیٹر کے ساتھ دن میں چار بار برابر وقفے سے یا شکر ایک گرام ہر ۸ گھنٹے بعد (حمیدہ)

## ۳۳۲۔ کھانسی کالی

ڈراسرا۔ ۶ (Dros.6) صبح اور رات اور ہر کھانے کے بعد ایک خوراک۔

طبِ مشرق: کاکڑا سنگی، پستے کے پھول، بہیڑہ، پپلی، کالی مرچ ہم وزن پسوا کر یکجان کروائیں۔ ایک چٹکی ایک چمچہ شہد کے ساتھ ہر ۱۲ گھنٹے بعد (مہتہ) جوکھار ۶ گرام، انار کا چھلکا ۲۵ گرام، پرانا گڑ ۲۵ گرام، گھی کوار کا گودا ۶ گرام، ادرک کا رس ۱۰ ملی لیٹر، شہد کا چمچہ یکجان کروائیں۔ اس سے ۵ گرام ہر ۶ گھنٹے بعد (حمیدہ) گئو دنتی ۲ گرام، مغز بادام، نشاستہ، ملٹھی ترنج بیدانہ، سہاگہ بریاں، ہر ایک ۱۲ گرام بنفشہ ۲۵ گرام، گوند کتیرا ۶۱ گرام یکجان کروانے کے بعد اسے ۷ گرام صبح اور رات (فیض) کاکڑا سنگی اور ترپھلہ ہم وزن پسوا کر یکجان کروا کر دن میں ۳ بار بہ مقدار ۶۵۰ ملی گرام (برڈوڈ) آملہ پیپلی نمک، لہسن اور ہینگ ہم وزن پسوائیں۔ اس سے ایک چمچہ شہد میں ۲ چاول برابر ملوا کر دن میں ۴ بار چٹوائیں (حکیم جعفر علی)



## ۳۳۳۔ کھجلی رانوں کے درمیان یا بغل میں

نیٹرم میور۔ ۳۰ (Nat. Mur-30) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: سرکے میں مرّ کا پیسٹ ایک ہفتہ اور روغن زیتون میں مرّ کے ساتھ بنا پیسٹ دوسرے ہفتے۔ آرام آنے تک یہی عمل جاری رکھیں (خالد)

## ۳۳۴۔ کھجلی عام سی یا خوردبین سے دکھائی دینے والے کیڑوں کے سبب

سلفر۔ ۳۰ (Sulphur-30) دن میں تین بار۔

طبِ مشرق: نہار منہ نیم کی پانچ کونپلیں ایک گلاس پانی کے ساتھ ایک ہفتہ استعمال کے لیے تجویز کریں۔ خربوزے کے چھلکے کا اندرونی حصہ متاثرہ جگہ پر ملوائیں (حمیدہ)

طبِ جدید: اسکابی اول ایملشن (Ascabiol Emulsion) ہر رات متاثرہ جگہ پر لگانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۳۳۵۔ کیلائڈ

فلورک ایسڈ۔ ۶ (Flouric Acid-6) اور گریفائٹس۔ ۶ (Graphites-6) باری باری صبح، دوپہر، شام اور رات چھ ماہ تک اس دوران تھوجا سی ایم (Thuja cm) ایک ماہ میں ایک خوراک۔ پیٹرولیم جیلی انٹی منی سلفائڈ ۲ فیصد بنا مرہم (2% preparation of antimonium sulphie in petroleum jelly) پہلے ہفتے۔

(4% preparation of antimonium sulphided in Olive oil)

طبِ مشرق: روغن زیتون میں اینٹی منی سلفائڈ ۴ فیصد بنا مرہم دوسرے ہفتے متاثرہ جگہ پر لگوانے کے لیے تجویز کریں اور آرام آنے تک یہ عمل جاری رکھیں (خالد)

## ۳۳۶۔ کیل مہاسے

تھوجا۔ ۲۰۰ (Thuja-200) اور کاسٹیکم۔ ۲۰۰ (Causticum-200) ہر چوتھے روز باری باری۔

طبِ مشرق: ناشتے میں دلیہ اور دو اونس پنیر دن میں کسی وقت خالی پیٹ ایک گلاس پانی میں چار چمچے شہد۔ (خالد) ہلدی باریک ترین پسی ہوئی کا روغن زیتون میں بنا ہوا پیسٹ متاثرہ جگہ پر جذب کرنے کے لیے تجویز کریں اس سے پندرہ منٹ قبل اور بعد گائے کے کچے دودھ سے جلد کی صفائی کرنے کا مشورہ دیں (حمیدہ اور فیض)

## ۳۳۷۔ کینسر

ہر جگہ اور مختلف قسم کے کینسر کے لیے مختلف ادویات ہیں اس کے لیے کسی ماہر سے رجوع کریں۔ ماہر تک رسائی نہ ہونے کے دوران کارسی نوسن۔۲۰۰ (Carcinosin-200) ہر چوتھے روز مریض کو کھلانے کے لیے تجویز کریں۔ بیرونی استعمال کے لیے ہائیڈراسٹس مدر ٹنکچر (Hydrastis-Q) اگر درد ہو تو فاسفورک ایسڈ۔۳۰ (Phos. Acid-30) دن میں تین مرتبہ ورنہ بیپٹیشیا۔۳۰ (Baptisia-30) اور آرسینک آیوڈائیڈ۔۳ ایکس (Ars. Iod.-3x) بدل بدل کر ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: اثمد، قسط البحری اور کلونجی ہم وزن پسوا کر ۵۰۰ ملی گرام صبح، دوپہر اور رات۔ مکھن نکلی لسی پانی کی جگہ پینے کے لیے دیں۔ یا کلونجی اور کالی زیری ہم وزن کا ایک ایک چھوٹا چمچہ صبح اور رات۔

## ۳۳۸۔ کینسر پھیپھڑوں کا

ٹسیلاگو۔۳ ایکس (Tussilagoo-3x) کیڈمیم میور۔۳ ایکس (Cadmium Mur-3x) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

## ۳۳۹۔ کیڑے مکوڑے (سلورفش، کاکروچ، مچھر وغیرہ کے لیے) مار بھگانے کے لیے

حفظانِ صحت طبِ مشرق: تیز پات، برگ نیم خشک، تلسی کے خشک پتے، مہندی کے خشک پتے، کومر، صعتر، لوبان، درمنہ ترکی، حب الرشاد، زیرہ سفید، اجوائن ہم وزن پسوا کر رکھ لیں اور دن میں تین بار اس کی دھونی دلوائیں۔

حفظانِ صحت طبِ جدید: مکھیوں کی پیدائش و افزائش گندگی میں ہوتی ہے مکھی کے ایک جوڑے یہ سے چار دن میں ۱۰۰ سے ۱۵۰ تک بڑھ جاتی ہیں۔



پسے ہوئے گندہ بروزہ (Resin) کو کیسٹر آئل (Caster Oil) میں ملا کر اس کا پیسٹ کسی چکنے کاغذ پر پھیلا دیں۔ پیسٹ بنانے کے دوران اس میں ایک چٹکی پسی ہوئی چینی / شکر بھی ڈال دیں۔ مکھیاں اس کاغذ پر بیٹھنے کے بعد اٹھنے کے قابل نہیں رہتیں۔ جب کاغذ بھر جائیں تو اسے جلا دیں یا دفنا دیں۔ اس کے علاوہ اندرائن اور اندر بیل کا رس ہم وزن ملوا کر اس کے محلول سے کمروں میں چھڑکاؤ کرائیں۔

## ۳۴۰۔ کتے پاگل کے کاٹنے کا علاج

لائی سن۔۳۰ (Lysin-30) اور زینتھوزی لم۔۳۰ (Xanthoxylum-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔ ان ادویات کے علاوہ اینا گیلس مدر ٹنکچر (Anagalis-Q)۔ کینتھرس۔۳ ایکس (Canthris-3x) اور ایگاوی۔۳ ایکس (Agavae-3x) کچھ ہومیو پیتھ نے اس بیماری کے علاج کے لیے استعمال کیا ہے۔

طبِ مشرق: پیاز کا عرق زخم پر لگوائیں۔ اس کے بعد منقا کی راکھ کا سرکے میں پیسٹ بنوا کر لیپ کروائیں۔ یہ نہ مل پائے تو کھیرے کے چھلکے زخم پر لگائیں اور اس پھل کے چھلکے ہی کھلائیں۔ بعد ازاں کلونجی، لہسن، اخروٹ اور سداب ہم وزن پسوالیں۔ اس نیم ٹھوس محلول کا ایک ایک چمچہ صبح، دوپہر اور رات کھلوائیں۔ لسوڑے کے پتے ۲۵ گرام سیاہ مرچ ۵ عدد مریض کو چبوائیں اور پانی کی جگہ چھاچھ پلوائیں (حمیدہ)

## ۳۴۱۔ کتے یا کسی اور چوپائے کے کاٹنے پر

زخم کو کیلنڈولا مدر ٹنکچر (Calendula-Q) سے دھلوائیں اور ایکی نیشیا مدر ٹنکچر (Echinecea-Q) ہر آٹھ گھنٹے بعد کھانے کے لیے۔

طبِ مشرق: پیاز کچومر ایک چمچہ شہد ایک چمچہ مغز اخروٹ ایک چمچہ ایک چٹکی نمک یکجان کیا ہوا زخم پر لگوائیں (فیض) مریض کو جلد ہسپتال منتقل کروائیں۔

## ۳۴۲۔ کیڑے پیٹ کے

سفید چاول یا اس سے چھوٹے کیڑے۔ چنونوں کے لیے سائنا۔۳۰ (Cina-30) اور نفتھالین۔۳ ایکس (Naphthaline-3x) باری باری مرض ختم

ہونے تک۔ مریض کو جانگیہ پہنا کر سلوائیں اور روزانہ اس کے جانگیہ اور بستر کھولتے پانی سے دھلوائیں۔

طبِ مشرق: ایک مٹھی آڑو کے پتے پیس کر پینے کے لیے اور ان پتوں کا گاڑھا پیسٹ مقعد پر لگانے کے لیے (حمیدہ)

گول لمبے کیڑوں (ملھپ) کے لیے: اسپائجیلیا۔۶ (Spigelia-6) اور نیٹرم فاس۔۶ ایکس (NatrumPhos-6x) باری باری ہر چار گھنٹے بعد مرض کے خاتمے تک۔

طبِ مشرق: کچنار کی کلیوں کا جوشاندہ سوتے وقت، کھانے میں کریلے، سرسوں اور باتھو کا ساگ زیادہ (فیض)

چپٹے کیڑوں کے لیے: فیلکس۔۳ ایکس (Filix Mas-3x) ہر چھ گھنٹے بعد۔ اگر ایک ہفتے میں کیڑے ختم نہ ہوں تو سینٹونیم۔۳ (Santon-3) کا دیگر دوا کے ساتھ اضافہ کریں۔

طبِ مشرق: حلوہ کدو کے بیج چھلکے سمیت ۱۵ رتی کٹوا کر اس کے وزن برابر شہد کے ساتھ اور ۳۰ رتی خوبانی کے پتے ایک بار کھلائیں۔ اس کے ۲ گھنٹے بعد کیسٹر آئل پلوائیں (حمیدہ) انار کی جڑ کا جوشاندہ ایک پیالی دن میں ۲ بار (فیض)

اگر کیڑوں کا ٹھیک تعین نہ ہو سکے کہ کونسے ہیں تو کیوپرم آکسی نائجرا۔۱ ایکس (CuprumOxy. Nig.1x) صبح، دوپہر اور شام تھائمول مدر ٹنکچر (Thymol-Q) ایک چمچہ سوتے وقت۔

طبِ مشرق: چوتھائی چمچہ انار کے اندرونی چھلکے۔ ست اجوائن ۱۲۵ ملی گرام اور صعتر ۱۲۵ ملی گرام دوپہر کے کھانے کے بعد۔ تین کھجور نہار منہ۔ اگر اس سے افاقہ نہ ہو تو مندرجہ ذیل نسخہ استعمال کریں۔ رات کو کیسٹر آئل تین چھوٹے چمچے ایک پیالی انار کے اندرونی چھلکوں کا ایک پاؤ پانی میں بنے جوشاندہ کے ساتھ۔ صبح ناشتے میں میٹھا دلیہ اور تین کھجوریں۔ دوپہر کے لیے مندرجہ ذیل ادویات کا ایک ایک گرام پسوا لیں۔ برگ نیم، افسنتین، کمیلہ، باؤ بڑنگ۔ اس سفوف کا ۵۰۰ ملی گرام ایک پاؤ دہی کے ساتھ دو دو دن کے وقفے سے استعمال کرائیں (خالد)

اگر اسٹول ٹسٹ میں پندرہ دن میں افاقہ نہ دکھائی دے تو مندرجہ ذیل نسخہ استعمال کریں۔ ایک کھجور، قسط بحری ۳ گرام، حب الرشاد ۳۵ گرام، کلونجی ۱۰۰ گرام اس سفوف سے تین گرام روزانہ صبح، دوپہر اور رات کے کھانے سے پہلے استعمال کے لیے تجویز کریں (خالد)۔ کدو دانے کے لیے مغز تخم پیٹھا ۲ گرام، شہد ۲ گرام اور ارنڈ کا تیل دن میں ایک بار سوتے وقت (حمیدہ) انار کی



کلیوں اور پتوں کا اسفوف ۲ رتی اور انار دانہ ۶ ماشے یکجان کروا کر ہر ۱۲ گھنٹے بعد (فیض)

## ۳۴۳۔ نکرے

نیٹرم سلف۔۱۲ (Nat. Sulph-12) زنک سلف۔۱۲ (Zinc Sulph-12) باری باری ہر ۴ گھنٹے بعد لمبے عرصے کے لیے۔

طبِ مشرق: سنگترے کا رس اور شہد ہم وزن یکجان کروائیں۔ ۲ قطرے سوتے وقت آنکھوں میں ڈلوائیں (فیض) نیلا تھوتھا، سہاگہ، پھٹکڑی، بازو کو ڈشل ہم وزن باریک ترین پسوا کر اس سرمے کو پپوٹوں کے اندر لگوائیں۔

## ۳۴۴۔ کھانے کے فوراً بعد رفع حاجت

نیٹرم میور۔۳۰ (Nat. Mur-30) دن میں تین بار آٹھ گھنٹے کے وقفے سے۔

طبِ مشرق: دھنیہ ۵ گرام، سیاہ مرچ ۲۳ گرام، نمک سیاہ ۱۶ گرام پسوائیں۔ ۳ گرام ہر کھانے کے بعد استعمال کرائیں۔ ایک چمچہ جامن کا سرکہ ایک گلاس پانی میں دوپہر اور رات کے کھانے کے بعد (حمیدہ)

## ۳۴۵۔ کوا لٹکا ہوا

فیگو پائیرم۔۱۲ ایکس (Fagopyrum-12x) اور نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux Vomica-3x) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد سفوف پھٹکڑی آدھا گرام ایک پیالی پانی میں حل کرا کے دن میں ۳ بار غرارے کرائیں۔

کھٹی ڈکار بلند آواز میں

ارجنٹم نائٹریکم۔۶ (Arg. Nit.6) اور کاربوویج۔۶ (Carboveg-6) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: انار کا شربت صبح اور رات (حمیدہ)



# گ

## ۳۴۶۔ گرمی دانے

سلفر۔۶ (Sulph-6) صبح، ایپس۔۳ ایکس (Apis-3x) دوپہر اور سوتے وقت۔ اگر ان سے ایک ہفتے میں افاقہ نہ ہو تب تفصیلی مطالعے کے بعد درج ذیل میں سے ادویات چنیں۔ آرسینک۳ (Ars-3)، آرسینک آیوڈائیڈ۔۳ ایکس (Ars. Iod.-3x) جگلانز ریجیا۔۳ (Jug.r-3) ریومکس۔۳۰ (Rumex-30)

طبِ مشرق: خشک گھاس کا پانی میں بنا لیپ لگوائیں اور خشک گھاس کا شربت پلوائیں۔

## ۳۴۷۔ گردے کی پتھری

یوریٹ اور فاسفیٹ پتھریاں۔ پیشاب جلن کے ساتھ ایلیم سیپا۔۳ (Allium Cepa-3) صبح، دوپہر، شام اور رات پیشاب میں ایلبومن کا اخراج۔ پیشاب جلن کے ساتھ لائیکو پوڈیم۔۶ (Lycopodium-6) صبح، دوپہر اور رات یورک ایسڈ پیشاب میں زیادہ۔ برائٹا میور۔۱۲ (Baryta Mur-12) صبح، دوپہر اور رات یوریٹ۔ ایلبیومن اور خون پیشاب میں ہو تو فارمیکا روفا (Formica Rufa-6) ہر چھ گھنٹے بعد۔ یوریٹ، کلورائڈ اور فاسفیٹ ہوں تو چینینم سلف۔۳ (Chin Sulph-30) صبح، دوپہر، شام اور رات

خون اور پیپ آرہی ہو تو کیڈمیم سلف۔۳۰ (Cadmium Sulp.30) صبح، دوپہر اور شام اگر اس سے دو دن میں افاقہ نہ ہو تو ہمامیلس۔۳۰ (Ham.30) اور ہیپر سلف۔۳۰ (Hepar Sulph-30) ہر گھنٹے بعد بدل بدل کر دیں۔

اگر بائیں گردے میں پتھری ہو تو پتھری کی بناوٹ کا علم نہ ہو تو بر برلیس ولگیرس مدر ٹنکچر (Berberis Vulgaris-Q) ۱۰-۱۰ قطرے ہر آٹھ گھنٹے بعد اگر پتھری کی بناوٹ کا علم ہو تو متعلقہ دوا کے دو گھنٹے بعد اس دوا کی ایک خوراک استعمال کے لیے تجویز کریں۔



اگر دائیں گردے میں پتھری ہو تو لائکو پوڈیم۔۳۰ (Lyco-30) اگر پتھری کی بناوٹ کا علم ہو تو متعلقہ دوا کے دو گھنٹے بعد اس دوا کی ایک خوراک استعمال کے لیے تجویز کریں۔

اگر دونوں گردوں میں پتھری ہو تو کلکیریا کارب۔۳۰ (Calc. Carb-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد اگر پتھری کی بناوٹ علم ہو تو متعلقہ دوا کے دو گھنٹے بعد اس دوا کی ایک خوراک استعمال کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: لیموں دو کلو کے رس میں کوڑیاں پانچ عدد اور ایک سوئی ایک ماہ تک پڑی رہنے دیں۔ پھر اس عرق سے پانچ پانچ قطرے دن میں چار مرتبہ ایک گھونٹ پانی کے ساتھ (فیض) یا سیاہ ورس، مرزنجوش، سناکی، سونف، ملٹھی، تلسی کے پتے ہم وزن پسوا کر اس سفوف کے ایک چمچ کا ایک پاؤ پانی میں جوشاندہ بنوائیں۔ یہ ایک چمچ شہد کے ساتھ صبح اور رات پلوائیں۔ اسے کھلوانے سے پہلے ایک پاؤ تربوز کھلوائیں۔ رات کے کھانے کے بعد تین سفید انجیر اور گوکل ۵۰۰ ملی گرام کے ساتھ کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) کھانے پینے کے لیے جو کا دلیہ پانی میں پکایا ہوا۔ شلغم کا سالن نمک دھنیہ اور سفید زیرہ کے ساتھ، مچھلی، خرگوش کا گوشت، دودھ کی لسی، ناریل کا پانی تجویز کریں۔ مولی کا نمک ۲ گرام ہر آٹھ گھنٹے بعد چٹوائیں (حمیدہ) شلغم کا سالن زیادہ استعمال کرائیں۔ دال مسور، بڑا گوشت، کچی پیاز، ٹماٹر، پالک، چاول کھانے سے پرہیز تجویز کریں (فیض)

## ۳۴۸۔ گردے اور مثانے میں پتھریاں

بینزوائک ایسڈ۔۱۲ (Bezoic Acid-12) اور بربرلیس ولگیرس مدر ٹنکچر (Berberis Vulgaris-Q) سارسیپاریلا (Sarsap-Q) ہر چار گھنٹے بعد باری باری۔ جو ایک چمچ پانی ایک پاؤ میں ابلوا کر رکھوالیں ہر پیاس پر ایک چمچ شہد کے ساتھ پینے کے لیے دیں۔

طبِ مشرق: کاسنی کے پھول، کلونجی ہم وزن پسوالیں، پھر ہم وزن شہد، زیتون کا تیل اور عرق لیموں اس میں ملوائیں ایک بڑا چمچ صبح دوپہر اور رات کے کھانوں کے بعد پلوائیں (خالد) جو کھار سوہاگہ خام، نوشادر خام، کالی مرچ، قلمی شورہ، زیرہ سفید و اجوائن خراسانی، ہینگ اور پتھر

پھوڑی بوٹی ہم وزن پسوا کر ۲۵۰ ملی گرام ایک ایک چمچہ کلتھی کے جوشاندے، عرق ادرک، عرق سونف کے ساتھ ہر ۱۲ گھنٹے بعد (حمیدہ) کھانے میں خربوزہ، ککڑی، کھیرے کے بیج، کلفے کا ساگ، جولائی کا ساگ اور اناس زیادہ کھانے کا مشورہ دیں (فیض) سائے میں خشک کیے آم کے پتوں کا سفوف ۳۵ گرام ایک گلاس باسی پانی کے ساتھ ۱۵ روز تک۔ مولی کے پتے ۵ تولے، کائی ۵ تولے دکنی مرچ ۵ عدد، مصری ۲ تولہ یکجان کروا کر اس سفوف کے ۲ حصے کروائیں ایک صبح اور رات (مہتہ)

## ۳۴۹۔ گردوں میں درد

کللکیر یا کارب۔۳۰ (Calc Carb-30) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: غذا میں کلفہ، چولائی اور سوئے کا ساگ زیادہ اور چوتھائی اناس روزانہ (حمیدہ) لال مرچ کا پانی میں بنا لیپ گردے اور مثانے کی جگہ لگوائیں (مہتہ)

## ۳۵۰۔ گردوں کے فعل میں کمزوری

ویزی کاریہ۔۳ ایکس (Vesicaria-3x) الفا الفا مدر ٹنکچر (Alfalfa-Q) زنجبار مدر ٹنکچر (Zingiber-Q) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: سنگ ماہی، سنگ یہود، برابر مقدار میں پسوائیں اس سے ایک چٹکی صبح ایک شام۔ نہار منہ ۵ بادام اور ۱۳ انجیر سفید۔ آلو بخارے کا شربت پاؤ گلاس اور آلو بخارے کی چٹنی ایک چمچہ دن میں تین بار تین ہفتے کے لیے (حمیدہ) ایک پاؤ اروی ابلوا کر اس پر سفید زیرہ اجوائن، کالی مرچ، انار دانہ ہم وزن ہر جز کا چوتھائی، لونگ اور دار چینی سے بنا اور پسا مصالحہ اس پر حسب ذائقہ ڈلوائیں (فیض)

## ۳۵۱۔ گنج پن

سلیشیم۔۲۰۰ (Selen-200) پکس لیکوئیڈ۔۲۰۰ (Pix Liquid-200) فلورک ایسڈ۔۲۰۰ (Fl. Acid-200) فاسفورک ایسڈ۔۲۰۰ (Acid Phos.-200) باری باری سوتے وقت ہر چوتھے روز۔ آرکٹیئم لپّا مدر ٹنکچر (Arctium Lappa-Q)



بیرونی استعمال کے لیے۔ اگر ایک ماہ تک خاطر خواہ افاقہ نہ ہو تو فاسفورس۔۶ (Phos-6) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: پہلے ہفتے تخم پیاز کا پانی میں بنا پیسٹ سر پر لیپ کروائیں۔ اور دوسرے ہفتے بیری ورنیم کے ہم وزن پتوں سے بنا لیپ کروائیں۔ تیسرے ہفتے روغن زیتون اور سرکہ ہم وزن ملوا کر سر پر لگوائیں۔ چوتھے ہفتے ۱۵ گرام قسط شیریں اور ۱۵ ملی لیٹر الکحل میں ۲۴ گھنٹے بھگوئے رکھنے کے بعد ساڑھے سینتیس گرام ۳۷.۵ گرام زیتون کے تیل میں حل کروانے کے بعد سر پر لگوائیں۔ پانچویں ہفتے کلونجی توے پر جلا کر اس کا سرکے میں لیپ بنوا کر لگوائیں۔ چھٹے ہفتے سنا مکی، مہندی کے پتے، اندر بیل کے پتے یہ سب ہم وزن پسوا کر ہم وزن کلونجی کا تیل اور سرکہ میں ملوا کر اس کا لیپ کروائیں۔ یہ عمل بال آنے تک دہراتے رہیں۔ اگر تین ماہ میں بال اگنے نہ شروع ہوں تب ایک ماہ تک کلونجی اور مہندی کے پتوں کا پانی میں لیپ بنوا کر روزانہ سر پر لگوائیں۔ اس کے بعد مولی کا عرق و تازہ تمباکو کے پتوں کے رس سے بنا گاڑھا لیپ ایک ماہ تک لگوائیں۔ کشمش ۲ حصے اور ایلوا ایک حصہ خوب کھرل کروانے کے بعد ایک ماہ تک سوتے وقت روزانہ سر پر لگوائیں انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے بال ضرور نکل آئیں گے (حمیدہ، خالد، فیض، مہتہ)

## ۳۵۲۔ گینگرین

لیکسس۔۱۶ ایکس (Lach-6) اور سیکیل۔۱۶ ایکس (Secale cor-6x) سے ہر آٹھ گھنٹے بعد زخم دھوئیں اسی سے پٹی کریں اور یہی ادویات باری باری ہر چار گھنٹے بعد پینے کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: زیتون کا تیل، شہد اور لوبان ہم وزن یکجان کروانے کے بعد ہر بارہ گھنٹے بعد زخم میں بھروائیں۔ پٹی بدلوانے کیلئے کیلنڈولا مدر ٹنکچر سے زخم دھلوائیں۔

## ۳۵۳۔ گھبراہٹ

ایکونائٹ۔۱۳ ایکس (Aconite-3x) کی چند خوراکیں جلدی جلدی ہر پندرہ منٹ بعد۔

طبِ مشرق: منقیٰ ۵ عدد، بادام ۵ عدد، خشخش ایک بڑا چمچہ پسوا کر روزانہ ایک مرتبہ کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) اگر اس سے ایک ہفتے میں افاقہ نہ ہو تو ۱۱ پتے بیری کے ایک پیالی پانی میں گھٹوا کر پلوانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

## ۳۵۴۔گنٹھیا

لیڈم۔۳ (Led.-3) لیتھیم کاربونیکم۔۳ (Lithium Carb.3) آرٹیکا یورنس مدر ٹنکچر (Urtica Urans-Q) باری باری ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: کریلے کا سالن، کریلے کا رس آدھا گلاس، اسطخدوس ۵ گرام سے ۲۵۰ ملی لیٹر پانی میں بنایا گیا جوشاندہ۔ اس مقدار میں ہر آٹھ گھنٹے بعد مریض کو پلانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ) لہسن چھلکے اتروا چھاچھ میں ۲۴ گھنٹے پڑے رہنے دیں۔ انہیں کٹوا کر ۴ گنا دودھ میں پکوائیں۔ جب کھویا کی شکل ہو جائے تو گھی سے بھونوا کر لونگ کا تڑکا لگوائیں حسب ذائقہ شکر ملوائیں۔ اس سے ایک چمچہ صبح اور ایک رات کھلوائیں۔ پھول گوبھی کے پتوں کا جوشاندہ ایک پیالی ہر ۱۲ گھنٹے بعد (فیض) مولی کے بیج بکری کے دودھ میں کھرل گاڑھا لیپ بنوا کر ورم/درد کی جگہ لگوائیں (مہتہ) کئی ماہ تک ہر کھانے کے بعد ۲ انجیر (خالد)

## ۳۵۵۔کیسر ڈائٹس/گیس

آگزیلک ایسڈ۔۶ (Ox. Acid-6) اور نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux v.3x) آرنیتھو گیلیم (Urnithogalum Imbellatum-Q) باری باری ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: چھوٹا چمچہ بہی دانہ ایک پاؤ پانی میں خوب پھٹوائیں پھر اس کے بیج نکلوا دیں اسے عرق بید مشک اور عرق سونف ایک ایک چمچہ کے ساتھ ہر چار گھنٹے بعد پلوانے کے لیے تجویز کریں (فیض) دھنیہ ۲ حصے + دیسی شکر دو حصے اور کالی مرچ ایک حصہ پسی یکجان کی گئی سے ۳ گرام ہر کھانے سے پہلے (حمیدہ) بادام ۵ تولے، بادیاں ۵ تولے، ڈھائی تولے دھنیہ، پسی ہوئی چینی ۱۰ تولے یکجان کروا کر اس مقدار کو ۳ برابر حصوں میں تقسیم کروا کر ہر ایک



حصہ کھانے سے ۵ منٹ پہلے (فیض)

## ۳۵۶۔گلٹیاں نرم

اگر گلٹیاں نرم ہوں تو باری باری ہر چھ گھنٹے بعد کلکیر یا فلور۔۳۰ (Calc. Flour-30) اور کلکیر یا کارب۔۳۰ (Calc. Carb-30)۔

## ۳۵۷۔گلٹیاں سخت

اگر گلٹیاں سخت ہوں تو تھوجا (Thuja-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: درخت سرس کی چھال، کدو تلخ، سیاہ مرچ اور کالی زیری مساوی مقدار میں پسوائیں اس سفوف کا پانی کے ساتھ گاڑھا سا لیپ بنوا کر گلٹیوں پر لگوائیں (فیض، مہتہ)

## ۳۵۸۔گلٹیاں ران یا بغل میں

بڑ کے درخت کا دودھ، سہاگہ، گھی کوار کا گودا ہم وزن یکجان کروا کر متاثرہ جگہ پر لگوائیں (حمیدہ) کڑوی لوکی، سرس کی چھال، کالا زیرہ اور کالی مرچ ہم وزن کا نیم کے تیل میں پیسٹ بنوا کر لگوائیں (فیض) چاک سو، دریائی ناریل، کالے تل تینوں ہم وزن گڑ کے ساتھ یکجان کروا کر چھوٹے بیر کے برابر گولیاں بنوا کر ایک گولی دودھ کے ساتھ رات سوتے وقت (حکیم دلبر خاں)

## ۳۵۹۔گنٹھیا/گلہڑ/وجع المفاصل

تھائرائڈینم۔۳ ایکس (Thyr-3x) اور آیوڈیم۔۳ ایکس (Iod.-3x) باری باری ہر ۸ گھنٹے بعد۔ اگر ۳ ماہ میں اس سے کمی نہ ہو تو تفصیلی مطالعے کے بعد کلکیر یا کارب۔۶ (C. Carb-6) فلورک ایسڈ۔۳ (Fl. Ac.-3) اور اسپونجیا۔۳ (Spongia-3) میں سے کوئی ایک دوا چن کر استعمال کرائیں۔

طبِ مشرق: پتھر چٹ خشک اور کالی مرچ ہم وزن پسوا کر اس سفوف کا ایک ایک گرام صبح اور رات (حمیدہ) بھبھول کیا ہوا آلو اور کریلا کھلانے کا مشورہ دیں (فیض)

## ۳۶۰۔ گوہانجنی

اسٹیفی سگیریا۔۳۰ (Staph-30) اور تھوجا۔۳۰ (Thuja-30) باری باری ہر۴ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: املی کے بیج گھس کر ایک ایک گھنٹے بعد لگوائیں۔ ایک چھوہارہ، لونگ اور پندرہ گھیکر پانی میں گھس کر ایک بوند متاثرہ جگہ لگائیں۔

## ۳۶۱۔ گرم کپڑوں میں گینڈاریں

مہندی کے پھول نیم کے پتے اور تیزپات ہم وزن کپڑوں میں رکھوائیں۔







# ل

## ۳۶۲۔ لقوہ

زنکم پکریکم۔۳۰ (Zinc Picr.-30) اور برائٹا کارب۔۳۰ (Baryt. Carb-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد اگر ان ادویات سے ایک ہفتہ میں افاقہ نہ ہو تب نکس وام۔۳ ایکس (N. Vom.3x) کیوریری۔۳۰ (Curare) کاسٹیکم۔۶ (CAus-6) اور نائٹرک ایسڈ۔۳ ایکس (Nit. Ac.-3x) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: روغن اخروٹ ناک میں سڑکوائیں (فیض) مرض کے شروع میں ۲۵ گرام خالص شہد، عرق گاؤزبان ۱۲ تولے میں جوش دلوائیں اور ۳ دن تک پلوائیں اور جائفل لقوہ کی طرف چوسنے کا مشورہ دیں۔ آک کے پتے ایک مٹھی کو پاؤ تلوں کے تیل میں پکوائیں اور اس تیل کی مالش کروائیں (حمیدہ) کچلا ۲ گرام کو ایک چھٹانک گھی کے ساتھ بھون کر نکال لیں اس میں لہسن کے بیج، کیسر زعفران، پرانا گڑ، چترک جڑ ۲۔۲ گرام ملوائیں پھر کپاس کی جڑ کا سفوف ۳ گرام، شہد ۲ چمچہ کے ساتھ دن میں ۲ مرتبہ متذکرہ مرکب کا ۵۰۰ ملی گرام (مہتہ)

## ۳۶۳۔ لیکوڈرما

آرسینک سلفیوریٹم فلیوم۔۳ ایکس (Ars. Sulf. Flav.-3x) صبح، دوپہر اور رات۔ بابچی مدر ٹنکچر (Babchi-Q) داغ پر دن میں تین بار پینٹ کریں چھ ماہ تک۔

طبِ مشرق: داغوں پر ایک ہفتے سنگترے کے چھلکے کا عرق نکلوا کر لگوائیں۔ دوسرے ہفتے پوست انجیر گلاب میں پیسٹ بنوا کر لگوائیں۔ روزانہ سفید انجیر ایک عدد تینوں کھانوں کے بعد کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) بابچی، پنوار کے بیج، چاکسو، سفید انجیر ہر ایک ۲ گرام ایک پوٹلی میں بندھوائیں اور ایک گلاس پانی میں ڈلوائیں۔ صبح کا پانی رات کے وقت پلوائیں اور رات کا صبح کے وقت پلوائیں۔ اسی سفوف کا پیسٹ بنوا کر نشانات پر لگوائیں اس کے ساتھ تخم بابچی ۵ گرام ایک سیب کے اندر رکھ خشک کروائیں پھر اس کے وزن کے برابر سفید زیرہ ملوا کر سفوف بنوائیں اس کا ۵۰۰ ملی گرام ہر ۱۲ گھنٹے بعد ایک گلاس پانی کے ساتھ پلوائیں (فیض) اندرائین کی جڑ، بابچی ۲۴ گرام، گیرو اور رائی ۱۲۔۱۲ گرام پسوا گندنائے کے رس میں ملوا کر

نشانات پر لگوائیں (حمیدہ) ہڑ زاد، تل بھلاوے، مصفا سفوف بنوا کر اس میں ۲ گنا گڑ ملوائیں اس سے ہر ۱۲ گھنٹے بعد ۱۲۵ ملی گرام ایک گھونٹ پانی کے ساتھ کھلوائیں اور سرس کے بیج کا تیل نشانات پر لگوائیں یا چترک کی جڑ بھنگرہ ہم وزن کو پانی میں رگڑ نشانات پر لگوائیں (مہتہ)

## ۳۶۴۔ لیکوریا

سپیا۔۳۰ (Sepia-30) اور پلسٹلا۔۳۰ (Pulstilla-30) بدل بدل کر ہر چار گھنٹے بعد۔

اگر دودھ کی طرح سفید ہو تو بورکس۔۳ (Borax-3) ہر چار گھنٹے بعد ایک خوراک۔
اگر حیض کی بے قاعدگی کے ساتھ ہو تو ڈامیانہ مدر ٹنکچر (Dam-Q) ایک ایک خوراک دن میں تین مرتبہ اگر لیکوریا کا مواد بہت زیادہ بہہ رہا ہو تو یوپی آن۔۳۰ (Eupion-30) دن میں تین مرتبہ
اگر مواد انڈے کی سفیدی کی مانند ہو تو امونیم میور۔۶ (Amm. Mur-6) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔
طبِ مشرق: اندام نہانی میں مہندی کا لیپ کرنے کے لیے تجویز کریں۔ ایک چمچہ ورس ایک پاؤ پانی میں بنا جوشاندہ دن میں تین مرتبہ پینے کے لیے تجویز کریں (خالد) آم اور جامن کی چھال سائے میں خشک کی ہوئی اور آم کا خشک کیا گیا چھلکا ہر ایک کو ہم وزن کر کے ان کا سفوف کپڑ چھان کیا گیا ۴۔۴ ماشے سفوف صبح اور رات یا انار کے اندر دانوں کے اوپر کے چھلکوں کا سفوف ۲ تولے ایک گلاس چاول کی پیچ کے ساتھ یا کھانڈ گائے کا گھی، کیلا، تینوں ایک پاؤ، دار چینی ڈیڑھ تولہ، لودھ ایک تولہ، ونٹھ ۸ ماشے، ڈھاک کے پھول ۶ ماشے، بڑی الائچی ۶ ماشے، مازو پھل ۳ ماشے یکجان کرائیں اس سفوف سے ۲۔۲ تولہ صبح اور رات (حمیدہ) پکا کیلا ۶ ماشے گھی کے ساتھ ۷ روز تک (فیض) ملٹھی سفوف ایک گرام، ہیرا کسیس سفوف، کیکر کے پھول، کیکر کے پتے، کیکر کی چھال، کیکر کی گوند، لودھ گجراتی، گل دھارا، گجراتی آملہ خشک، طباشیر ہر ایک ۳ گرام یکجان کروا کر سفوف بنوائیں اس سے ۵۰۰ ملی گرام پاؤ دودھ کے ساتھ ہر ۱۲ گھنٹے بعد ۷ روز تک (مہتہ)

## ۳۶۵۔ لیوکیمیا

خون کا کینسر۔ کارسینوسم۔۲۰۰ (Carci-200) اور آرسینکم البم۔۲۰۰ (Ars. Alb.-200) علامات کے مطابق دے سکتے ہیں۔ کمی نہ ہونے یا مریض کی کیفیت ادویات



میں دی گئی علامات سے مطابقت نہ ملنے پر فوری طور پر کسی ماہر کو کیس ریفر کریں۔
طبِ مشرق: خون یا ہڈی کے گودے کے کینسر کے لیے زیتون کا تیل، قسط شیریں اور گوکل ہم وزن یکجان کروائیں۔ اس سے ۵۰۰ ملی گرام صبح اور رات پینے کے لیے تجویز کریں (خالد)

## ۳۶۶۔ لکنت

اسٹرامونیم۔۳ (Stram-3) اور ہائی اوسی مس۔۳ (Hyc.3) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔
طبِ مشرق: عقرقرحا، کال، مچ اور بچ ہم وزن یکجان کروا کر چنے کے دانے برابر اس کی گولیاں بنوائیں۔ صبح، دوپہر، شام اور رات ایک ایک گولی چوسنے کے لیے تجویز کیجئے (حمیدہ)

## ۳۶۷۔ لو لگ جانا

ایکونائٹ۔۳ (Acon-3)، گلونائین۔۳ (Glon-3)، جلسی میم۔۳ (Gel.-3) باری باری ہر ۵ منٹ بعد، زیادہ سے زیادہ ۱۰ خوراکیں ایک دوا کی۔ تکلیف کے کم ہوتے ہی دوا کا وقفہ ۴ گھنٹے کروا دیجئے۔
طبِ مشرق: خشک دھنیہ اور چینی ہم وزن پانی میں گھوٹ وقفے وقفے سے پلوائیں (فیض)۔ املی ۵۰ گرام، آلو بخارہ خشک ۵ عدد ابلوا کر چھان لیں۔ اس میں گلقند ۵۰ گرام ملوا کر پینے/کھانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)



# م

## ۳۶۸۔ ماں دودھ پلانے والی کا دودھ بڑھانا

ارٹیکا یورن مدر ٹنکچر (Urt. Urens-Q) لیک کین ۔۳۰ (Lac. Can-30) اور ایسافوٹیڈا ۔۶ (Asafoet-6) باری باری ہر ۲ گھنٹے بعد۔ ایک خربوزہ روزانہ کھلائیں۔

## ۳۶۹۔ مثانے میں پتھری

سارسپریلا ۔۳۰ (Sarsaparilla-30) صبح، دوپہر، رات۔

طبِ مشرق: ۳۰ گرام عرق پیاز نہار منہ (فیض)

## ۳۷۰۔ مثانے میں پتھری پیشاب بو والا یا خون کے رنگ کا

بینزواک ایسڈ ۔۶ (Benzoic Acid-6) اور سارسپریلا ۔۶ (Sarsaparilla-6) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: کھانے سے پہلے پاؤ تربوز اور کھانے کے بعد ایک سفید انجیر روزانہ تکلیف رفع ہونے تک (خالد)

## ۳۷۱۔ مثانے میں سوزش

کینتھرس ۔۳ (Canthris-3) اور سیپیا ۔۳۰ (Sepia-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: تربوز کا عرق ایک گلاس اور زیرہ سفید چوتھائی چمچی صبح، دوپہر اور رات (خالد)

## ۳۷۲۔ مردانہ کمزوری

علامات کی بنیاد پر اس کیفیت کے لیے ایسڈ فاس، ڈیمی آنا، سیلینیم اور لائیکو پوڈیم میں سے دوا کا انتخاب کیجئے۔

طبِ مشرق: تخم ریحان، تخم لاجونتی، موصلی سیاہ، بڑی کالی املی کے بیج، ایک ایک تولہ اور مولی سفید ۲ تولے اس تناسب سے علیحدہ علیحدہ پسوا کر پھر انہیں ایک جگہ کروائیں۔ بعد ازاں ۱۲۵ ملی گرام پاؤ



دودھ کے ساتھ سوتے وقت (فیض) ثعلب مصری، مصطگی رومی، کونچ کے بیج، برگد کا خشک دودھ، تالمکھانہ، گوکھرو، اسکند کی جڑ، بڑھ کی کونپل، طباشیر ہر ایک ۳ گرام اور ۱۱ عدد چھوٹی الائچی کا مغز یکجان کروا کر چنے برابر ایک گولی بنوائیں اور سوتے وقت ایک پاؤ دودھ کے ساتھ چوتھے روز (مہتہ)

## ۳۷۳۔ مالیخولیا

تفصیلی علامات کے مطالعے کے بعد بیلاڈونا ۔۳ ایکس (Bell-3x)، ہائی اوسیمس ۔۳۰ (Hyosc.-30) اگیریکس ۔۳ ایکس (Agar. Mus.3x) ایناکارڈیم ۔۳۰ (Anac.-30) اور نکس وامیکا ۔۳ ایکس (Nux vom.-3x) سے کسی ایک دوا کا انتخاب کیا جا سکے گا۔

طبِ مشرق: دو چمچے مرزنجوش (پہاڑی پودینہ) ۲۲۵ ملی لیٹر پانی میں اس کا جوشاندہ بنا کر دن میں تین بار پینے کے لیے تجویز کریں یا پوست خشخاش ۳ گرام، مغز بادام شیرین ۵ عدد، مغز کدو ۳ گرام، پسوا کر بہ مقدار آدھ گلاس پانی میں دن میں تین بار پلوائیں۔

## ۳۷۴۔ مرگی

اگر پہلے سے آگاہی نہ ہو تو زنکم ویلاری اینا ۔۲۰۰ (Zincum Valeriana-200) ہر چوتھے روز۔

اگر مشت زنی کے باعث یا غصے کے باعث پہلے سے آگاہی کے بغیر دورہ پڑے تو ارٹی میشیا مدر ٹنکچر (Artemisia Vulgaris-Q) دن میں تین بار اگر پہلے سے آگاہی ہو تو کلکیریا کارب ۔۲۰۰ (Calcarea Carb-200) ہر چوتھے روز اگر سوتے میں دورہ پڑے تو سلیشیا ۔۲۰۰ (Silicea-200) ہر چوتھے روز اور دورے میں چیخ کی آواز نکلے تو اوتھی کروکاٹا مدر ٹنکچر (Oenanthe Crocata-Q)۔

طبِ مشرق: کستوری ۱۰ ملی گرام ایک چمچہ مالکنگنی کا تیل صبح اور رات۔ رائی آدھا چمچہ سرکہ دس چمچے اور چقندر ۵ گرام ابلوا کر دوپہر کو پلوائیں۔ سنا مکی، املی، باچھ، شہد، انجیر ہم وزن پسوا کر ۵۰۰ ملی گرام صبح اور شام اور انگور کا رس ۱۵ ملی لیٹر دن میں تین مرتبہ (خالد) کندر، جند بیدستر، جدوار، لہسن پوڈر ہم وزن یکجان کروا کر چنے جتنی گولیاں بنوائیں صبح اور رات ایک گولی۔ باقی ادویات کے ساتھ مرض ختم ہونے تک جاری رکھیں۔

## ۳۷۵۔ مرگی کے دورے کا وقفہ کم کرنے کے لیے

طبِ مشرق: مرگی کے دورے کے دوران ہتھیلیوں پر کالا نمک اور لوہاری نمک باری باری ملوائیں۔ اور ریٹھے کا سفوف سنگھائیں (حمیدہ)

## ۳۷۶۔ مرگی کے دورے کے بعد کمزوری دور کرنے کے لیے

طبِ مشرق: ایک چٹکی نمک اور ایک چٹکی شکر ایک پیالی پانی میں حل کروا کر اس تناسب کے حساب سے وقفے وقفے سے پلوائیں (فیض)

## ۳۷۷۔ مرگی سے بچاؤ

طبِ مشرق: ریٹھہ درمیان سے آدھا کٹوائیں ہر ٹکڑا کاٹے گئے رخ جسم سے مس کرتا ہوا دونوں بازوؤں پر ململ کے کپڑے سے بندھوائیں۔ ہر پانچویں روز انہیں کھول کر دیکھیں۔ اگر ریٹھے نے رنگ بدل لیا ہو یا یہ حجم میں چھوٹا ہو گیا ہو تو نیا ریٹھہ بندھوائیں۔ جب تک یہ تبدیلی ہونی بند نہ ہو جائے اس وقت تک یہ عمل جاری رکھیں۔

## ۳۷۸۔ مسوڑھوں پر ورم

مرکری سلیمیٹ کاروسیوس۔۳۰ (Merc. Sublim Cor-30) اور ایکو نائٹ۔۳ایکس (Acon.-3x) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ایک ہفتے مسوڑھوں پر ملنے کے لیے مرمکی تجویز کریں اور دوسرے ہفتے ایک چمچہ زیتون کے تیل میں چوتھائی چٹکی باریک ترین پسا ہوا نمک ملوا کر مالش کے لیے تجویز کریں۔ تیسرے ہفتے کھجور کی گٹھلی پسوا کر مسوڑھوں پر مالش کے لیے تجویز کریں۔ پہلے ہفتے سے ہی ۵ کھجور ایک پیالی پانی میں رات سے صبح تک رکھوائیں صبح نہار منہ یہ پانی پینے کے لیے تجویز کریں۔ اسی دوران ایک چمچہ حب الرشاد ایک پیالی نیم گرم پانی میں حل کروائیں۔ دن میں تین بار اس سے کلیاں کروائیں (خالد) کیکر کا کوئلہ ۱۲ گرام، خام پھٹکڑی ۱۲ گرام باریک ترین پسوا کر ہر نماز سے پہلے اور ہر کھانے کے بعد ۳ منٹ تک برش/مسواک سے اس پوڈر کو مسوڑھوں اور دانتوں پر ملنے کا مشورہ دیں اور مریض کو گاجر کا ایک چھٹانک رس روزانہ پلانے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۳۷۹۔ مسوڑھوں سے پیپ یا خون آنا / یا ان میں ورم ہونا

پہلے ہفتے مرکیورس سال کاروسیوس۔۶ (Merc. Sub. cor.-6) دوسرے



ہفتے کاربوویج۔۳۰ (Carboveg-30) اور تیسرے ہفتے بایو کیمک کمبی نیشن۔۱۸ (Biochemic Combination-18) دلوائیں۔

طبِ مشرق: ایک چمچہ سرکہ چوتھائی چٹکی نمک ایک پیالی پانی میں صبح، دوپہر اور رات غرارے کے لیے تجویز کریں۔ تین وقت کھجور کا پسا ہوا گوند چوتھائی چمچہ سرکے میں پیسٹ بنوا کر کھلوائیں۔ انار کے خشک پھول باریک ترین پسوا کر بطور منجن استعمال کرائیں۔ جامن کی چھال سے بنے جوشاندے سے غرارے کروائیں۔ کافور اور نوشادر ہم وزن یکجان کروانے کے بعد مسوڑھوں پر ملوائیں۔ چاول برابر ادرک کا ٹکڑا چبانے اور انار دانوں پر کالی مرچ اور نمک چھڑکوا کر کھانے کا مشورہ دیں (حمیدہ)

## ۳۸۰۔ مہاسے

محاسے کے شروع ہوتے ہی کاربوویج۔۶ (C. Veg.-6) ہر ۶ گھنٹے بعد اگر تکلیف پرانی ہو تو کالی برومائیڈ۔۳ایکس ہر ۸ گھنٹے بعد اور ریڈیم برومائیڈ۔۳۰ ہفتے میں ایک بار۔ اگر ۲ ہفتے ان سے کمی نہ ہو تب تفصیلی مطالعے کے بعد آرسینک آیوڈائیڈ، سلفر آیوڈائیڈ، کاربو اینیملس، نکس وامیکا، ایگاریکس اور ہائڈروکوٹائیل میں سے دوا کا انتخاب کیجیے۔

طبِ مشرق: ایک چھٹانک جوش کھاتے دودھ میں ایک لیموں کا رس حل کروائیں پھر دھیمی آنچ پر تہہ جمنے دیں جب گاڑھی ملائی آجائے تو یہ کریم سوتے وقت مہاسوں پر لگوایئے (حمیدہ۔فیض)

## ۳۸۱۔ مسے جھڑانے کے لیے

نائٹرک ایسڈ۔۳ (Nitric Acid-3) لگانے کے لیے تھوجا۔۳۰ (Thuja-30) صبح، دوپہر رات کھلانے کے لیے۔

طبِ مشرق: انجیر کے پھل سے نکالا گیا دودھ لگوانے کے لیے تجویز کریں (خالد) پیاز کو ٹکوں کی آنچ پر بھنوائیں پھر چھلکا اتروا کر اس پر گھی لگوا کر مسوں پر بندھوائیں (حمیدہ)

## ۳۸۲۔ معدے کی تقویت کے لیے

برائٹا کارب۔۳۰ (Baryta Carb-30) اور کلکیریا کارب۔۳۰ (Calc. Carb-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد صرف ایک ہفتے کے لیے۔

طبِ مشرق: ایک انار اندرونی چھلکے سمیت ایک ہفتہ کھانے کے لیے (خالد)

## ۳۸۳۔معدے میں جلن/ بھاری پن/ ورم

صبح روبنیا۔۳۰ (Rob.-30) دوپہر نائٹرک ایسڈ۔۳۰ (Nit. Ac.-30) سہ پہر لائیکو پوڈیم۔۶ (Lyco-6) شام ارجنٹم نائٹریکم (Arg. Nit.) رات نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nuxvom-3x)۔

طبِ مشرق: کیلے کا آٹا ایک چمچہ ہر کھانے سے آدھ گھنٹہ پہلے دو گلاس عرق تربوز چوتھائی چمچی اجوائن کے ساتھ دن میں تین مرتبہ (خالد وفیض)

## ۳۸۴۔مفلوج حصوں پر مالش

کونیم مدر ٹنکچر (Con.-Q) اور پلمبم مدر ٹنکچر (Plumb.-Q) ایک ایک ڈرام کو ایک اونس زیتون کے تیل میں ملوا کر متاثرہ جگہ پر مالش کروائیں۔

طبِ مشرق: اجوائن اور باچھ برابر مقدار میں ملوا کر سفوف بنوائیں اور اس سے متاثرہ جگہ مالش کروائیں (خالد)

## ۳۸۵۔مقعد کا ناسور

کاسٹیکم۔۲۰۰ (Caus-200) ہر چوتھے روز سوتے وقت اور بربرس ولگیرس مدر ٹنکچر (Berb. Vulg.-Q) سے دن میں دوبار پٹی کروائیں۔

طبِ مشرق: جو کے جوشاندے سے دھلوائیں اور یہی پینے کے لیے دیں۔

## ۳۸۶۔منہ میں چھالے/ اور زخم

کالی کلوریکم۔۶ (Kali Chlor-6) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: ایک تازہ انجیر اور ۵ بادام نہار منہ۔ ایک چمچی گوکل ایک پیالی گرم پانی میں حل کروائیں۔ اس کو غرارے کے لیے تجویز کریں۔ یا پھٹکڑی بریاں پسی ہوئی اور مہندی کے سبز پتے سائے میں خشک کیے گئے ہم وزن یکجان کروائیں۔ یہ پوڈر دن میں ۴ بار منہ میں چھڑکنے کا مشورہ دیں۔ مہندی کے پتے چبانے کا مشورہ دیں۔ پوست کیکر ۱۰ گرام، پھٹکڑی ۶ گرام، مہندی پسی ہوئی ۲ گرام کو پانی میں ایک گھنٹہ رکھنے کے بعد اس پانی سے غرارے کرائیں۔ پکا کیلا



ائے کے دودھ سے بنائی گئی دہی (ایک پاؤ) کے ساتھ۔ سفید کتھا + سفید الائچی + طباشیر ہم زن یکجان کروانے کے بعد ۵ گرین کی گولیاں بنوائیں۔ ہر ۲ گھنٹے بعد ایک گولی چوسنے کے لیے (حمیدہ) لوبان صعتر آدھا چھوٹا چمچہ ایک پیالی نیم گرم پانی میں حل کروانے کے بعد غرارے کروائیں یا پیلو کے پتوں کا جوشاندہ اور برابر مقدار میں سرکہ حل کروانے کے بعد اس محلول سے رارے کرنے کا مشورہ دیں (خالد)

## ۳۸۷۔منہ و زبان پر چھالے

سلفیورک ایسڈیم اسپرے (Sulphuric Acidium 30 Spray)

ینتھرس۔۳ ایکس (Canthris-3x) صبح، دوپہر اور رات۔ مرکری کارسیوس ۶ (Merc. Sub. Cor.-6) اور بورکس۔۳۰ (Borax-30) کے ۵۔۵ قطرے دو رام گلیسرین میں ڈلوا کر زبان اور منہ کے اندر پینٹ کرنے کے لیے تجویز کریں۔

ب مشرق: لوبان اور صعتر آدھی آدھی چمچی ایک پیالی گرم پانی میں حل کروا کر غرارے کے لیے تجویز کریں (خالد)

نہ میں چھالے: سہاگہ بریاں ۲ گرام، ۳۰ گرام شہد میں حل کر کے چھالوں پر لگوائیں (فیض)

نہ میں سرخ چھالے: بہی دانہ اور اسبغول کا لعاب لگوائیں (مہتہ) رسونت کے جوشاندے سے غرارے کروائیں۔ یا آملے اور مہندی کے پتوں کے جوشاندے سے غرارے کروائیں۔

پل کی کونپل کو گاڑھا رس اور کیکر کے پتے چوسنے کے لیے دیں (حمیدہ) یا بورک ایسڈ اور ھٹکڑی ایک ایک گرام ایک گلاس پانی میں حل کروا کر غرارے کے لیے تجویز کریں (فیض)

## ۳۸۔منہ سے بو

آرسینک آیوڈائڈ۔۳ (Ars. Iod.-3) صبح، دوپہر اور رات اس کے ۱۰ فیصد لوشن سے غرارے تجویز کریں۔

ب مشرق: کلی اور سرکہ ۲۰۔۲۰ گرام اور پانچ گرام پھٹکڑی اور ۲۵۰ لیٹر پانی میں محلول بنوا کر رارے کرنے کے لیے تجویز کریں (خالد) ایک چٹکی نمک اور ایک چٹکی میٹھا سوڈا یکجان کروائیں انگلی کی ایک پور پر ذرا سا سرسوں کا تیل اور ذرا سا یہ پوڈر روزانہ ۲ وقت مسوڑھوں اور

دانتوں پر نرم برش/مسواک سے ملنے کا مشورہ دیں (فرید) انار کے چھلکے کے جوشاندے سے غرارے کروائیں۔۳ گرام انار کا چھلکا ہر ۲ گھنٹے بعد چبانے کے لیے دیں۔ایک حصہ عرق لیموں دو حصے گلاب دانتوں اور مسوڑھوں پر روزانہ ۲ منٹ ملنے کے لیے مشورہ دیں (فیض) ایک حصہ لیموں کا رس اور ۲ حصہ عرق گلاب سے دانت مسوڑھے صاف کرائیں اور اسی محلول سے کلی کرائیں (حمیدہ)

## ۳۸۹۔ملیریا ہر تیسرے دن بخار

السٹونیا سکولیرس مدر ٹنکچر (Alst. Schol.-Q) صبح، دوپہر اور رات۔

زیرہ سفید ۱۰ گرام، ایک چٹکی ملٹھی ۱۵۰ ملی لیٹر پانی کے ساتھ صبح اور رات یا خشخش ۳ گرام، مرچ سیاہ ۷ دانے ایک پیالی پانی۔اس مقدار کو دن میں تین بار پلوانے کے لیے تجویز کریں (فیض) کافور، پھٹکڑی ایک ایک گرام، دھتورا ڈیڑھ کونپل، سیاہ مرچ اور لونگ ۲۔۲ گرام یکجان کروانے کے بعد خوراک ۵۰ ملی گرام ہر ۱۲ گھنٹے بعد (مہتہ) طباشیر، ست گلو، چھوٹی الائچی، چرائتہ ہم وزن پسوا کر خوراک ۱۲۵ ملی گرام ہر ۶ گھنٹے بعد (حمیدہ)

## ۳۹۰۔ملیریا ہر چوتھے دن بخار

چینینم سلف۔۳ (Chininum Sulph-3) اور ملیریا اوفی سینیلس۔۳ (Malaria off-3) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: قسط البحری ۵۰۰ ملی گرام صبح اور رات (خالد) چھلے لہسن کی بڑی پھانک ۳ عدد گھی میں بھنی ہوئی، اجوائن و قلمی شورہ ہر ایک ۵۰۰ ملی گرام کالا دانہ ایک ملی گرام، کالی مرچ ایک گرام یکجان کروا کر ۵۰۰ ملی گرام صبح اور شام (حمیدہ)

## ۳۹۱۔موتیا

سینی رے ریا (Cineraria) آنکھ میں ڈالنے کے لیے۔نیفتھالین۔۳ (Naphthaline-3) صبح، دوپہر اور رات۔

طبِ مشرق: زیتون کا سنہری تیل لگانے سے موتیا رک جاتا ہے۔کاسنی کے پتوں کے عرق میں سلائی ڈبو کر صبح، لیموں کے تازہ عرق سلائی بھگو کر اور ادرک میں سلائی بھگو کر دوپہر۔ ہم وزن عرق پیاز اور شہد کے محلول میں سرمے کی سلائی ڈبو کر لگانے کے لیے تجویز کریں (خالد)



ﺎمن کی گٹھلی ہم وزن باریک ترین پسی ہوئی اور شہد ہم وزن یکجان کروا کر سرمچو سے لگوائیں یا ﺮق پیاز سرمے میں اتنا کھرل کرائیں کہ اس میں مزید عرق جذب نہ ہو۔پھر یہ سرمہ صبح و شام ﮔانے کا مشورہ دیں (فیض) نوشادر، تخم نیل، سرمہ ایک ایک حصہ یکجان کروائیں، عرق گلاب نو ﺼے میں خوب حل کروانے کے بعد دن میں ۲ بار آنکھ میں لگانے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ)

## ۳۹۱۔موٹاپا کم کرنے کے لیے

کلکیریا کارب۔۶ (Calc.Carb-6) صبح گریفائٹس۔۳۰ (Graphites-30) دوپہر فیوکس مدر ٹنکچر (Fucus-Q) سہ پہر کلکیریا آرسینیکم۔۱۲ (Calc. Ars.-12) شام۔فائی ٹولیکا بیری (Phytocalla Berry-Q) رات۔

ﺐ مشرق: روزانہ تین عدد سفید انجیر کھلوائیں (خالد) ۲ کھانوں کے درمیانی وقفے میں ﺮبوزہ/یا کچالو گرم مصالحے کے ساتھ کھانے کا مشورہ دیں (فیض) روزمرہ کا کھانا بند اس کی ﺠائے زرد چھلکے والے ۶ کیلے ایک سیر مکھن نکلے دودھ میں حل کروالیں یہ مشروب دن میں ۳ بار ﭙینے کے لیے تجویز کریں اس کے ساتھ ہر کھانے کے وقت ایک پیالی بند گوبھی یا ٹماٹر کا رس پلایا ﺎ سکتا ہے یا مسور کے آٹے کی روٹی سرکے کے ساتھ، چترک کی جڑ کا سفوف ۲۔۲ گرام صبح اور ﺍت۔پانی کی جگہ ہرڑ، بہیڑہ، آملہ ۵ ہر ایک ۵ گرام ایک لیٹر پانی میں ایک بار جوش دلوا کر اتر الیں اس تناسب سے بنوالیں یہی پینے کے لیے تجویز کریں (مہتہ) جوکھار ۵۰۰ ملی گرام صبح، کندر ایک گرام، دوپہر سندرس ایک گرام رات صرف ایک ہفتے تک (حمیدہ) پیاز کا رس اور شہد یک تولہ، بھیم سینی کافور چوتھائی تولہ یکجان کروانے کے بعد سوتے وقت ایک قطرہ، جامن کی گٹھلی ایک عدد کا سفوف اور ہم وزن شہد صبح سویرے آنکھ میں لگانے کے لیے اور ۳ ماشے ﺎمن کی گٹھلی کا سفوف ہر بار صبح، دوپہر اور شام (حکیم جعفر علی)

## ۳۹۲۔موٹاپا لانے کے لیے

نیٹرم میور۔۳ ایکس (Natrum Mur-3x) صبح، دوپہر اور شام۔

ﺐ مشرق: سنا مکی ایک چمچہ ایک لیٹر بکری کے دودھ کے ساتھ۔۵ عدد کھجور ایک کھیرا اور ایک لکڑی، منقیٰ ۱۲ عدد اور کدو کے بیج ۲۱ روزانہ مطلوبہ وزن حاصل کرنے تک۔گوار، کھنب اور لدو کا حلوہ ایک ایک چمچہ صبح اور رات اس کے ساتھ ۵ سفید انجیر ایک پاؤ دودھ میں ابلوا کر پینے

کے لیے تجویز کریں۔اس کے ساتھ سات چھوہارے چاول میں پکوا کر ایک ماہ روزانہ چالیس روز تک کھلوائیں اور روزانہ دو گلاس پانی صبح پلوائیں۔ ورنہ قبض ہونے کا امکان رہتا ہے (خالد) روزانہ ایک انار اور ایک کچالو، کرم کلہ کا ساگ، ٹنڈے، آلو، سفید انجیر، سردہ، گرما، مٹر میں سے کوئی سی دو اشیاء ایک پاؤ کھانے کے لیے تجویز کریں شکر قندی کی دودھ میں کھیر (فیض و مہتہ)

۵ عدد منقیٰ پندرہ گرام مغز چلغوزہ کٹوا کر ایک پاؤ دودھ میں ہر کھانے سے پہلے اور ہر کھانے کے بعد یا تل ۱۲ گرام۔مغز اخروٹ ۶ گرام۔مغز بادام ۱۵ گرام۔خشخش ۱۵ گرام شکر دس گرام اور شہد ایک چمچہ دن میں تین مرتبہ مطلوبہ وزن حاصل کرنے تک۔ جامن کی گٹھلی کا سفوف ۴ گرام ایک پاؤ دودھ کے ساتھ روزانہ (حمیدہ)

## ۳۹۴۔متلی

نکسوامیکا۔۳ ایکس (Nux Vom-3x) ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: وقفے وقفے سے ۳ عدد چھوٹی اور ۳ عدد بڑی الائچی کے دانے چبانے کے لیے اور لیموں کے ٹکڑے پر نمک سیاہ پسا ہوا آدھا گرام پسی سیاہ مرچ ایک گرام اور پھٹکڑی بریاں ایک گرام چھڑکوا کر چٹوانے کے لیے دلوائیں (حمیدہ) رس پودینہ ایک چمچہ شربت املی ایک گلاس ہر ۲ گھنٹے بعد۔ٹماٹر کا جوس ایک بار (فیض)

## ۳۹۵۔متلی اور قے

اپی کاک۔۶ (Ip-6) ہر قے کے بعد۔

طبِ مشرق: پودینہ ہرا ۶۱ گرام کو تھوڑے سے پانی میں کوٹ و چھان کر ہر قے کے بعد پلانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۳۹۶۔موچ

کیلنڈولا مدر ٹنکچر (Calendula-Q) کا پھویا آدھ گھنٹے تک رکھوائیں۔بعد ازاں لیپ کریں۔اور آرنیکا۔۳۰ (Arnica-30) ہر چھ گھنٹے بعد کھلانے کے لیے تجویز کریں۔

طبِ مشرق: ایک لیٹر نیم گرم پانی میں ایک چٹکی نمک میں پندرہ منٹ تک پاؤں کو رکھوائیں۔یا تمباکو کے سبز پتوں پر گھی لگوا کر نیم گرم متاثرہ جگہ بندھوائیں۔ہر ۲۴ گھنٹے بعد بدلوائیں (حمیدہ)





# ن

## ۳۹۷۔ناخن پھٹنا

سلیشیا۔۳۰ (Sil.-30) اور تھوجا۔۳۰ (Thuja-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد

طبِ مشرق: ایک ہفتے ناخن پر روزانہ مہندی لگوائیں۔دوسرے ہفتے ناخن اور اس کے ارد گرد لہسن ملنے کے لیے تجویز کریں۔تکلیف کے ختم ہونے تک یہ عمل دہرواتے رہیں (حمیدہ)

## ۳۹۸۔ناف کا بڑھا ہونا

اپی کاک۔۶ (Ip-6) صبح، دوپہر اور شام کھانے کے لیے کیلنڈولا مدر ٹنکچر (Calend-Q) سمفائٹم مدر ٹنکچر (Symphy-Q) برابر مقدار میں ملوا کر دن میں دو بار ناف پر لگوائیں۔

طبِ مشرق: کھعب اور سریش ماہی کو ہم وزن پسوالیں۔پھر آہستہ آہستہ سرکے میں حل کروا کر اس کا لیپ بنوائیں متاثرہ جگہ پر دن میں دو بار یہ لیپ لگوائیں (خالد)

## ۳۹۹۔ناک کے پچھلے حصے میں بلغم پھنستا محسوس ہو

فاسفورس۔۶ (Phos.-6) کلکیریا سلف۔۶ (Calc. Sul.-6) اور پلسٹلا۔۳۰ (Puls.-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ایک سفید انجیر ابلوا کر ہر کھانے کے بعد تین دن مریض کو کھانے کے لیے تجویز کریں۔افاقہ نہ ہونے کی صورت میں ایک انجیر کا اور اضافہ کروا دیں۔ اس طرح ۴ انجیر کے ہم وزن شہد اور گلقند صبح اور شام کھانے کے لیے تجویز کریں (خالد) اگر اس سے بھی افاقہ نہ ہو تو اجوائن ایک چٹکی منقا ۵ عدد کا پاؤ پانی میں جوشاندہ بنوا کر دن میں ۳ بار (حمیدہ)

## ۴۰۰۔ناک کی ہڈی بڑھ جائے اور نتھنے بند ہوں

ٹیوکریم۔۳۰ (Teuc-30) اور لیمنا مائنر۔۳۰ (Lemna m-30) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ۳ بادام اور ۵ کالی مرچ روزانہ دو ہفتے تک کھانے کے لیے تجویز کریں (فیض)

دار چینی، کالی مرچ، کالا زیرہ، بچ، پیاز، بانس کے پتے اور سونٹھ ہم وزن پسوا کر پانی کے ساتھ اس کا گاڑھا لیپ بنوا کر ناک اور کنپٹی پر لگوائیں (حمیدہ)

## ۴۰۱۔ناک سے بو

سلیشیا۔۳۰(Sil.-30) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: تلسی کے پتوں کا رس وقفے وقفے سے ناک میں ڈلوائیں (خالد)

## ۴۰۲۔ناک میں مسے

تھوجا۔۳۰ (Thuja-30) کھانے کے ہر ۸ گھنٹے بعد۔ تھوجا مدر ٹنکچر (Thuj-Q) اور فارمیکا۔۳ ایکس (Formica-3x) اور کالی بائی۔۳ ایکس (Kali Bichrom-3x) کا ایک ایک قطرہ ہر ۱۲ گھنٹے بعد مسے پر لگانے کے لیے۔

طبِ مشرق: کڑوی بوٹی کی جڑ ایک گرام، چوتھائی کپ پانی میں ۸ گھنٹے پڑا رہنے دیں اس سے نکلنے والے رس کے ۴ قطرے دوپہر کے وقت ناک میں ٹپکوائیں (حمیدہ)

## ۴۰۳۔ناک سے پانی بہنا کم نہ ہو

ایلیم سیپا۔۶(All.Cep.-6) ہر ۸ گھنٹے بعد۔ شدید تکلیف میں ہر ۱۰ منٹ بعد ۱۰ خوراکیں۔

طبِ مشرق: دھتورے کے بیج ۳۵ گرام، ملٹھی ۲۵ گرام، لونگ ۴ عدد، ہلدی مسلم ۳ گرام، سونٹھ اور گوند کیکر ہر ایک ۲۸ گرام، ریوند چینی ۷ گرام، پسوا کر پانی چند قطرے ملوا کر مونگ کی دال کے دانے برابر گولیاں بنوائیں۔ ایک گولی صبح، دوپہر اور رات (حمیدہ)

## ۴۰۴۔نامردی دور کرنے اور اسپرم کاؤنٹ کو بڑھانے کے لیے/ اسپرم کو متحرک کرنے کے لیے

یوپٹوریم پرپیورا۔۳ ایکس (Eup.Pur.-3x) اور اوری گینم مدر ٹنکچر (Origanum-Q) باری باری ہر چار گھنٹے بعد لمبے عرصے کے لیے۔ جیلسی میم۔۲۰۰ (Gelsemium-200) ہفتے میں ایک بار۔

طبِ مشرق: کھجوریں خوب کھانے کے لیے تجویز کریں۔ سرخ پیاز کا پانی ایک حصہ دو حصے شہد میں خوب پکوائیں۔ تین ماہ تک ۵۰۰ ملی گرام صبح، دوپہر اور رات چاٹنے کے لیے تجویز



کریں۔ اگر خاطر خواہ افاقہ نہ ہو تو ایک چھوٹی پیاز گائے کے دودھ میں ابلوائیں پھر گھی میں تلوائیں۔ اس وزن کے برابر شہد میں اس کو حل کروائیں۔ دن میں ایک بار کھانے کے لیے تجویز کریں۔ (خالد)

## ۴۰۵۔نرخرے میں ورم

کاسٹیکم۔۳(Caus-3) اور بیلا ڈونا۔۳ ایکس (Bell-3x) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: ایک انجیر کے ہم وزن دیسی شکر، سرکے کے ساتھ پسوائیں۔ اس پیسٹ سے ہر پندرہ منٹ بعد چوتھائی چمچی چٹوائیں (خالد)

## ۴۰۶۔نشہ زائل کرنے کے لیے

نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux Vom.-3x) اور اوپیم۔۳ (Op.-3) ہر ایک باری باری پندرہ پندرہ منٹ کے وقفے سے مکمل ہوش میں آنے تک۔

طبِ مشرق: ایک پیالی نیم گرم پانی میں ۳ چمچے شہد گھول کر پلوائیں اگر آدھ گھنٹے میں نشہ زائل نہ ہو تو ایک ایک چمچہ سرکہ پانچ منٹ بعد ایک چمچہ پانی کے ساتھ پلوائیں (خالد)

## ۴۰۷۔نفخ

کیمومیلا۔۶(Cham.-6) اور چائنا۔۶(China-6) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: نہار منہ ایک بادام، ایک انجیر، رات کے بھگوئے ہوئے ۵ منقی کھلوائیں (خالد)

## ۴۰۸۔نکسیر

بوڑھے افراد میں ہو تو اگاریکس۔۶ (Agar. Mus-6) اور ہمامیلس۔۳۰ (Ham.-30) باری باری ہر ۵۔۵ منٹ بعد۔

دوسروں کے لیے امونیم کارب۔۶ (Amm. Carb-6) کاربوویج۔۳۰ (Carboveg-30) اور ہمامیلس۔۳۰(Ham.-30) باری باری ہر پانچ منٹ بعد۔

طبِ مشرق: ناک بند کر کے برف کی ٹکور کریں اور بعد ازاں انگور یا انار اور مرّ کے پتوں کے عرق سے بنے محلول کے چند قطرے ناک میں ڈلوائیں۔ وقفے وقفے سے سبز دھنیے کا عرق یا

کافور بھی سنگھوائیں (خالد) یا پھٹکڑی بریاں اور سونف ہم وزن کا سفوف سنگھائیں۔ بعد ازاں نیم کے تازہ پتے اور اجوائن ہم وزن پسوا کر کنپٹیوں پر ایک ہفتہ تک لگوائیں (فیض) پوست سرس ایک مٹھی آدھ لیٹر پانی میں ابلوائیں جب آدھا رہ جائے تو محفوظ کر لیں بہ وقت ضرورت مریض کی ناک پر لگوائیں (مہتہ) جنگلی کا رس ۳ ملی گرام، سلارہ بارتنگ ۳ گرام، مازو مثل، سفید دوب گھاس رس، جامن اور آم کی گٹھلی کا رس، ہرے دھنیے کا رس، تازہ آملوں کا رس، انار کے پھولوں کا رس، پیاز کے پھولوں کا رس ہر ایک ۳-۳ ملی گرام یکجان کروا کر رکھ لیں بوقت ضرورت ناک میں چند قطرے ڈلوائیں۔ سر پر برف رکھوائیں، گولر کے پھل کھانے کو دیں (حمیدہ)

## ۴۰۹۔ نمونیہ

نیوموکوسین۔۳۰ (Pneumo Coccin-30) اور برائی اونیا۔۱۲ (Bry-12) باری باری صبح، دوپہر، شام اور رات۔

طبِ مشرق: تخم حب الرشاد کا سفوف ۵۰۰ ملی گرام ہر ۱۲ گھنٹے کے وقفے بعد (خالد) تارپین کا تیل ۱۲ ملی لیٹر ایک گرام کافور میں حل کرا کر مالش کے لیے تجویز کریں (فیض) ارنڈ کی جڑ ۶ گرام، سونٹھ ۳ گرام، قلمی شورہ ۳ گرام، نوشادر ۲ گرام، خوب پسوا کر ہر ۶ گھنٹے بعد ۲ گرین پانی کے ساتھ پلوائیں (حمیدہ)

## ۴۱۰۔ نیل

آرنیکا مدر ٹنکچر (Arnica-Q) لگوائیں اور یہی دوا ۳۰ پوٹینسی اور لیکسس۔۳۰ (Lach.-30) باری باری ۴ گھنٹے بعد کھانے کے لیے تجویز کریں۔

## ۴۱۱۔ نزلہ ناک بند

ٹیکریم۔۶ (Teuc.m-6) اور لمنا مائنر۔۶ (Lem.m-6) باری باری ہر چار گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: مرزنجوش کے پتوں کا سرکے میں بنا پیسٹ متاثرہ جگہ پر لیپ کروائیں (خالد)

## ۴۱۲۔ نیند لانے کے لیے

کافیہ۔۱۳ یکس (Coff.-3x) شام کے کھانے کے آدھ گھنٹے بعد اگر کام کی زیادتی



کی وجہ سے نیند نہ آتی ہو۔

اگنیشیا۔۶ (Ig.-6) صبح، دوپہر اور رات اگر کسی غم یا پریشانی کی وجہ سے نیند نہ آتی ہو۔

طبِ مشرق: نیم گرم پانی ایک پیالی میں مہندی کے پتے ایک چمچہ سے بنے جوشاندے میں ایک چمچہ شہد اور ایک چمچی تلسی کا پوڈر ڈلوا کر پینے کے لیے تجویز کریں (خالد) موسم کے مطابق کھانے کے بعد دہی کی لسی یا بیر کا شربت پینے کے لیے تجویز کریں (فیض) خشخش ۳ گرام، بادام شیریں ۷ عدد، مغز کدو ۳ گرام سونے سے آدھ گھنٹہ پہلے چبوائیں، مہندی کے پتوں اور خشخش سے بھرے تکیے پر سونے کا مشورہ دیں (فرید) کاسنی کے پھول، پوڈر صندل اور سونف ایک ایک چمچہ دو گلاس پانی میں جوشاندہ بنوائیں۔ جب آدھا رہ جائے تو شربت بنفشہ دو چمچے کے ساتھ پینے کے لیے دلوائیں۔ ایک پاؤ تلوں کے تیل میں ایک کلولوکی کا عرق نکلوا کر ہلکی آنچ پر اس کو جوش دلوائیں۔ سونے سے پہلے کنپٹیوں پر اس کی مالش کروائیں (فیض) ایک لوکی کو لمبائی کے رخ کٹوا کر اس کے اندرونی حصوں سے پاؤں کے تلووں پر مالش کروائیں، سوتے وقت دھنیہ ۲ چمچے اور مرا ایک چمچہ (مہتہ) تخم خشخاش ۶ گرام، کاہو بغیر چھلکا ۳ گرام، سونف ۶ گرام، اسکند ۲ گرام، بسکھپرہ (اٹ سٹ) کی جڑ ۲ گرام، چھوٹی چندن اسرول ۵۰۰ ملی گرام، دھنیہ ۳ گرام یکجان کروا کر اس سے ۳ گرام آدھ گلاس نیم گرم پانی کے ساتھ پلوائیں دن میں ۲ وقت ٹھنڈے کھلوائیں (حمیدہ)

## ۴۱۳۔ نیند میں پیشاب نکلنا

گہری نیند میں پیشاب نکلنا: بیلاڈونا۔۳ ہر ۴ گھنٹے بعد۔

سوتے ہی پیشاب خطا ہونا: سیپیا۔۶ ہر ۸ گھنٹے بعد۔

چونوں کے باعث پیشاب خطا ہونا: سائنا۔۳ ہر ۴ گھنٹے بعد۔

سوتے بچے کو پیشاب خطا ہونے کے بعد جگانا مشکل ہو تب کریوزوٹم ہر ۸ گھنٹے بعد

طبِ مشرق: مرچ سیاہ، مرچ دکنی، تل سیاہ، دوب گھاس ہم وزن پسوا کر اس سے ۵۰۰ ملی گرام صبح اور رات (حمیدہ)

## ۴۱۴۔ نزلہ

فاسفورس۔۶ (Phos-6) دن میں تین مرتبہ۔

طبِ مشرق: خشخش ۳ گرام، چوتھائی چٹکی نمک دو پیالی پانی میں جوش دلوا کر چھنوا کر پینے کے لیے

تجویز کریں۔ خشخاش اور نمک اسی مقدار میں وقفے وقفے سے چبانے کے لیے دلوائیں۔ یا سونف ۱۵ گرام دیسی شکر ۲۰ گرام آدھ لیٹر پانی میں جوشاندہ اس طرح بنوائیں کہ جب پانی ایک پیالی رہ جائے تو سونف کو نچڑوا کر نیم گرم جوشاندہ پلوائیں (حکیم جعفر علی)

## ۴۱۵۔ نظر کمزور/ بینائی کمزور

فائسو اسٹگما۔۳ (Physo-3) اور نفتھالین۔۳ (Naphth.-3) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: دھنیہ خشک، سونف اور مصری کوزہ باریک سفوف بنوالیں، ۳ گرام سوتے وقت اور صبح مغز بادام اور مصری کوزہ یکجان کروانے کے بعد اس سے چوتھائی چھٹانک (حمیدہ)



# و

## ۴۱۶۔ ورم

بیلا ڈونا۔۳ ایکس (Bell-3x) اور فیرم فاس۔۳ ایکس (Ferr. Ph-3x) ایپس۔۳ (Apis-3) باری باری صبح، دوپہر اور شام۔

طبِ مشرق: جو کا آٹا سرکے میں گوندھا ہوا ورم کی جگہ پر لیپ کروائیں۔ اگر اس سے دو دن میں افاقہ ہوتا نظر نہ آئے تو ارنڈی یا آک کا پتا رات کے وقت بندھوائیں یا بتھوا کے پتے بندھوائیں یا لیموں کے عرق میں حب الرشاد کا پیسٹ بنوا کر لگوانے کے لیے تجویز کریں۔ یا قسط الھندی اور سفید زیرہ ہم وزن پسوا کر سرسوں کے تیل میں اس کا پیسٹ بنوا کر لگوائیں۔ بیر کی گٹھلی یا بیر کی جڑ کا پانی میں پیسٹ بنوا کر لگوائیں۔ کھانے میں ایک چمچہ سرکہ آدھ گلاس پانی کے ساتھ صبح اور شام پلوائیں۔ ہر کھانے کے بعد پپیتہ کھانے کے لیے تجویز کریں۔ ایک چھلی/ بھٹا ایک لیٹر پانی میں بنا جوشاندہ دن میں تین بار استعمال کے لیے تجویز کریں۔ ا لیٹر دودھ نیم گرم ایک گرام ہلدی حل کروانے کے بعد دن میں ۳ مرتبہ اور نیم گرم پانی کے ساتھ لاہوری نمک کا بنا پیسٹ متاثرہ جگہ پر لیپ کروائیں (خالد) آک کی کونپل اور ہلدی ۱۲ گرام یکجان کروا کر چنے کے برابر کی گولیاں بنوائیں، ۲ گولیاں صبح اور رات۔ پیاز کے بیج پکا کر اس کا لیپ



کروائیں۔ کھانے میں لہسن زیادہ اور پینے کے لیے کریلے کے چھلکوں کا رس ایک پیالی روزانہ ورم ختم ہونے تک (حمیدہ)

## ۴۱۷۔ وزن بڑھانے کے لیے

نیٹرم میور۔۳ ایکس (Natrum Mur-3x) صبح، دوپہر اور شام آیوڈیم۔۳۰ (Iodium-30) سوتے وقت۔

طبِ مشرق: عرق تربوز ایک گلاس، کھیرا ایک عدد، کھجور ۷ عدد صبح تربوز کے بیج ۵۰۰ ملی گرام دوپہر کے کھانے کے بعد۔ حب الرشاد کے بیج ۵۰۰ ملی گرام اور انڈے کی زردی شام۔ مچھلی کا تیل ایک چمچہ مرجان ۳ رتی اور بالائی ایک پیالی رات کے کھانے کے بعد۔ رائل جیلی شہد سے بنے چین کی ایجاد ایمپیول دن میں ایک سوتے وقت۔ مزید برآں سات کھجور ۱۵ بادام اور ۱۵ گرام خشخاش روزانہ کھلوائیں (خالد)

## ۴۱۸۔ وزن کم کرنے کے لیے

کلکیریا کارب۔۶ (Calcarea Carb-6) صبح، گریفائٹ۔۳۰ (Graphite-30) دوپہر، فیوکس مدر ٹنکچر (Fucus-Q) سہ پہر، کلکیریا آرسینیکم۔۱۲ (Calcarea Arsenicum-12) شام، فائٹولیکا مدر ٹنکچر (Phytolacca-Q) رات سوتے وقت۔

طبِ مشرق: حب الرشاد کے پتوں کا قہوہ صبح اور شام۔ ایک انار اور ایک لہسن کا جوا نہار منہ۔ سونے سے آدھ گھنٹے پہلے ۵ سفید انجیر (خالد)

## ۴۱۹۔ وہم

ایکونائٹ۔۳ تکلیف کے شروع ہوتے ہی۔ بعد ازاں اگنیشیا۔۶ (Ig-6) اور ایناکارڈیم۔۶ (Anac.-6) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد ایک ہفتے میں افاقہ نہ ہونے کی صورت میں تفصیلی علامات کی بنیاد پر دوا تشخیص کریں۔

طبِ مشرق: تربوز کا رس اور ابال کر ٹھنڈا کیا گیا گائے کا دودھ ۱ پاؤ اور ڈیڑھ تولہ مصری ڈلوا کر اس میں سے صبح نہار منہ کھلائیں (مہتہ)



## ھ

### ۴۲۰۔ ہائی بلڈ پریشر

گلونائن۔۳۰ (Glon-30) اور راولفیہ مدر ٹنکچر (Rauwolfia-Q) باری باری ہر ۶ گھنٹے بعد فشارخون زیادہ ہونے کی صورت میں ۱۰ خوراک ۵ منٹ کے وقفے سے فشار خون معمول پر آنے تک۔

طبِ مشرق: اسرول چھوٹی چندن ۵۰۰ ملی گرام، مغز تربوز ۳ گرام صبح اور رات۔ سوہانجنہ کے پتے ۳۱ گرام ایک لیٹر پانی میں جوش دلوائیں جب پانی آدھا رہ جائے تو کپڑ چھان کے بعد حسب ذائقہ شکر ملوا کر دوپہر سے سہ پہر تک یہی پلوائیں۔ ایک ماہ تک یہ نسخہ استعمال کروائیں۔

### ۴۲۱۔ ہاتھ پاؤں میں جلن

سلفر۔۳۰ (Sulph-30) روزانہ صبح نہار منہ اور فاسفورس۔۶ (Phos-6) سوتے وقت سات دن تک۔

طبِ مشرق: سونف ۵۰ گرام، دھنیا ۵۰ گرام، شکر ۱۰۰ گرام یکجان کروانے کے بعد اس سے ۱۵ گرام ہر آٹھ گھنٹے بعد سات دن تک۔ مہندی کا لیپ بیرونی استعمال کے لیے (حمیدہ) رات آسمان تلے کریلے رکھوائیں نہار منہ ان کا رس آدھ گلاس پلوائیں۔ دھنیے کی سبز پتیاں ایک چمچہ اور مصری ایک چمچہ چوتھائی گلاس پانی میں گھوٹ کر پلوائیں۔ غذا میں گرما کا استعمال زیادہ (فیض)

### ۴۲۲۔ ہاضمے کی درستی کے لیے

نکس وامیکا۔۳ ایکس (Nux vom.-3x) ہر ۸ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: آم رس ۵ تولے سونٹھ ۲ ماشے اور ہینگ ۱ ماشہ ہر کھانے سے پہلے ۵ دن تک (حمیدہ)

### ۴۲۳۔ ہائیڈروفوبیا۔ پاگل کتے کے کاٹنے کا علاج

لائی سن۔۳۰ (Lysin-30) اور زینتھوزی لم۔۳۰ (Xanthoxylum-30) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد۔ ان ادویات کے علاوہ اینا گیلس مدر ٹنکچر (Anag-Q)۔ کینتھرس۔۳ ایکس (Canth-3x) اور ایگاوی



(Agavae-3x) کچھ ہومیوپیتھ نے اس بیماری کے علاج کیلئے استعمال کیا ہے۔

طبِ مشرق: پیاز کا عرق زخم پر لگوائیں۔ اس کے بعد منقیٰ کی راکھ کا سرکے میں پیسٹ بنوا کر لیپ کروائیں۔ یہ نہ مل پائے تو کھیرے کے چھلکے زخم پر لگائیں اور اس پھل کے چھلکے ہی کھلائیں۔ بعد ازاں کلونجی، لہسن، اخروٹ اور سداب ہم وزن پسوالیں۔ اس نیم ٹھوس محلول کا ایک ایک چمچہ صبح، دوپہر اور رات کھلوائیں۔

### ۴۲۴۔ ہچکی

سیکوٹا ویروزا۔۶ (Cicuta ver-6) اور سائکلامن۔۳ (Cycl-3) باری باری صبح دوپہر شام اور رات۔ جوارش جالینوس چوتھائی چمچہ صبح اور رات اور سونٹھ، آملہ، پیپل کی جڑ ہم وزن پسوا کر سفوف بنوالیں۔ اس سفوف کا ایک چمچہ اور ایک چمچہ شہد کے ساتھ صبح اور رات۔ تخم حب الرشاد تیس گرام کا ڈیسی لیٹر پانی میں جوشاندہ بنوائیں۔ اس میں سے دو بڑے چمچے ہر آٹھ گھنٹے بعد پینے کے لیے تجویز کریں (حمیدہ) ہلدی کی دھونی دلوائیں (حمیدہ) مزید برآں جامن یا تاڑی کا سرکہ ایک چمچہ کلونجی ۱۲۵ ملی گرام۔ ایک چمچہ شہد آدھی پیالی پانی کے ساتھ تینوں وقت کھانے کے بعد (فیض) یا فوری طور پر ۷ بادام، ۵ مرچ سیاہ، دو چمچے چینی کھلائیں۔ وقفے وقفے سے ۵۔۵ پستے چبانے کے لیے تجویز کریں۔ لونگ کے تیل کا ایک ایک قطرہ چٹانے اور اس تیل کو سنگھانے کے لیے تجویز کریں۔ حقے کی چلم میں تمباکو کی جگہ خشک دھنیہ ڈلوا کر پلوائیں (مہتہ) کلونجی ۲ گرام، ملٹھی اور سونف ۳۔۳ گرام ہر گھنٹے بعد پانی سے کمی ہونے تک (دلبر) کھجور کی گٹھلی، پپلی، گوند کیکر ہم وزن پسوا کر ایک چٹکی ایک چمچہ شہد کے ساتھ (حکیم جعفر علی) پیاز چھیل کر اسے دھلوالیں اس پر کوٹا ہوا انار دانہ اور پسا ہوا نمک چھڑکوا کر کھلوائیں (اعظم خاں)

### ۴۲۵۔ ہرنیہ

نکس وامیکا۔۳۰ (Nux v.-30) اور میگنیشیا میور۔۳۰ (Mag. Mur-30) ہر چھ گھنٹے بعد باری باری۔

سوتے وقت ۷ دن کے وقفے سے بدل بدل کر لائیکوپوڈیم۔۱۰۰۰ (Lyco-1M) نکس وامیکا۔۱۰۰۰ (N.Vom.-1M) اور کلکیریا کارب۔۱۰۰۰ (CalcareaCarb-1000)۔

طبِ مشرق: کھنب، سریش ماہی، سرکہ ہم وزن کا پیسٹ بنوا کر متاثرہ جگہ پر لیپ کروائیں۔ اس مرکب کا ایک ایک چمچہ صبح اور شام پلوائیں (خالد)

## ۴۲۶۔ ہسٹیریا

مشک۔۳ (Moschus-3) رات، اگنیشیا۔۶ (Ignitia-6) دوپہر، کروکس سٹائیوا مدر ٹنکچر (Crocus s.Q) صبح۔ دورے کے دوران باری باری ایک دوا ہر پانچ منٹ بعد۔

طبِ مشرق: باری باری کھنب میں ذرا سا نمک ڈال کر اس کا ملغوبہ بنوا کر مریض کو سنگھوائیں پھر سونٹھ اور کالی مرچ کا باریک ترین پوڈر سنگھوائیں (فیض) بھنی ہینگ ایک رتی، عرق لیموں ۶ ماشے کے ساتھ ہر ۱۲ گھنٹے بعد ۳ ماہ تک (حمیدہ)

## ۴۲۷۔ ہسٹیریا کا دورہ مستقبل میں روکنے کے لیے

تین ماہ تک میگنیشیا میور۔۲۰۰ (Mag. Mur-200) ہفتے میں ایک بار اور فیرم میور۔۳۰ (Ferrum Mur-30) اور ویلیریانہ۔۶ (Valer-6) باری باری ہر چھ گھنٹے بعد تین ماہ تک۔

طبِ مشرق: بغیر شیرے میں ڈبوئی آدھی امرتی اور ایک چمچہ خمیرہ گاؤزبان کے ساتھ ہر آٹھ گھنٹے بعد تین ماہ تک (خالد)

## ۴۲۸۔ ہڈی ٹوٹنے پر

سمفائیٹم۔۳۰ (Symph-30) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔

طبِ مشرق: بیری کی گٹھلی اور بیری کی جڑ ہم وزن پسوا لیں اور پانی میں اس سے بنا لیپ لگوائیں (ہڈی کو اپنی جگہ بندھوانے کے بعد)

## ۴۲۹۔ ہیضہ یا ہیضہ نما اسہال

آرسینک البم۔۶ (Ars. Alb-6) اور کوپر آرسینیکم۔۶ (Cup. Ars.6) باری باری ہر دست کے بعد۔



طبِ مشرق: جو کے ستو سے بنا پتلا حریرہ دست بند ہونے تک پلاتے رہیں (خالد)

## ۴۳۰۔ ہیضے میں جسم سرد

کیمفر مدر ٹنکچر (Camph-Q) کے ۳ قطرے ہر دس منٹ بعد۔

طبِ مشرق: تین گرام مرچ سرخ بمعہ بیج پسوا کر دو گلاس پانی کے ساتھ پلوانے سے آدھ گھنٹے میں جسم میں گرمائی آتی بتائی گئی ہے (فیض)

## ۴۳۱۔ ہیضہ

کمفر مدر ٹنکچر ۳ قطرے ایک ایک چمچہ شکر میں ہر تے اور ہر دست کے بعد۔

طبِ مشرق: ہلدی، بجھا چونا اور بیج سرخ مرچ ہم وزن پسوا کر اس سے ۲ گرام ایک گلاس عرق پودینہ، عرق پیاز ایک تولہ، کافور ایک ماشہ کے ساتھ ہر پندرہ منٹ بعد یا لہسن، سفید زیرہ کالا نمک گندھک کالی مرچ ہر ایک ۲۵ گرام ہینگ بھونی ہوئی ۱۵ گرام باریک ترین پسوا کر اس کا عرق لیموں میں گاڑھا پیسٹ بنوائیں۔ چمچے کی نوک کے برابر ۲ گرین ہر تے اور ہر دست کے بعد پلوائیں (حمیدہ) سونٹھ ۱۸۷ ملی گرام، سرخ مرچ ۶۲ ملی گرام، افیون ۶۲ ملی گرام اس تناسب سے ملوائیں۔ ہر دست کے بعد ایک چمچہ (بر ڈوڈ) سونف، جائفل اور گڑ ہم وزن یکجان کروائیں ہر دست کے بعد چمچہ (مہتہ) ہیضہ کے دنوں میں تندرست افراد کو پیاز اور سرکہ زیادہ کھانے کا مشورہ دیں (فیض)



# ی

## ۴۳۲۔یادداشت بڑھانے کے لیے

کالی فاس۔۶ ایکس (Kali Phos-6x) ہر آٹھ گھنٹے بعد۔ اینا کارڈیم۔۲۰۰ (Anac-200) سوتے وقت ایک خوراک دو ماہ تک۔

طبِ مشرق: ۷ دانے کلونجی، ۲۱ عدد منقیٰ، ۵ عدد کھجور، ۱۰ پستے نہار منہ۔ رات کے وقت کندر گوکل ایک چمچہ آدھ گلاس پانی میں بھگوئیں صبح یہ پانی پینے کے لیے تجویز کریں۔ روزانہ کسی ایک وقت ادرک کے مربے کی ایک قاش، کدو کا سالن، تیتر یا اس نسل کے پرندے کا گوشت، کستوری سنگھانا اور چاٹنا (خالد) یا برگد کی چھال ۱۰ گرام پوست پیپل ۲۰ گرام اور شکر دیسی کو پسوا کر یکجان کروائیں۔ ایک پاؤ دودھ میں انہیں ڈلوائیں۔ دو جوش کے بعد نیم ٹھنڈا ہونے پر مریض کو پلوائیں۔ غذا میں سوئے کا ساگ زیادہ۔ یہ ۲ ہفتے تک دیں (فیض) معجون فلاسفہ ۶ گرام روزانہ دن میں ۳ مرتبہ (حکیم اجمل) شنگھاؤلی بوٹی، کالی مرچ، چھوٹی الائچی، برہمی بوٹی، مصطگی رومی ۵ تولے کوزہ مصری ۵ تولے یکجان کروا کر باریک ترین پسوا کر ایک پاؤ عرق گلاب میں ابلوائیں۔ اس سے ایک چمچہ روزانہ سوتے وقت (حمیدہ) برگد کی چھال ۱۰ گرام، پوست پیپل ۲۰ گرام، شکر ۱۰ گرام ایک پاؤ دودھ میں جوش دلوا کر روزانہ ایک بار ۲ ہفتے تک (مہتہ)

## ۴۳۳۔یرقان/ہیپاٹائٹس

بی اور سی قسم کیلئے گیوٹیریا۔۳۰ (Guatteria g-30) صبح، چیلیڈونیم مدر ٹنکچر (Chelid-Q) دوپہر، کارڈیوس مدر ٹنکچر (Carduus m-Q) رات، دوسری اقسام کے لیے مائریکا مدر ٹنکچر (Myrica-Q) صبح، لیپ ٹنڈرا مدر ٹنکچر (Leptendra-Q) دوپہر، نیٹرم سلف۔۳۰ (Nat. Sulph-30) رات۔

طبِ مشرق: کھیرے کے عرق کا گلاس اور دو چمچے شہد کے ساتھ روزانہ پینے کے لیے تجویز کریں۔ ۵ سفید انجیر، ۳ کھجور، ایک پاؤ تربوز اور ۳ گلاس گنے کا رس اور پیاز کوٹ کر پکا کر کھانے کے لیے تجویز کریں۔ ایک گلاس پانی میں مہندی کے پتے ایک مٹھی اور گوکل ایک چمچہ شام کے



وقت ڈلوا دیں۔ صبح اس کو نچوڑوائیں۔ بعد ازاں ایک چمچی شکر یا چینی ڈلوا کر مریض کو پلائیں۔ سرکے میں پکایا گیا گوشت کھانے میں تجویز کریں۔ خرگوش کا گوشت اور جو کا دلیہ کھانے کے لیے اور جو کا پانی پینے کے لیے تجویز کریں۔ اس کے علاوہ کلونجی کے بیج ایک چمچہ ایک لیٹر دودھ کے ساتھ دن میں کسی وقت۔ تلسی کے پتے ۱۲۵ گرام آدھا لیٹر پانی میں جوشاندہ بنوائیں ایک چمچہ شہد کے ساتھ دن میں کسی بھی وقت (خالد)۔ آلو بخارہ ۴ عدد، گلِ کاسنی ۳ ماشے، ایک گلاس پانی میں شام کے وقت ڈلوا دیں۔ صبح ایک چمچہ شربت بنفشہ اس میں ڈلوائیں اور نہار منہ مریض کو پلانے کے لیے تجویز کریں۔ کھانے میں شہد زیادہ چٹوائیں۔ پرندوں کا گوشت، ہلکے وزن کی بغیر چربی والی مچھلی، منقیٰ، تربوز، خربوزہ، کھیرا، انار، کیلا، سنگترہ، آلو بخارہ، کھجور، گاجر، مولی، سفید پیٹھے کا جوس مصری ملوا کر اور ان پھلوں کا عرق (جوس) کھانے و پینے کے لیے تجویز کریں (فیض) مغز کاسنی، مغز خربوزہ، مغز تخم خیارین ہر ایک ۴ گرام، کالی مرچ ۴ عدد کسوندی کے پتے ۴ عدد، ریٹھے کا اوپر کا چھلکا، بسکھپرا نیپر وا اور کلونجی ہر ایک ۷ عدد اس تناسب سے یکجان کروائیں خوراک ۵۰۰ ملی گرام صبح و رات (حمیدہ)

## ۴۳۴۔ہسٹریا

مشک۔۳ (Mosch-3) اور اگنیشیا۔۳ (Ig.-3) باری باری ہر ۱۵ منٹ بعد۔ اگر دوا سے خاطر خواہ افاقہ نہ ہو تب کروکس، پلاٹینا، ایسافوٹیڈا، ایکٹیا ریسی موسا، ٹیرنٹولا، ولاری آنا، آرم میں سے کسی دوا کا تفصیلی مطالعہ کے بعد چناؤ کریں۔

طبِ مشرق: بغیر شیرے میں ڈوبی آدھی امرتی ایک چمچہ خمیرہ گاؤ زبان کے ساتھ (مہتہ)



نوٹ: ہومیو پیتھک علاج میں بیماری کی علامت اور دوا کے خواص میں مطابقت ہونا شفا کی ضمانت ہے۔ اگر چنی گئی دوا سے مطلوبہ کمی نہ ہو تو اسی دوا کی اونچی پوٹینسی استعمال کریں۔ اگر پھر بھی ۲ دن میں افاقہ نہ ہو تو علامات کی تفصیل جاننے کے بعد دوا کے مطالعے کے لیے کسی معیاری میٹریا میڈیکا کا انتخاب کریں۔



# آکو پریشر

آکو پریشر کو صرف فرسٹ ایڈ کے طور پر استعمال کریں۔ ہر پوائنٹ پر تقریباً ۲۰ پونڈ کے قریب دباؤ ڈالیں۔ دباؤ ۱۵ سے ۲۵ سیکنڈ تک کے لیے رکھیں۔ تین طرح کا دباؤ ڈالیں۔ پہلے گھڑی کی سوئیوں کے رخ یعنی **Clock Wise** پھر گھڑی کی سوئیوں کے مخالف سمت یعنی **Anti Clock Wise** اور پھر پمپنگ (**Pumping**) طرز سے۔ ایک سیکنڈ کے لیے دباؤ ڈالنا پھر دباؤ اٹھانا پھر ڈالنا اور پھر اٹھانا۔ خاکوں میں متعلقہ پوائنٹ دکھائے گئے ہیں۔

مندرجہ ذیل کیفیات میں آکو پریشر کا استعمال نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ اس سے اجتناب کریں۔ مثلاً مریض اگر شدید کمزوری کی حالت میں ہو، حاملہ ہو، شوگر، کینسر، دل یا گردش خون سے متعلق کسی بیماری میں مبتلا ہو۔




## ۴۳۵۔ حیض کے دوران دردوں میں کمی لانے والے پوائنٹ

اندر کے رخ کے ٹخنے سے تین انگلی موٹائی کے برابر فاصلہ پر اوپر کی اس جگہ پنڈلی کی ہڈیوں کے درمیان میں دباؤ کے لیے اس پوائنٹ کو استعمال کریں۔




## ۴۳۶۔ عام دردوں کے لیے پو

باہر کے ٹخنے کے بالکل نیچے با
کے رخ پوائنٹ استعمال کریں۔ اور گھٹ
سے تین انگلی نیچے دونوں ہڈیوں کے
درمیان کا پوائنٹ استعمال کریں۔



## ۴۳۷۔ بچوں میں دورے




کانوں کی لو کے درمیانی حصوں میں ناخن چھونے سے دورہ بند ہو جاتا ہے۔




## ۴۳۸۔ مشکل زچگی

اندرونی ٹخنوں سے ۴-۳ گلیوں کی موٹائی کے برابر اوپر کے رخ ائنٹ پر دبانے سے زچگی آسان ہوتے بھی گئی ہے۔




## ۴۳۹۔ سینے اور پسلیوں میں درد

ہاتھوں کے پشت کے رخ کلائی سے ذرا بازو کی طرف بالکل درمیان کے پوائنٹ دباؤ کے لیے استعمال کرنے سے درد میں کمی ہوجاتی ہے۔




## ۴۴۰۔ زچہ کی چھاتیوں میں درد

بچے کو دودھ نہ پلانے یا بچے کے دودھ نہ پینے کی وجہ سے ماں کی چھاتیوں میں درد ہو جاتا ہے اس کے لیے تصویر میں

دکھائے گئے پوائنٹ پر چند منٹ دباؤ ڈالنے
سے درد رفع یا غیر معمولی طور پر کم ہوتے
دیکھا گیا ہے۔

## ۴۴۱۔ نامردی

بعض مرد ۴۵ سال کے بعد اپنی
ہیجانی زندگی میں اعصابی تناؤ کے باعث
ازدواجی حقوق کی ادائیگی میں کمزوری محسوس
کرنے لگتے ہیں۔ اس علامت کو رفع
کرنے کے لیے ان کی ناف سے ایک انچ
نیچے اور اسی کے بالمقابل کمر پر دباؤ ڈالا
جائے تو اس سے مطلوبہ نتائج کافی حد تک
حاصل کیے جاسکتے ہیں۔




## ۴۴۲۔ آواز بیٹھنے کی تکلیف کو کم کرنے کے لیے

انگوٹھے اور اس کے ساتھ کی انگلی
کے جوڑ کی جگہ دن میں چار بار پانچ منٹ
کے لیے دباؤ استعمال کریں۔



## ۴۴۳۔ سینے میں درد

کہنی سے ہاتھ کے پشت کی
درمیانی جگہ باہر کے رخ پوائنٹ پر دباؤ
استعمال کرنے سے افاقہ ہوتا ہے۔




## ۴۴۴۔ نزلہ زکام میں ناک کا بند ہونا

ماتھے پر جہاں بال شروع ہوتے



ہیں ناک کی سیدھ اوپر کے رخ اس پوائنٹ
پر اور نتھنوں کے اطراف دو سے پانچ منٹ
تک دباؤ کے استعمال سے کیفیت بہتر ہو
جاتی ہے۔



## ۴۴۵۔ صدمہ سے بیہوشی

نتھنوں اور ہونٹ کے درمیانی
حصے کے پوائنٹ پر پمپنگ سا دباؤ کیا
جائے اور ہاتھوں کی چھوٹی انگلیوں پر
انگوٹھے کے رخ ناخن کے نیچے اور ماتھے پر
بال شروع ہونے کے اطراف کی جگہ سے
ذرا نیچے بھنوؤں سے ایک انگلی موٹائی کے
برابر اوپر کے رخ پوائنٹس پر دباؤ ڈالا جاتا
رہے تو دو سے پانچ منٹ کے لگ بھگ
عرصہ میں متعلقہ افراد کو ہوش میں آتے
دیکھا گیا ہے۔








## ۴۴۶۔ الرجی

تصاویر میں دی گئی پانچ جگہ
روزانہ دباؤ کا عمل پانچ منٹ کیا جائے تو ۹۵

فیصد کیس میں چند ہفتوں میں الرجی سے نجات ملتی دیکھی گئی ہے۔

۱۔ دونوں بھنوؤں کے درمیان پوائنٹ

۲۔ ناک کے دونوں اطراف پوائنٹس








۳۔ سر کے پچھلے حصے کے درمیان سے ڈیڑھ انچ اطراف میں گدی کی ہڈیوں کے سروں پر پوائنٹس



۴۔ جب انگوٹھا اور ساتھ کی انگلی کو قریب کیا جائے تو اونچی جگہ پوائنٹس




۵۔ گھٹنوں پر تین انچ نیچے، دونوں ہڈیوں کے درمیان باہر کے رخ پوائنٹس

## ۴۴۷۔ سر درد

سر درد سے نجات حاصل کروانے کے لیے تصاویر میں دکھائے گئے ۱۱ پوائنٹس پر دباؤ کے عمل کو کئی ہفتے کرنے سے زیادہ کینسر میں درد شقیقہ تک کو ختم ہوتے



دیکھا گیا ہے۔

۱۔ گدی کی ہڈی کے آخر میں تصویر میں دکھائی جگہ پوائنٹس







۲۔ سر کے درمیان میں پوائنٹ (دونوں کانوں کے درمیانی فاصلہ کے رخ)

۳۔ بھنوؤں کے درمیان اوپر کے رخ (ماتھے کی چوڑائی کے تین چوتھائی فاصلے پر بھنوؤں سے اوپر پوائنٹ)

۴۔ کلائی کی سلوٹ سے ڈیڑھ انچ اوپر دونوں کے درمیان پوائنٹ

۵۔ کنپٹی پر بال شروع ہونے کی جگہ اور
اس سے چوتھائی انچ اوپر ماتھے کے کنارے
پر پوائنٹس



## ۴۴۸۔ نیند لانے کے لیے

اس کے لیے جو ۷ پوائنٹس ہیں
ان پر دباؤ کا عمل کرنے سے زیادہ افراد کو ۱۰
سے ۱۵ منٹ میں نیند آ جاتی ہے۔

۱۔ سر کے درمیان پوائنٹ








۲۔ کان کی لو سے تقریباً ایک انچ نیچے پوائنٹس



۳۔ گھٹنے سے تقریباً ۳ انچ نیچے ایک انچ باہر کے
رخ پوائنٹ




۴۔ اندرونی ٹخنے سے تقریباً تین انچ اوپر
دونوں ہڈیوں کے درمیان پوائنٹ




۵۔ ہاتھ کی سلوٹ پر چوتھی انگلی کے رخ
پوائنٹ اور سلوٹ کے درمیان ۱۲ انچ اوپر
دونوں بندھن کے درمیان پوائنٹ




۶۔ پاؤں کے انگوٹھے کے ساتھ کی انگلی کے ناخن کی جڑ پر باہر کے رخ پوائنٹ




۷۔ پاؤں کے انگوٹھے پر اندر کے رخ جہاں انگوٹھے کی ہڈی کا پہلا جوڑ ختم ہو وہاں جلد کے دو رنگ کے جدا ہونے کی جگہ پر پوائنٹ

## ۴۴۹۔ نکسیر




مٹھیاں بند کرنے پر انگلیاں شروع ہونے اور ہتھیلیاں ختم ہونے کی جگہ پر جو لائن ابھرتی ہے ان کے گرد کس کر پٹی باندھ کر ایک منٹ تک مٹھی بند کرائیں۔

## ۴۵۰۔ ہچکی




گردن کے سامنے کے رخ ہنسلیوں کی درمیانی جگہ گہرائی میں پوائنٹ پر ہلکے دباؤ کا عمل کرنے سے اکثر یہ علامت رفع ہوتی دیکھی گئی ہے۔



## ۴۵۱۔ دانت کا درد




ہاتھ کے انگوٹھے کے ساتھ والی انگلی پر باہر کے رخ ناخن کی جڑ کے قریب پوائنٹ اور نتھنوں کے اطراف ان کے شروع ہونے کی جگہ پر پوائنٹ اور منہ کے دونوں کناروں سے ذرا اوپر پوائنٹ۔




## ۴۵۲۔ دمہ کا دورہ




گردن کے سامنے کے رخ دونوں ہنسلیوں کی درمیانی جگہ پوائنٹ اور گردن کے پیچھے ساتویں سروائیکل مہرے اور تھوریسک مہرے کے ابھار کی جگہ پر پوائنٹس پر دباؤ کے عمل سے عموماً دورے کو جلد کنٹرول میں آتے دیکھا گیا ہے۔

## ۴۵۳۔ انجناری/گوہانجنی




جس آنکھ میں یہ تکلی
ہو اس کے مخالف سمت پاؤں
انگوٹھے کو ڈوری سے کس کر ا
طرح باندھ دیں کہ خون نہ رُ

# روحانی طب

میرے آباؤ اجداد نے جن وظائف کی دوسروں کو بتانے کی اجازت دی تھی وہ درج ذیل ہیں۔اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ان کے ورد سے مشکلات میں مبتلا افراد کی مرادیں پوری ہوئی ہیں۔آپ بھی اپنے مریضوں کے مسائل کے حل کے لیے ان سے استفادہ کر سکتے ہیں۔

| وظیفہ | ترکیب | جس مقصد کے لیے پڑھا جائے |
|---|---|---|
| بسم اللہ الرحمن الرحیم | ہر روز ایک ہزار بار | صاحب یقین ہونے کے لیے |
| هُوَاللّٰهُ الَّذی لاَ اِلٰهَ الا هُو عَالِمِ الغیبِ والشّهَادَةِ هُوَالرّحمٰنُ الرّحیم | ہر روز ایک سو مرتبہ | فراموشی اور غفلت دور کرنے کے لیے۔تمام عالم مہربان ہو۔زوال کے وقت پڑھنے سے غفلت اور فراموشی دور ہو۔ |
| القدّوسُ یا سبوحُ یا قدوسی | روٹی پر لکھ کر کھائے | فرشتوں کی صفت پانے کے لیے |
| السّلامُ | ہر روز ایک سو مرتبہ | بیماری سے شفا کے لیے |
| المومنُ | کثرت سے پڑھے اور لکھ کر پاس رکھے | شیطان سے محفوظ رہے |
| اَلمُهیمَن | کثرت سے پڑھے | ظاہر باطن نور پیدا ہو |
| العزیزُ | صبح کی نماز کے بعد ۴۱ مرتبہ ۴۰ دن تک | امور دنیا وعقبہ میں کسی کا محتاج نہ ہو |
| اَلجبّارُ | بعد مسبحات عشرہ کے ۲۱ بار پڑھا کرے | ظالم اور جابر کے پنجہ سے محفوظ رہے |





| وظیفہ | ترکیب | جس مقصد کے لیے پڑھا جائے |
|---|---|---|
| المتکبّرُ | منکوحہ سے جماع سے پہلے دس مرتبہ پڑھے | فرزند شائستہ ونشرہ حق تعالیٰ عنایت کرے اور اول آخر درود شریف ۱۱ مرتبہ اور پارہ ۱۸ سورہ النور ۲۴ رکوع ۵ کی آیت ۴۰ اوکظلمٰتٍ سے لہٗ من نورٍ تک ۴۱ لونگ لے ہر لونگ پر سات سات مرتبہ آیت مذکورہ پڑھیں اور دم کر کے رکھتے جائیں اور بعد غسل حیض ایک لونگ بلا ناغہ کھانی چاہیے یا رات سوتے وقت کھائے تو صبح تک پانی نہیں پینا چاہیے۔ |
| الخالقُ | جب لوگ سو جائیں تب کثرت سے پڑھے | فرشتوں کی عبادت اس کے نام لکھی جائے۔ |
| البارِئُ | ہر ہر روز ۷ مرتبہ | انشاءاللہ تعالیٰ عذاب قبر نہ ہو |
| المُصوّرُ | ایک حیض سے دوسرے حیض کے درمیانی وقفے میں ۷ روزے رکھے،افطار کے وقت ۲۱ بار پڑھ کر اس سے افطار کرے | انشاءاللہ تعالیٰ اس دوران حمل رہ جائے گا اور فرزند شائستہ تولد ہوگا۔ |
| الشهیدُ | دو حیض کے درمیانی وقفے میں صبح کے وقت پیشانی پر ہاتھ رکھ کر ۲۱ بار پڑھے اور منہ آسمان کی طرف رکھے | |

| | | |
|---|---|---|
| المتعالی | صبح کے وقت پیشانی پر ہاتھ رکھ کر ۲۱ بار پڑھے اور منہ آسمان کی طرف رکھے | درد حیض کی تکلیف کو رفع کرے |
| یا غفارُ غفرلی ذنوبی | بعد نماز جمعہ ایک سو بار | مغفوروں کے زمرے میں شامل ہو |
| القہارُ | کثرت سے پڑھے | دنیا کی محبت جاتی رہے |
| الوھابُ | سو بار ننگے سر مکان کے صحن میں نصف شب میں | |
| الرزاقُ | دس دس بار مکان کے چاروں کونوں میں صبح کاذب کے وقت پڑھیں | رزق میں برکت کے لیے |
| الفتّاح | بعد نماز فجر دونوں ہاتھ سینہ پر رکھ کر ۷۰ مرتبہ پڑھیں | دل کا زنگ دور ہو اور قسمت یاوری کرے۔ |
| العلیمُ | کثرت سے پڑھیں | اللہ تعالیٰ کی معرفت نصیب ہو۔ |
| القابِض | ہر روز ۴۰ دن تک روٹی کے ۳۰ ٹکڑوں پر لکھ کر کھائے | بھوک کی تکلیف (عذاب) سے نجات پائے۔ |
| الباسطُ | صبح اٹھتے ہی باوضو ہو کر ہاتھ اٹھا کر ۱۰ بار پڑھے اور ہاتھ منہ پر پھیر لے۔ | انشاء اللہ تعالیٰ ہرگز کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ |
| الخافِضُ | ہر روز بہ وقت مصیبت سات ہزار بار پڑھے | انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں سے نجات ملے گی۔ |



| | | |
|---|---|---|
| الرافِعُ | ہر روز سو مرتبہ کسی وقت بھی پڑھے | آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا انشاء اللہ |
| المُعِزُ | شب میں یا بعد نماز جمعہ یا بعد مغرب ۴۱ بار پڑھے | خلق میں عزیز و مکرم ہو۔ |
| اَلمُذِلُ | ۷۵ بار پڑھ کر سجدہ میں دعا کرے | اللہ تعالیٰ فلاں شخص کے شر سے امان دے۔ |
| یا لطیف | ۱۱۹ بار ہر نماز کے بعد اس کے ایک مرتبہ اللّٰہ لطیف بعادہٖ یرزق میں یشاءھو القوی العزیز | رزق کی تنگی سے پیدا ہونے والی بیماریوں کے لیے |
| اَللطِیفُ | دو رکعات نماز نفل پڑھنے کے بعد ایک سو بار نیت کر کے پڑھے | انشاء اللہ تعالیٰ لڑکی کی شادی جلد ہو جائے گی۔ |
| الشکورُ | ہر روز ۴۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے بعد ازاں یہ پانی پیئے اور چند بوند آنکھوں پر ملے | انشاء اللہ تعالیٰ بینائی آخری وقت تک قائم رہے گی۔ |
| البارئُ المصورُ | دو حیض کے درمیانی وقفے میں ۷ روزے رکھے پانی سے افطار کرے بعد میں ۲۱ مرتبہ یہ اسم پڑھے اول آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف | اولاد کے لیے |

| | | |
|---|---|---|
| یا وھّابُ | گھر یا مسجد کے صحن میں ۳ بار سجدے میں گر کر ہاتھ اٹھائے اور سو بار یہ اسم پڑھے اول آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف | کسی بھی جائز حاجت کے لیے جس کے لیے کوشش جاری ہو انشاء اللہ مثبت نتیجہ نکلے گا۔ |
| یَاسَمِیعُ | بعد نماز چاشت سو مرتبہ اول آخر درود شریف سو مرتبہ | برائے قبولیت دُعا |
| یا لَطِیفُ | دو رکعت نفل کے بعد سو مرتبہ | برائے مطلب براری |
| یَا حَکِیمُ | روزانہ سو مرتبہ پابندی سے | کسی مخصوص کام کے لیے |
| اَلمَتِینُ | سو بار کاغذ پر لکھ کر روزانہ پلائیں جب تک دودھ جاری نہ ہو جائے | دودھ پلانے والی ماں میں دودھ کی کمی کو بچے کی ضرورت کے مطابق دودھ بڑھانے کے لیے۔ |
| اللھم یَا قَوِیّ القَادِرُ | ہر روز سو بار پڑھے | ہر قسم کی دل کی تکالیف کے لیے |
| المُقدَرُ قَونِی وَ قَلبی | دل پر ہاتھ رکھ کر اور ہر نماز کے بعد سات بار پڑھے | (حوالہ: حجرت مفتی ولی حسن) |
| باسِطُ | ۷۳ بار ہر نماز کے بعد | ملازمت کے لیے |

ومن یتق اللہ یجعل لہٗ مَخرَجاo (سورۃ طلاق)

ایک تسبیح روزانہ۔ آگے پیچھے درود شریف، پانی پر دم کر کے پئیں اور چلتے پھرتے یہ آیت پڑھیں۔ دمہ اور سانس کے امراض کے لیے (حوالہ: مولانا بدیع الزمان)







رَبّ اَدخِلنِی مُدخَلَ صِدق وَاَخرِجنِی مُخرَجَ صِدقِ وَجع الّي من لَّدُنکَ سلطاناً نَصِیراo

سورۃ بنی اسرائیل کی درج بالا آیت نمبر ۷۹، ڈھائی ماہ تک ۲-۲ مرتبہ فجر اور مغرب کی نماز کے بعد پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض پیے یا اسے پلائیں۔ آیت پڑھنے سے پہلے ۱۱ مرتبہ آگے پیچھے درود شریف پڑھیں (حوالہ: حضرت مولانا حافظ ابرار الحق کلیانوی معرفت نو بہار فاسٹ فوڈ)



وتر نماز کے بعد ہر روز بواسیر کے ختم ہونے تک اس ترتیب سے درج ذیل پڑھیں۔ پہلی رکعت میں سورۃ الکفرون، دوسری رکعت میں سورۃ النصر، تیسری رکعت میں سورۃ لہب۔ انشاء اللہ اس ورد سے متعلقہ مرض اللہ تعالیٰ کے فضل سے جلد جاتے رہتے ہیں۔



سورۃ الرعد کی ۲۸ اور ۲۹ آیات

الذین آمنو و تطمئِن قلُوبُھم بذکر اللہ o الاَ بذکر اللہِ تطمئِنُ القلوب o الذین آمنو وعملو الصلِحٰتِ طُوبیٰ لَھُم وَ حُسنُ ماٰب o ہر فرض نماز کے بعد ۳-۳ مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ بلڈ پریشر میں افاقہ ہوگا (حوالہ: مولانا بدیع الزماں)



سلٰمٌ قولاً مِن رَبِ رحیم o ۳ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد میں افاقہ ہوگا۔ (حوالہ: مولانا بدیع الزماں)



# جادو، آسیب اور بیماری کی تشخیص

اگر کسی شخص کو شبہ ہو اس پر کسی نے جادو کر دیا ہے یا اسے آسیب نے آگھیرا ہے یا واقعی وہ ایسا بیمار ہے جس کی بیماری ابھی صحیح تشخیص نہ ہو پا رہی ہے تب اس کے قریب ترین کسی فرد کو چاہیے کہ متعلقہ فرد کو سامنے بٹھا کر اس کا کوئی سا چھ گھنٹے پہنا ہوا قمیض لیں اسے لمبائی کے رخ تہہ کرنے کے بعد اسے ایک طرف سے متعلقہ شخص کو پکڑا دے اور دوسری طرف سے خود پکڑ کر زور سے کھینچے۔ پھر فیتے کی مدد سے اس کی پیمائش کرے۔ اور ایک کاغذ پر اس پیمائش کو لکھ لے۔ پھر گیارہ مرتبہ استغفار مکمل پڑھے اور اسے ماپے گئے کپڑے پر دم کر دے پھر اس کی پیمائش کرے اور لکھ لے۔ اس عمل کو تین بار اسی طرح کرے۔ اس طرح اس کے پاس چار readings آجائیں گی۔ پھر دوبارہ اس کپڑے کی نئے سرے سے تہہ لگوائے اور پہلے طریقے کے مطابق پیمائش کر کے لکھ لے۔ اس بار لاحول ولا قوۃ مکمل گیارہ مرتبہ پڑھ کر کپڑے پر پھونکے پھر پیمائش کرے۔ یہ عمل پہلے کی طرح تین بار دہرائے۔ اس طرح اس کے پاس مزید چار readings ہوں گی۔

پیمائش سے تشخیص کا طریقہ:

۱۔ اگر آٹھوں بار پیمائش ایک ہی رہے تب سو فیصد متعلقہ شخص کسی بیماری میں مبتلا ہے۔ اس کے مرض کی تشخیص اور علاج کسی ماہر سے کرائیں۔

۲۔ اگر آٹھ میں سے پانچ یا اس سے زیادہ بار پیمائش اصل پیمائش سے بڑھ گئی ہو تو آسیب کا اثر ہے تب مندرجہ ذیل عمل کریں۔

۳۔ اگر آٹھ میں سے پانچ یا اس سے زیادہ بار پیمائش اصل پیمائش سے کم ہو گئی ہو تو جادو کا اثر ہے تب آسیب کے عمل کے بعد اس کا علاج دیا گیا ہے۔

اگر کسی کو آسیب کی وجہ سے کوئی مرض ہو تو اس کا قریبی عزیز پہلے دو نفل پڑھے پھر آیت الکرسی پڑھ کر اپنا حصار کرے اپنے پاس گلاس میں پانی رکھے۔ بعد ازاں ۱۱ مرتبہ آگے پیچھے درود شریف پڑھے اس کے درمیان ۱۱ مرتبہ پارہ ۲۳ سے سورۃ ص اور پارہ ۲۷ سے سورۃ



النجم پڑھے پانی پر دم کرے۔ بعد عمل یہ پانی مریض کو ایک گھونٹ پلائے گھر کے تمام کونوں میں چند بوند ڈالے اور مریض کا سر کسی برتن میں، اس پانی میں اور پانی ملوا کر اس طرح دھلوائے کہ پانی زمین پر نہ گرے۔ مریض کا سر سوتی تولیے سے اچھی طرح اس طور خشک کرے کہ پانی زمین پر نہ گرے۔ بعد ازاں اس پانی کو کسی کچی جگہ پر دفنا دے۔ یہ عمل صرف ۱۱ دن کرنا ہے۔



اگر کسی مریض کو جادو کا شبہ ہو تو مندرجہ ذیل عمل ۲۱ روز مریض خود یا اس کا قریب ترین عزیز کرے۔

صبح اور رات دو رکعت نماز نفل پڑھنے کے بعد ۱۱ مرتبہ آگے پیچھے درود شریف پڑھے اس کے درمیان میں ۷، ۷ مرتبہ سورۃ فاتحہ، آیت الکرسی (یہ سورہ پڑھنے کے دوران صرف ایک مرتبہ بسم اللہ پڑھنی ہے)، سورۃ فلق اور سورۃ الناس پڑھے پانی پر دم کرے مریض کو پلائے اس کے چہرے پر ملوائے اور گھر کے تمام کونوں کی دیواروں پر اس کی چند بوندیں ڈالیں۔

اگر اس عمل کے بعد بھی مریض کی حالت نہ سدھرے تو ۲۱ روز تک مندرجہ ذیل عمل کریں۔

۷ مرتبہ آگے پیچھے درود شریف۔ اس کے درمیان ۷ مرتبہ آیت الکرسی (یہ سورہ پڑھنے کے دوران صرف ایک مرتبہ مکمل بسم اللہ پڑھنی ہے)، ۷ مرتبہ سورۃ المومنون پارہ (۱۸) کی آخری چار آیات (یہ آیات پڑھنے کے دوران صرف ایک مرتبہ مکمل بسم اللہ پڑھنی ہے)، ۷ مرتبہ سورۃ فلق، ۷ مرتبہ سورۃ الناس صبح نہار منہ اور سوتے وقت پانی دم کر کے پئیں۔

اگر اوپر کے عمل سے مکمل طور آرام نہ آئے تب اتار کے لیے:

متاثرہ شخص کا قریب ترین عزیز پہلے درج ذیل اشیاء جمع کر لے۔

پانچ عدد کافور کی ٹکیاں، تین عدد کالی مرچ، ایک مٹی کا آب خورہ، ایک دیا سلائی اور مریض کا چھ گھنٹے پہنا ہوا ایک عدد قمیض لیں۔

وضو کرنے کے بعد متعلقہ شخص کو آلتی پالتی سے اپنے سامنے بٹھالیں اور خود بھی آلتی پالتی سے اس کے سامنے بیٹھ جائیں۔ اس سے قبل خود بھی باوضو ہوں۔ اور تمام مطلوبہ اشیاء اپنے قریب رکھ لیں۔ پھر مندرجہ ذیل مراحل Steps کریں۔

۱۔ تین تین مرتبہ آیت الکرسی، یا حفیظ، یا حافظ، یا رقیب اور یا وکیل پڑھ کر اپنا حصار کریں۔

۲۔ ایک کافور کی ٹکیہ لیں اس میں ایک کالی مرچ رکھ لیں۔

۳۔ ایک مرتبہ الحمد شریف اور تین مرتبہ سورۃ اخلاص بغیر بسم اللہ شریف کے پڑھیں۔ کافور کی ٹکیہ پر دم کریں۔ اس کو سامنے بیٹھے ہوئے مریض کے بالوں سے چھو کر گھڑی کی سوئیوں کے رخ اس کے تمام جسم پر چھوتے ہوئے سات بار پھیریں۔ پھر اسے آب خورے میں رکھ دیں۔

۴۔ پھر دو کافور کی ٹکیوں کے درمیان ایک کالی مرچ رکھیں اور تین بار بغیر بسم اللہ شریف پڑھے آیت الکرسی پڑھیں۔ ان ٹکیوں پر دم کریں پھر سات بار گھڑی کی سوئیوں کے رخ سر کے گرد بالوں کو چھوتے ہوئے ان ٹکیوں کو پھیریں۔ بعد ازاں انہیں بھی آب خورے میں رکھ دیں۔

۵۔ پھر دو کافور کی ٹکیوں کے درمیان ایک کالی مرچ رکھیں اور تین بار بغیر بسم اللہ شریف پڑھے تبت یدہ پڑھیں۔ ان ٹکیوں پر دم کریں پھر سات بار گھڑی کی سوئیوں کے رخ سر کے بالوں کو چھوتے ہوئے ان ٹکیوں کو سات بار جسم پر پھیریں۔ بعد ازاں انہیں بھی آب خورے میں رکھ دیں۔

۶۔ پھر آب خورے میں پڑی کافور کی ٹکیوں کو کالی مرچ سمیت آگ لگا دیں اگر جادو کیا گیا تھا تو ان میں سے چٹخنے کی آوازیں آئیں گی۔

۷۔ اس کے بعد پہلے بتائے گئے طریقے سے قمیض کو ماپ لیں۔

جادو کا پلٹا کرنا

اس کام کے لیے کالی مرچ کی جگہ سرخ رتّی رکھی جاتی ہے لیکن مذہبی طور پر کسی عالم سے مشورہ لینے کے بعد اس عمل کو کیا جانا چاہیے۔ اس عمل کے دوران یہ سوچا جاتا ہے کہ جس نے مجھے نقصان پہنچایا اتنا ہی نقصان اس کا بھی ہو۔



ان عمل کے بعد انشاء اللہ مرض رفع ہو جائے گا اگر کوئی کسر رہ جائے تو اپنے علاقے کے کسی عامل و عالم سے رجوع کریں۔

ان عمل کو کرنے سے پہلے صوم وصلوٰۃ کے پابند ہوں، متقی ہوں یا متقی ہونے کا اپنے آپ سے اللہ کے حضور وعدہ کریں۔







# مصنف سید امجد علی جعفری کی چند تصانیف

## ہومیو پیتھی پر کتب:

۱۔ گردے کی پتھری اسباب علاج اور پرہیز، مطبوعہ مہر امپلس کراچی ۱۹۷۹ء

۲۔ ہومیو پیتھی کا ایک ماضی اور متوقع مستقبل مطبوعہ مشاورتی نفسیاتی کلینک، کراچی ۱۹۸۰ء

۳۔ کونچین کی مرکب ادویات۔ مطبوعہ مہر امپکس کراچی ۱۹۸۱ء

۴۔ ہیل کی مرکب ادویات مطبوعہ مہر امپکس کراچی ۱۹۸۳ء

۵۔ ذیابیطس اسباب، پرہیز اور علاج، مطبوعہ مہر امپکس کراچی ۱۹۸۸ء

۶۔ منشیات سے بچاؤ اور علاج مہر امپکس کراچی ۱۹۹۱ء

۷۔ بچوں کی نگہداشت، مہر امپکس کراچی ۱۹۹۲ء

۸۔ دانتوں کے امراض اور ہومیو پیتھی، مطبوعہ ہومیو پیتھک پبلیشرز، کراچی ۲۰۰۰ء

۹۔ مجرب نسخے، مطبوعہ ہومیو پیتھک پبلیشرز، کراچی ۲۰۰۰ء

## معاشرتی نفسیات اور تعلیم صحت پر کتب:

۱۰۔ طبی سماجی بہبود (ساتھی مصنف) مطبوعہ جامعہ کراچی ۱۹۶۹ء

۱۱۔ سوشل سروسز نشتر ہسپتال میں (ساتھی مصنف) مطبوعہ سوشل ویلفیئر سوسائٹی ملتان ۱۹۷۱ء

۱۲۔ موڈیول نمبر ۶۔ فارمیڈیکل ایجوکیشن (مشترکہ کاوش) مطبوعہ نیشنل ہیلتھ ایجوکیشن سروسز سیل اسلام آباد ۱۹۷۸ء

۱۳۔ نصابی کتاب برائے فیملی ویلفیئر ورکرز (مشترکہ کاوش) مطبوعہ پاپولیشن ویلفیئر ڈویژن اسلام آباد ۱۹۸۴ء

۱۴۔ کمیونٹی میڈیسن جلد ۲ (مشترکہ کاوش) مطبوعہ ندیم بک کراچی ۱۹۸۵ء

۱۵۔ کمیونٹی میڈیسن (مشترکہ کاوش) مطبوعہ ٹائم پبلشرز کراچی ۱۹۹۰ء



## متفرق کتب:

۱۶۔ اوجھا سینی ٹوریم ۱۹۶۸ء (ساتھی مصنف) مطبوعہ اوجھا انسٹی ٹیوٹ آف چیسٹ ڈیزیز کراچی ۱۹۶۹ء
۱۷۔ پاکستان میں تپ دق انجمنیں پہلا ایڈیشن، مطبوعہ انجمن انسداد تپ دق کراچی ۱۹۷۴ء
۱۸۔ آلٹرنیٹو مڈیسن مطبوعہ مشاوری نفسیاتی کلینک کراچی ۱۹۸۶ء
۱۹۔ مینجمنٹ اسکل ڈیولپمنٹ فار کمیونٹی ویلفیئر ورکرز (مشترکہ کاوش) مطبوعہ پونا کراچی ۱۹۸۹ء
۲۰۔ اسکل فار سوشل اینڈ اکنامکس ڈیولپمنٹ (مشترکہ کاوش) مطبوعہ پونا کراچی ۱۹۹۰ء
۲۱۔ میڈیکل سوشیالوجی زیر طباعت، شعبہ تصنیف وتالیف اور ترجمہ جامعہ کراچی ۱۹۹۹ء
۲۲۔ دانتوں کی صحت مطبوعہ کفایت اکیڈمی ۱۹۸۸ء
۲۳۔ ۱۹۴۷ء کے آنسو میں تحریری معاونت مطبوعہ آل پاکستان ایجوکیشن کانفرنس، کراچی ۱۹۹۸ء
۲۴۔ ''بچوں کی نگہداشت اور بیماریوں کا علاج'' مسودہ تیاری کے مرحلے میں
۲۵۔ ایسیز آن ہیلتھ ایجوکیشن مسودہ اشاعت کے لیے تیار
۲۶۔ عہد نبوی پر کتاب کا مسودہ تیاری کے مراحل میں
۲۷۔ ایڈیٹر۔ برادرہڈ ۱۹۵۷ء سے ۱۹۵۹ء
۲۸۔ ایڈیٹر دی چیلنج کراچی ۱۹۷۱ء
۲۹۔ کوایڈیٹر لائن ہومیونیوز ۱۹۹۶ء سے تاحال پاکستان جرنل آف ہومیوپیتھی اینڈ الائیڈ سائنسز
۳۰۔ ایڈیٹر بقائے صحت ۱۹۹۸ء
۳۱۔ طب اور صحت سے متعلق ۴۸۷ مضامین اشاعت شدہ۔

